

سلسلۂ نصابیاتِ علمیہ جامعۂ عثمانیہ

# مساحت

حصۂ اوّل

پیر پوائنٹ کی کتاب مینسوریشن حصہ اوّل کا ترجمہ

انجینیرنگ اور میٹریکیولیشن کے لیے

مترجمہ

مولوی محمد عزیز الرحمن صاحب بی۔اے (عثمانیہ) ایم۔ایس سی (ڈھاکہ)

لکچرار سائنس انٹرمیڈیئیٹ کالج (اورنگ آباد۔دکن)

۱۳۴۸ھ م ۱۳۳۸ف م ۱۹۲۹ع

دار الطبع جامعۂ عثمانیہ سرکارِ عالی حیدرآباد دکن

# فہرست مضامین

## مساحت

## حصۂ اول

| مضمون | صفحہ |
| --- | --- |
|  | ۲۶۵ |

تمت

# علامات

| علامت | | سے مراد | |
|---|---|---|---|
| علامت | $+$ | سے مراد | مثبت |
| " | $-$ | " | منفی |
| " | $\times$ | " | ضرب |
| " | $\div$ | " | تقسیم |
| " | $\sqrt{\ }$ | " | جذر المربع |
| " | $=$ | " | مساوی |
| علامت | $\therefore$ | سے مراد | اس لیے |
| " | $\because$ | " | چونکہ |
| " | $\angle$ | " | زاویہ |
| " | $\triangle$ | " | مثلث |
| " | $>$ | " | بڑا ہے |
| " | $<$ | " | چھوٹا ہے |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مساحت

## حصّۂ اوّل

## باب اوّل

### تمہید - پیمانے

۱۔ مساحت وہ علم ہے جس میں خطوط کے طول، سطحوں کے رقبے اور مجسمات کے حجموں سے بحث کی جاتی ہے۔

۲۔ کسی قسم کی مقدار کو ناپنا ہو تو یہ ضروری امر ہے کہ اُس کا مقابلہ اور اظہار اُسی قسم کی ایسی چند مقررہ مقداروں میں کیا جائے جن کا کہ رواج عام ہو گیا ہے اور جو اکائیاں کہلاتی ہیں۔ مثلاً طول کے ناپنے کے لیے فٹ کی اِکائی استعمال کی جاسکتی ہے۔ اِسی طرح وزن کے تعیّن کے لیے اکائی پونڈ کا استعمال ہوسکتا ہے۔

۳۔ ہر قسم کی مقدار کو ناپنے کے لیے چند اکائیوں پر اتفاق کر لینے میں سہولت ہوتی ہے۔ مثلاً اگر ہم کسی بہت ہی وسیع رقبہ کو ناپ رہے ہوں تو مربع انچ یا مربع فٹ کی اکائیاں استعمال کرنے سے ایکڑ یا مربع میل کی اکائیاں استعمال کرنا زیادہ موزوں ہوگا۔

۴۔ اکثر اوقات ہمیں طول، رقبہ اور حجم کی متناظر اکائیاں استعمال کرنے میں سہولت ہوگی۔ اگر ہم طول کی کوئی اکائی لے کر اس پر مربع بنائیں تو اس مربع کا رقبہ، رقبہ کی

وہ اکائی ہوگا جو طول کی مفروضہ اکائی کے متناظر ہے۔ اور اس مربع کو قاعدہ مان کر اگر ایک مکعب بنایا جائے تو اس مکعب کا حجم، حجم کی وہ اکائی ہوگا جو طول کی مفروضہ اکائی کے متناظر ہے۔

اس طرح مربع فٹ اور مکعب فٹ طولی فٹ کے متناظر ہیں۔

۵۔۔۔ ذیل میں طول اور رقبہ کی اُن اکائیوں کی جدولیں دی جاتی ہیں جو علم مساحت میں عام طور سے مستعمل ہیں:۔

## خطی ناپ (انگریزی)

۱۲ انچ = ۱ فٹ
۳ فٹ = ۱ گز
$5\frac{1}{2}$ گز = ۱ راڈ، پول یا پرچ (Perch)
۴۰ پول = ۱ فرلانگ
۸ فرلانگ یا ۱۷۶۰ گز = ۱ میل
۳ میل = ۱ لیگ

## رقبہ کے پیمانے (انگریزی)

۱۴۴ مربع انچ = ۱ مربع فٹ
۹ مربع فٹ = ۱ مربع گز
$30\frac{1}{4}$ مربع گز = ۱ مربع راڈ، پول یا پرچ (Perch)
۴۰ مربع پول = ۱ رُوڈ
۴ روڈ یا ۴۸۴۰ مربع گز = ۱ ایکر (Acre)

زمینات کی پیمائش کے لیے عموماً بطور اکائی کے ایک زنجیر استعمال کی جاتی ہے جس کا طول ۲۲ گز ہوتا ہے اور اس میں ۱۰۰ کڑیاں ہوتی ہیں۔ اس زنجیر کو گنٹر کی زنجیر (Gunter's chain) کہتے ہیں۔

اس طرح جداول بالا کے تتمہ کے طور پر ہیں حسب ذیل دیگر اکائیاں

حاصل ہونگی۔

۱۰۰ کڑی (لنک) یا ۲۲ گز = ۱ زنجیر

اور ۱۰۰۰۰ مربع کڑی (مربع لنک) = ۱ مربع زنجیر

۱۰ مربع زنجیر = ۱ ایکڑ

## خطی ناپ (برطانوی ہند)

۸ گرہ = ۱ ہاتھ

۲ ہاتھ = ۱ گز

۲½ گز = ۱ لاٹھ

۲۰ لاٹھ یا کاٹھ یا ۵۵ انگریزی گز = ۱ راسی یا جریب

## رقبہ کے پیمانے (برطانوی ہند)

۲۰ بسوانسی = ۱ بسوا

۲۰ بسوا یا ۱ مربع راسی = ۱ بگیہ

اس لئے ۱ بگیہ = (۵۵×۵۵) انگریزی مربع گز

= ۳۰۲۵ انگریزی مربع گز

= ⅝ ایکڑ

لیکن مختلف اضلاع میں بیگہ کا رقبہ مختلف ہوتا ہے۔

## ۶— توضیحی مثالیں

مثال ۱:- بتاؤ کہ ۳ میل ۶ فرلانگ ۲۰ پول کتنے گز کے برابر ہے۔

۳ میل ۶ فرلانگ ۲۰ پول

۸

۶+۲۴

۳۰ فرلانگ

۴۰

۲۰+۱۲۰۰

۱۲۲۰ پول

$$
\begin{array}{r}
\text{۵}\tfrac{1}{2} \\
\hline
\text{۶۱۰۰} \\
\text{۶۱۰} \\
\hline
\text{۶۷۱۰ گز}
\end{array}
$$

مثال ۱۲۔ ۳۲۵۶۰۸ انچ کو میلوں میں تحویل کرو۔

۱۲) ۳۲۵۶۰۸ انچ

۳) ۲۷۱۳۴ فٹ

۹۰۴۴ گز — ۲ فٹ

۲

۱۱) ۱۸۰۸۸ نصف گز

۴۰) ۱۶۴۴ پول — ۴ نصف گز

۸) ۴۱ فرلانگ — ۴ پول

۵ میل — ۱ فرلانگ

∴ ۳۲۵۶۰۸ انچ = ۵ میل ۱ فرلانگ ۴ پول ۲ گز ۲ فٹ

مثال ۱۳:- بتاؤ کہ ۳ ایکڑ ۲ روڈ ۱۴ مربع پول ۱۰ مربع گز کے کتنے مربع فٹ ہوں گے؟

۳ ایکڑ ۲ روڈ ۱۴ مربع پول ۱۰ مربع گز

۴

روڈ ← ۱۴ = ۲ + ۱۲

۴۰

مربع پول ← ۵۷۴ = ۱۴ + ۵۶۰

۳۰ ¼

۱۷۲۲۰

۱۴۳ ½

مربع گز ← ۱۷۳۷۳ ½

۹

مربع فٹ ← ۱۵۶۳۶۱ ½

مثال ۱۴:- ۳۲۶۰۰۴ مربع فٹ کو ایکڑ میں تحویل کرو۔

9) ۴۸۳۲۶۰
۵۳۶۹۵ ← مربع گز ــــ ۵ مربع فٹ

۴
۱۲۱ {
11) ۲۱۴۷۸۰
11) ۱۹۵۲۵ ← ۵
۴۰) ۱۷۷۵ ← ۰ } ← ۱¼ مربع گز = ۵ ربع مربع گز
۴) ۴۴ ← روڈ ــــ ۱۵ مربع پول
۱۱ ← ایکڑ

∴ ۴۸۳۲۶۰ مربع فٹ = ۱۱ ایکڑ ۱۵ مربع پول ۱¼ مربع گز ۵ مربع فٹ

## امثلہ نمبری (۱)

۱ــــ ۳ فرلانگ ۱۵ پول ۴ گز کو گزوں میں تحویل کرو۔

۲ــــ ۲ میل ۷ فرلانگ ۴½ گز کو فٹوں میں تحویل کرو۔

۳ــــ ۵ میل ۷ فرلانگ ۱۹ پول ۳ گز کو فٹوں میں بیان کرو۔

۴ــــ بتاؤ کہ ۶ میل کتنے زنجیر کے مساوی ہے؟

۵ــــ ۳ ایکڑ ۲ روڈ کو مربع پول میں تحویل کرو۔

۶ــــ ۴ ایکڑ ۳ روڈ ۱۴ مربع پول کے مربع گز بناؤ۔

۷ــــ ۹ ایکڑ کو مربع زنجیروں میں بیان کرو۔

۸ــــ بتاؤ کہ ۹۸۷۳۴ فٹ میں کتنے میل، فرلانگ وغیرہ شریک ہیں؟

۹ــــ ۷۳۸۶۲۹ مربع زنجیر کو ایکڑ میں تحویل کرو۔

۱۰ــــ ۸۹۴۶۷۱ مربع فٹ کے ایکڑ، روڈ وغیرہ بناؤ۔

۱۱ــــ اگر ۵ گز ۱ فٹ ۲ انچ طول کی اکائی مان لی جائے تو بتاؤ کہ ۳ فرلانگ ۲۰ پول کا ناپ کیا ہوگا؟

۱۲ــــ اگر ۸ مربع گز کے رقبہ کو اکائی مانا جائے تو بتاؤ کہ ۳½ ایکڑ کا ناپ کیا ہوگا؟

۱۳ــــ اگر ۲ میل کا فاصلہ ۲۲۰ کے مماثل ہو تو بتاؤ کہ طول کی اکائی کیا ہونی چاہیے

۱۴ــــ اگر ۵ ایکڑ رقبہ والے میدان کا ناپ ۴۰ ہو تو بتاؤ کہ رقبہ کی

اکائی کیا ہونی چاہیئے؟

# امثلہ نمبری ۱ (ب)

۱۵ — ۲ لاتھ ۲ گزوں کو گرہ میں تحویل کرو۔

۱۶ — ۴۰۰ گرہ کو لاتھ میں بیان کرو۔

۱۷ — ۱۷،۵ راسی کے کتنے ہاتھ ہونگے؟

۱۸ — ۳۸۵ انگریزی گز کی گرہ بناؤ۔

۱۹ — بتاؤ کہ ۷۱ بیگہ میں کتنے بسوانسی ہونگے؟

۲۰ — ۵۳۲۱ بسوانسی کو بیگہ، بسواں وغیرہ میں تحویل کرو۔

۲۱ — ۱ ایکڑ کے کتنے بسوانسی ہونگے؟

۲۲ — ۲ ایکڑ ۳ روڈ ۳۰ مربع پول کو بسواں میں تحویل کرو۔

# باب دوم

## مُستطیل

۷۔ مستطیل وہ چار ضلعی شکل ہے جس کا ہر ایک زاویہ قائمہ ہو۔

کسی مستطیل کے طول اور عرض کو اُس کے ابعاد کہتے ہیں۔ پس




ا ب اور ب ج مستطیل ا ب ج د کے ابعاد ہیں۔

جب کسی مستطیل کے ابعاد ایک دوسرے کے مساوی ہوتے ہیں تو ایسی شکل کو مربع کہتے ہیں (دیکھو شکل)



کسی شکل کے احاطہ سے اس کی سرحدوں کا مجموعہ مراد ہے۔

### مسئلہ (۱)

۸۔ مستطیل کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ اُس کے ابعاد دیئے ہوئے ہوں۔




فرض کرو کہ ا ب ج د مستطیل وضع کے ایک کمرے کا نقشہ ہے جس میں ا ب ۸ گز کے طول کو اور ب ج ۵ گز کے

طول کو تعبیر کرتے ہیں۔ مطلوب یہ ہے کہ کمرہ کا رقبہ دریافت کریں۔

اب کو ۸ مساوی حصوں میں اور ب ج کو ۵ مساوی حصوں میں تقسیم کرو۔ اس طرح ان میں کا ہر ایک حصہ ایک گز کو تعبیر کریگا۔

اب میں کے نقاطِ تقسیم سے ب ج کے متوازی اور ب ج میں کے نقاطِ تقسیم سے اب کے متوازی خطوط کھینچو۔ اب مستطیل ایسی ۵ قطاروں میں منقسم ہو جائیگا کہ ہر ایک قطار میں آٹھ ایسے مربعے ہونگے جن میں سے ہر ایک کا رقبہ ایک مربع گز ہوگا۔

دیکھو قطاروں کی تعداد وہی ہے جو ب ج میں گزوں کی تعداد ہے اور ہر قطار میں مربعوں کی تعداد وہی ہے جو اب میں گزوں کی تعداد ہے۔

∴ مستطیل میں ۸ × ۵ = ۴۰ مربعے ہیں اور ہر مربع ایک مربع گز کو تعبیر کرتا ہے۔

∴ مستطیل وضع کے کمرہ کا ناپ ۴۰ مربع گز ہے۔

اس صورت خاص سے ہم عام نتیجہ پر پہنچ سکتے ہیں۔

اگر کسی مستطیل کے ابعاد میں سے ایک کا ناپ کسی طولی اکائی کی رقوم میں ا ہو اور دوسرے بُعد کا اُسی طولی اکائی میں ب ہو تو مستطیل کے رقبہ کا ناپ رقبہ کی متناظر اکائی میں ا × ب ہوگا۔

پس قاعدہ۔

کسی مستطیل کے طول میں کی طولی اکائیوں کی تعداد کو اُس کے عرض میں کی اُسی طولی اکائیوں کی تعداد سے ضرب دیا جائے تو رقبہ میں متناظر اکائیوں کی تعداد حاصل ہوتی ہے۔

یا مختصراً۔ مستطیل کا رقبہ = طول × عرض

$$ق = ل \times ع \quad \ldots\ldots\ldots (۱)$$

$$\therefore \text{مستطیل کا طول} = \frac{\text{رقبہ}}{\text{عرض}}$$

$$ل = \frac{ق}{ع} \quad \ldots\ldots\ldots (۲)$$

اور مستطیل کا عرض = $\frac{\text{رقبہ}}{\text{عرض}}$

ع = $\frac{\text{ق}}{\text{ل}}$ ........(۳)

## صورتِ خاص

۹ ـــ مربع

اِس صورت میں ابعاد ایک دوسرے کے مساوی ہوتے ہیں یعنی

طول = عرض = ضلع (مربع کا)

اب کسی مستطیل کا رقبہ = طول × عرض ..... دفعہ

∴ مربع کا رقبہ = ضلع × ضلع = (ضلع)$^2$

ق = ا$^2$

∴ مربع کا ضلع = $\sqrt{\text{رقبہ}}$

ا = $\sqrt{\text{ق}}$

پس قاعدہ ـــ

کسی مربع کے رقبہ میں مربع اکائیوں کی جو تعداد ہوتی ہے اُس کا جذر، اُس کے ایک ضلع کی متناظر طولی اکائیوں کی تعداد کو ظاہر کرتا ہے۔

یا مختصراً ـــ

مربع کا ضلع = $\sqrt{\text{رقبہ}}$

ا = $\sqrt{\text{ق}}$

۱۰ ـــ طالب علم کو چاہیے کہ اِس قسم کے مختصر طریق کتابت کا صحیح مفہوم ہمیشہ ذہن نشین رکھے۔ جب ہم کہتے ہیں کہ ـــ

$\frac{\text{رقبہ}}{\text{عرض}}$ = مستطیل کا طول

تو اس سے یہ مطلب ہوتا ہے کہ جب کسی رقبہ کو کسی عرض سے تقسیم کیا جاتا ہے تو ہمیں طول حاصل ہوتا ہے۔ لیکن ایسا کہنا بالکل مہمل ہے۔ حقیقتاً جو ہمارا مطلب ہوتا ہے وہ یہ ہے کہ کسی مستطیل کے رقبہ میں کی مربع اکائیوں کی تعداد کو اُس کے عرض میں کی "متناظر" طولی اکائیوں کی تعداد سے تقسیم کیا جائے تو ہمیں اُس کے طول کی متناظر طولی اکائیوں کی تعداد حاصل ہوتی ہے۔ مساحت کے تمام ضابطوں کی توضیح میں اِس قسم کی احتیاط کا مدِ نظر رکھنا ضروری ہے۔

## ۱۱۔ توضیحی مثالیں

مثال ۱۔ ایک ایسے مستطیل کا رقبہ معلوم کرو جس کا طول ۷ فٹ ۵ انچ اور عرض ۲ فٹ ۹ انچ ہے۔




مستطیل کا رقبہ = (ل × ع) مربع انچ ......... دفعہ ۸

جہاں ل = (۷ × ۱۲ + ۵) = ۸۹ انچ

اور ع = (۲ × ۱۲ + ۹) = ۳۳ انچ

∴ مستطیل کا رقبہ = ۸۹ × ۳۳ مربع انچ

= ۲۹۳۷ مربع انچ = ۲ مربع گز ۲ مربع فٹ ۵۷ مربع انچ

مثال ۲۔ اُس مربع کا رقبہ معلوم کرو جس کے ضلع کا ناپ ۲ فرلانگ ۲۶ پول ہے۔

مربع کا رقبہ = ل² مربع پول ......... دفعہ ۹




جہاں و = (۲ × ۴۰ + ۲۶) ۱۰۶ پول

∴ مربع کا رقبہ = (۱۰۶)² مربع پول

= ۱۱۲۳۶ مربع پول

= ۷۰ ایکر روڈ ۳۶ مربع پول

مثال ۳۔۔ ۳۰ روپیہ فی ایکر کے حساب سے اُس مستطیلی وضع کے میدان کا کرایہ معلوم کرو جس کا طول ۱۰ زنجیر ۲۵ کڑی اور عرض ۷ زنجیر ۴۵ کڑی ہے۔




میدان کا رقبہ = (ل × ع) مربع زنجیر ...... دفعہ ۸

جہاں ل = ۱۰٫۲۵ زنجیر اور ع = ۷٫۴۵ زنجیر

∴ میدان کا رقبہ = (۱۰٫۲۵ × ۷٫۴۵) مربع زنجیر

= ۷۶٫۳۶۲۵ مربع زنجیر

= ۷٫۶۳۶۲۵ ایکر

اس لیے کرایہ = ۳۰ × ۷٫۶۳۶۲۵ روپے

= ۲۲۹٫۰۸۷۵ روپے

= ۲۲۹ روپے ۱ آنہ ۸٫۴ پائی

مثال ۴۔ اُس مستطیل کا عرض معلوم کرو جس کا رقبہ ۴½ ایکر اور طول ۱۲ زنجیر ہے۔




مستطیل کا عرض = ق/ل زنجیر ...... دفعہ ۹

جہاں ق = ۴½ × ۱۰ = ۴۵ ایکر

اور ل = ۱۲ زنجیر

∴ مستطیل کا عرض = ۴۵/۱۲ زنجیر

= ۳٫۷۵ زنجیر

= ۳ زنجیر ۷۵ کڑی

مثال ۵۔ اُس مربع کا احاطہ معلوم کرو جس کا رقبہ ۵۳۲۹ مربع انچ ہے۔

۵۳٫۲۹ مربع انچ

مربع کا ایک ضلع = $\sqrt{ق}$ انچ
جہاں ق = ۵۳٫۲۹ مربع انچ
∴ مربع کا ایک ضلع = $\sqrt{۵۳٫۲۹}$ انچ
= ۷٫۳ انچ
اور احاطہ = ایک ضلع × ۴ = (۴ × ۷٫۳) انچ
= ۲۹٫۲ انچ

**مثال ۶۔** ۲ آنہ ۶ پائی فی مربع گز کے حساب سے ایک مستطیلی وضع کی دیوار کو رنگوانے میں ۵ روپے ۱۵ آنے صرف ہوتے ہیں۔ اگر دیوار کا طول ۳۸ فٹ ہو تو اس کی بلندی دریافت کرو۔

دیوار کا رقبہ = (۵ روپے ۱۵ آنے ÷ ۲ آنے ۶ پائی) مربع گز
= ۳۸ مربع گز

اب دیوار کی بلندی = $\frac{ق}{ل}$ فٹ ...... دفعہ ۸

۳۸

جہاں ق = ۳۸ × ۹ مربع فٹ
اور ل = ۳۸ فٹ
∴ دیوار کی بلندی = $\frac{۹ \times ۳۸}{۳۸}$ فٹ = ۹ فٹ

**مثال ۷۔** ایک کمرہ کا طول، عرض اور بلندی بالترتیب ۲۱ فٹ، ۱۶ فٹ اور ۱۱ فٹ ہیں۔ کمرہ میں ۷ فٹ طول اور ۳ فٹ عرض کا ایک دروازہ ہے اور دو کھڑکیاں ہیں جن میں سے ہر ایک کھڑکی کا طول ۸ فٹ اور عرض ۴ فٹ ہے۔ بتاؤ کہ ۲½ آنہ فی گز والی کاغذ کی پٹی سے کمرہ کی دیواروں پر کاغذ لگانے میں کیا خرچ ہوگا۔ کاغذ کی پٹی کا عرض ۲ فٹ ہے۔

بازو کی دیواروں کا رقبہ = ۲ × ۲۱ × ۱۱ مربع فٹ ......... دفعہ ۸
سروں کی دیواروں کا رقبہ = ۲ × ۱۶ × ۱۱ مربع فٹ ......... دفعہ ۸
دروازہ کا رقبہ = ۷ × ۳ مربع فٹ ......... دفعہ ۸
دونوں کھڑکیوں کا رقبہ = ۲ × ۸ × ۴ مربع فٹ ......... دفعہ ۸
مجموعی رقبہ جس پر کاغذ لگایا جائیگا = ۴ دیواریں - ایک دروازہ - ۲ کھڑکیاں
" " " " = (۲ × ۲۱ × ۱۱ + ۲ × ۱۶ × ۱۱ - ۷ × ۳ - ۲ × ۸ × ۴) مربع فٹ

= ۷۲۹ مربع فٹ

اب کاغذ مستطیلی وضع کی دھجیوں میں بیچا جاتا ہے۔

∴ کاغذ کا مطلوبہ طول = $\frac{\text{کاغذ کا مطلوبہ رقبہ}}{\text{کاغذ کا عرض}}$ ......دفعہ ۵

= $\frac{۷۲۹}{۲}$ فٹ

= ۳۶۴ $\frac{۱}{۲}$ فٹ

∴ ۲ $\frac{۱}{۲}$ آنہ فی گز یا $\frac{۵}{۶}$ آنہ فی فٹ کے حساب سے کاغذ کی قیمت } = ۳۶۴ $\frac{۱}{۲}$ × $\frac{۵}{۶}$ آنہ

= ۱۸ روپے ۱۵ آنے ۹ پائی

مثال ۸۔ مستطیلی وضع کے ایک صحن کا رقبہ ۲۴۰۰ مربع گز ہے اور اس کے اضلاع ۳ : ۲ کی نسبت میں ہیں۔ بتاؤ کہ ۴ آنے فی فٹ کے حساب سے اس کے گرد ٹٹی لگوانے میں کیا صرفہ ہوگا؟

فرض کرو کہ صحن کا طول لا گز ہے

تب عرض $\frac{۲}{۳}$ لا گز ہوگا

∴ صحن کا رقبہ = $\frac{۲}{۳}$ لا$^{۲}$ مربع گز ............دفعہ ۸

= ۲۴۰۰ مربع گز

∴ لا$^{۲}$ = ۳۶۰۰ اور لا = ۶۰

پس صحن کا طول = ۶۰ گز اور اس کا عرض = ۴۰ گز

∴ صحن کا احاطہ = ۲۰۰ گز

∴ ٹٹی لگوانے کا صرفہ = ۲۰۰ × ۱۲ آنے

= ۱۵۰ روپے

مثال ۹۔ ایک مستطیلی وضع کے احاطے میں جس کا طول ۴۸۰ فٹ اور عرض ۲۳۰ فٹ ہے پتھر کا فرش کیا گیا ہے۔ اگر ہر پتھر کا طول ۴ فٹ ۸ انچ اور عرض ۲ فٹ ۶ انچ ہو اور ان کی قیمت ۴ روپے فی صد پتھر ہو تو بتاؤ کہ فرش کروائی میں کیا صرفہ ہوگا۔






احاطہ کا رقبہ = ۸۴۰ × ۶۳۰ مربع فٹ ......... [دفعہ ۸

ہر ایک پتھر کا رقبہ = $۴\frac{۲}{۳} \times ۴\frac{۱}{۲}$ مربع فٹ ........ [دفعہ ۸

∴ پتھروں کی مطلوبہ تعداد = $\frac{۶۳۰ \times ۸۴۰}{۴\frac{۱}{۲} \times ۴\frac{۲}{۳}}$

اس لئے ۴ روپے سیکڑہ کے حساب سے پتھروں کی قیمت } = $\frac{۴ \times ۶۳۰ \times ۸۴۰}{۱۰۰ \times ۴\frac{۱}{۲} \times ۴\frac{۲}{۳}}$ روپیہ

= ۱۰۰۸ روپے

مثال عـ ایک باغ کا طول ۱۰۰ فٹ اور عرض ۸۰ فٹ ہے۔ مطلوب یہ ہے کہ اس کے اندر گرداگرد مستقل چوڑائی کا ایک ایسا راستہ بنایا جائے جس کا رقبہ باغ کے رقبہ کا $\frac{۱}{۵}$ ہو۔ بتاؤ کہ اس راستہ کی چوڑائی کیا ہونی چاہیے؟

فرض کرو کہ راستہ کی چوڑائی لا فٹ ہے۔

تب مستطیل ا ب ج د کا رقبہ = (۱۰۰ − ۲ لا) (۸۰ − ۲ لا) مربع فٹ ........ [دفعہ ۸




لیکن باغ کا رقبہ = ۱۰۰ × ۸۰ مربع فٹ ........ [دفعہ ۸

∴ راستہ کا رقبہ = {۱۰۰ × ۸۰ − (۱۰۰ − ۲ لا) (۸۰ − ۲ لا)} مربع فٹ

= (۳۶۰ لا − ۴ لا²) مربع فٹ

لیکن راستہ کا رقبہ = باغ کے رقبہ کا پانچواں حصہ

∴ ۳۶۰ لا − ۴ لا² = ۱۶۰۰

لا$^{2}$ - ۹۰ لا = -۴۰۰

لا$^{2}$ - ۹۰ لا + (۴۵)$^{2}$ = ۲۰۲۵ - ۴۰۰ = ۱۶۲۵

(لا - ۴۵) = ± ۴۰ء۳۱۱

لا = ۴ء۶۸

∴ راستہ کی چوڑائی = ۴ء۶۸ فٹ تقریباً

## امثلہ نمبری ۲ (ا)

اُن مستطیلوں کے رقبے مربع فٹ میں دریافت کرو جن کے ابعاد حسب ذیل ہیں:-

۱ — طول ۱۳ فٹ، عرض ۱۱ فٹ

۲ — طول ۲۰ فٹ، عرض ۱۹ فٹ

۳ — طول ۳۰ فٹ، عرض ۲۳ فٹ

اُن مستطیلوں کے رقبے مربع فٹ اور مربع انچوں میں دریافت کرو جن کے ابعاد حسب ذیل ہیں:-

۴ — طول ۲ فٹ ۹ انچ، عرض ۱ فٹ ۷ انچ

۵ — طول ۳ فٹ ۹ انچ، عرض ½ ۲ فٹ

۶ — طول ۵ فٹ ۸ انچ، عرض ۲ فٹ ۱۰ انچ

اُن مستطیلوں کے رقبے مربع گز، مربع فٹ اور مربع انچوں میں دریافت کرو جن کے ابعاد حسب ذیل ہیں:-

۷ — طول ۲ گز ۲ فٹ ۹ انچ، عرض ۱ گز ۶ انچ

۸ — طول ۴ گز ۱ فٹ ۴ انچ اور عرض ۲ گز ۲ فٹ ۳ انچ۔

۹ — طول ۵ گز ۱۰ انچ اور عرض ۳ گز ۱ فٹ ۷ انچ

اُن مستطیلوں کے رقبے ایکڑوں میں معلوم کرو جن کے ابعاد حسب ذیل ہیں:-

۱۰ — طول ۲۶ زنجیر اور عرض ۱۸ زنجیر

۱۱ — طول ۱۲ زنجیر ۶ کڑی اور عرض ۹ زنجیر

۱۲ — طول ۱۲ زنجیر ۳۴ کڑی اور عرض ۱۰ زنجیر ۸ کڑی

اُن مستطیلوں کے رقبے ایکڑ، روڈ، پول میں دریافت کرو۔ جن کے ابعاد حسبِ ذیل ہیں:۔

۱۳— طول ۷ زنجیر ۱۵ کڑی اور عرض ۳ زنجیر۔

۱۴— طول ۱۰ زنجیر ۲۲ کڑی اور عرض ۶ زنجیر ۱۴ کڑی۔

۱۵— طول ۸ زنجیر ۴۰ کڑی اور عرض ۷ زنجیر ۹۰ کڑی۔

اُن مستطیلوں کے طول معلوم کرو جن کے ناپ حسبِ ذیل ہیں:۔

۱۶— رقبہ ۳ مربع گز اور عرض ۱ گز ۱ فٹ

۱۷— رقبہ ۱ روڈ اور عرض ۱۰ گز

۱۸— رقبہ ۱ ایکڑ اور عرض ۴۰ گز۔

۱۹— رقبہ ½ ۷ ایکڑ اور عرض ۵ زنجیر۔

۲۰— رقبہ ۵۹ مربع گز ۱ مربع فٹ ۲ مربع انچ اور عرض ۹ گز ۱ فٹ ۷ انچ۔

اُن مستطیلوں کے عرض دریافت کرو جن کے ناپ حسبِ ذیل ہیں:۔

۲۱— رقبہ ۴۴ ایکڑ اور طول ۱۶ زنجیر

۲۲— رقبہ ۲ ایکڑ اور طول ۱۱۰ گز۔

۲۳— رقبہ ۶٫۳۵ ایکڑ اور طول ۱۰۰۰ کڑی

۲۴— رقبہ ۲۸۰ ایکڑ ۳ روڈ ۲۱ پول اور طول ۵ فرلانگ ۱۷ پول

اُن مربعوں کے رقبے مربع گزوں اور مربع فٹوں میں دریافت کرو جن کے ناپ حسب ذیل ہیں:۔

۲۵— ضلع ۹ گز ۱ فٹ

۲۶— ضلع ۷ گز ۲ فٹ

۲۷— ضلع ۱۲ گز ۲ فٹ

۲۸— ضلع ۱۶ گز ۱ فٹ

اُن مربعوں کے رقبے ایکڑوں میں دریافت کرو جن کے ناپ حسبِ ذیل ہیں:۔

۲۹— ضلع ۱۵ زنجیر

۳۰— ضلع ۱۳ زنجیر ۲۹ کڑی۔

۳۱ـــــ ضلع ۶ زنجیر ۸۴ کڑی۔

۳۲ـــــ ضلع ۱۱ زنجیر ۹۴ کڑی

اُن مربعوں کے اضلاع کے طول دریافت کرو جن کے رقبے حسبِ ذیل ہیں:۔

۳۳ـــــ رقبہ ۳۲۴ مربع فٹ (جواب فٹ میں مطلوب ہے)

۳۴ـــــ رقبہ ۱٫۲۲۵ ایکر (جواب زنجیر میں مطلوب ہے)

۳۵ـــــ رقبہ ۵٫۷۵۶ ۴ ایکر (جواب زنجیر میں مطلوب ہے)

۳۶ـــــ رقبہ ۴ ایکڑ ۲ مربع زنجیر ۵۱۰۴ مربع کڑی (جواب زنجیر اور کڑی میں مطلوب ہے)۔

۳۷ـــــ ایک روپیہ بارہ آنے فی مربع گز کے حساب سے ۳۶ گز لمبے اور ۲۸ گز چوڑے صحن میں پتھر بچھایا جائے تو بتاؤ کہ کیا صرفہ ہوگا؟

۳۸ـــــ ۱۸ فٹ طول اور ۱۴ فٹ ۹ انچ عرض کے کمرے میں ۲ روپے فی مربع گز کے حساب سے قالین بچھایا جائے تو بتاؤ کہ کیا صرفہ ہوگا؟

۳۹ـــــ مستطیلی وضع کے ایک کمرے کا طول، عرض اور بلندی بالترتیب ۲۵ فٹ، ۱۸ فٹ اور ۱۱ فٹ ہیں بتاؤ کہ اس کی دیواروں کا رقبہ کتنے مربع گز اور مربع فٹ ہوگا؟

۴۰ـــــ بتاؤ کہ ۴۲ مربع گز رقبہ کے فرش کے لیے ۱۸ انچ چوڑے قالین کا کس قدر طول درکار ہوگا؟

۴۱ـــــ ایک مستطیل کا عرض اُس کے طول کا ایک تہائی ہے: اگر اس کا طول ۳۲ زنجیر ہو تو اس کا رقبہ دریافت کرو۔

۴۲ـــــ ایک مربع کا احاطہ ۵ گز ۱ فٹ ۸ انچ ہے۔ اس کا رقبہ مربع فٹ اور مربع انچوں میں دریافت کرو۔

۴۳ـــــ ایک مربع کا رقبہ ۱۲٫۵۶۲۵ ایکر ہے۔ اس کا احاطہ زنجیروں میں دریافت کرو۔

۴۴ـــــ ۲ روپے آٹھ آنے فی فٹ کے حساب سے ایک ایسے مربع کے گرد ٹٹی لگانے کا صرفہ معلوم کرو جس کا رقبہ ۱۶۰ مربع گز ۴ مربع فٹ ہے۔

۴۵ـــــ ۱۲ آنے فی فٹ کے حساب سے اگر کسی فرش کی ہمواری میں ۲۴۶ روپے صرف ہوتے ہیں اور اگر فرش کا طول ۸ گز ہو تو اس کا عرض دریافت کرو۔

۴۶ ـــ ۱۲ روپے ۸ آنے فی ایکڑ کے حساب سے مستطیلی وضع کے زمین کے ایک ٹکڑے کا کرایہ ۵۰۰ روپے ہوتا ہے: اُس کے ابعاد زنجیروں میں دریافت کرو اگر اُس کا طول اُس کے عرض کا چار گنا ہو۔

۴۷ ـــ ۳ روپے ۴ آنے فی گز کے حساب سے ایک مربع وضع کے میدان کے گرد ٹٹی لگانے میں اگر ۲۰۸ روپے صرف ہوں تو بتاؤ کہ اُس کا رقبہ کتنے مربع گز ہوگا؟

۴۸ ـــ بتاؤ کہ ۱۰ فٹ ۹ انچ طول اور ۱۶ فٹ ۶ انچ بلند دیوار کے لیے ایسے کتنے گز کاغذ کی ضرورت ہوگی جس کا عرض ۳۰ انچ ہے۔

۴۹ ـــ ۱ فٹ ۶ انچ چوڑے قالین سے ۳ روپے ۸ آنے فی گز کے حساب سے ۲۶ فٹ لمبے اور ۲۱ فٹ چوڑے کمرے میں فرش کیا جائے تو بتاؤ کہ کیا صرفہ ہوگا؟

۵۰ ـــ ایک صحن ۲۱ گز ۲ فٹ لمبا اور ۱۰ گز ۱ فٹ چوڑا ہے۔ اگر ۸ آنے فی درجن کے حساب سے اس میں ایسی اینٹوں کا فرش کیا جائے جن کا طول ۹ انچ اور عرض ۴ انچ ہو تو بتاؤ کہ کیا اخراجات ہوں گے؟

# امثلہ نمبری ۲ (ب)

اُن مستطیلوں کے رقبے بیگہ میں دریافت کرو جن کے ابعاد حسب ذیل ہیں:-

۵۱ ـــ طول ۷ راسی۔ عرض ۵ راسی

۵۲ ـــ طول ۸ء۳ راسی۔ عرض ۴ء۲ راسی

۵۳ ـــ طول ۲۱۱ گز۔ عرض ۵۰ گز

اُن مستطیلوں کے طول دریافت کرو جن کی پیمائشیں حسب ذیل ہیں:-

۵۴ ـــ رقبہ ۳ بیگہ عرض ۱۱ لاٹھ۔

۵۵ ـــ رقبہ ۵ بیگہ ۱۰ بسواس عرض ۲ راسی۔

۵۶ ـــ رقبہ ۴ بیگہ ۴ بسواس ۱۰ بسوانسی عرض ۸۰ گز۔

## سوالات امتحانات

### (۱) جامعہ الہ آباد میٹرکیولیشن

۱ ــــ ایک کمرے کا طول ۳۰ فٹ اور عرض بلندی کا دوچند ہے۔ اس کی چاروں دیواروں پر ۲ فٹ چوڑی پٹی سے کاغذ لگایا جائے تو ۴۴ گز کی ضرورت ہوتی ہے۔ کمرے کے فرش کا رقبہ دریافت کرو۔

۲ ــــ ۵ ایکڑ رقبہ اور ۲۰۰ گز طول کے ایک مستطیلی وضع کے میدان میں ایسی قطاروں میں درخت لگائے گئے ہیں جو طول پر علی القوائم ہیں۔ ہر ایک قطار کا درمیانی فاصلہ ایک گز اور ایک ہی قطار میں ہر دو درختوں کا درمیانی فاصلہ بھی ایک گز ہے۔ اگر میدان کے گرد اگرد ایک گز عرض میں کوئی درخت نہ لگایا جائے تو درختوں کی تعداد معلوم کرو۔

۳ ــــ ایک مستطیلی وضع کے حوض کا طول، عرض اور گہرائی بالترتیب ۱۲ فٹ ۱۹ انچ، ۸ فٹ ۳ انچ اور ۶ فٹ ۹ انچ ہیں۔ مطلوب یہ ہے کہ حوض میں سیسہ کی چادروں سے استرکاری کی جائے۔ سیسہ کے تختوں کا وزن ۸ پونڈ فی مربع فٹ ہے اور یہ ۱ پونڈ ۸ شلنگ فی ہنڈرڈ ویٹ کے حساب سے بکتے ہیں۔ بتاؤ کہ استرکاری میں جملہ لاگت کیا ہوگی؟

## (ب) جامعۂ پنجاب ـ امتحان مڈل

۴ ــــ اگر یہ فرض کیا جائے کہ ایک طالب علم کے لیے ۴ فٹ طول اور ۳۰ انچ عرض کی جگہ کی ضرورت ہے تو بتاؤ کہ اس کمرے میں کتنے طلبا بیٹھ سکیں گے جس کا طول اور عرض بالترتیب ۲۰ گز اور ۲۸ فٹ ہیں۔

## (ج) جامعہ کلکتہ ـ میٹریکیولیشن

۵ ــــ ایک کمرے کا طول ۲۴ فٹ، عرض ½ ۱۸ فٹ اور بلندی ۱۲ فٹ ہے۔ ۱ شلنگ ۶ پنس فی مربع گز کے حساب سے اس کی دیواروں پر کاغذ لگانے کا صرفہ معلوم کرو۔

## (د) صوبجات متحدہ کے یورپین مدارس کا آخری امتحان

۶ ــــ ایک کمرے کا طول، عرض اور بلندی بالترتیب ½ ۲۲ فٹ، ½ ۱۴ فٹ اور ½ ۱۳ فٹ ہے۔ اس کی دیواروں، فرش اور چھت کا مجموعی رقبہ مربع فٹوں میں دریافت کرو۔

۷ ــــ لکڑی کا ایک تختہ ۱۰ انچ چوڑا ہے: بتاؤ کہ اس کا کس قدر طول کاٹ لیا جائے

چاہیے کہ اس کا رقبہ ایک مربع گز ہو جائے۔

## (۵) رڑکی کی انجینیری جماعت کا امتحانِ داخلہ

۸ـــ ۲۷ انچ چوڑے قالین سے ۴ شلنگ ۸ پنس فی گز کے حساب ۲۶ فٹ طول اور ۱۸ فٹ عرض کے کمرے میں قالین بچھایا جائے تو بتاؤ کہ کیا صرفہ ہوگا؟

۹ـــ ایک مربع وضع کے میدان کا رقبہ ۳۱ ایکر ۰ روڈ ۲۵٫۱۰ مربع پول ہے اُس کے ایک ضلع کا طول معلوم کرو۔

۱۰ـــ مستطیلی وضع کے ایک میدان کا طول اور عرض بالترتیب ۷۴ گز ۲ فٹ ۴ انچ اور ۲۲ گز ۲ فٹ ۱۱ انچ ہیں۔ ایک ایسے مستطیلی وضع کے میدان کا عرض دریافت کرو جس کا طول ۶۳ گز ۱ فٹ ۵ انچ اور جس کا رقبہ ابتدائی میدان کے رقبہ کا ۵/۶ ہے۔

۱۱ـــ ایک مستطیلی وضع کے قطعۂ زمین پر جس کے اضلاع ۲ : ۳ کی نسبت میں ہیں، ۴ پنس فی مربع گز کے حساب سے گھانس لگوانے میں ۴ پونڈ ۸ شلنگ خرچ ہوتے ہیں۔ اُس کے اضلاع کے طول معلوم کرو۔

۱۲ـــ ایک مستطیلی وضع کے کمرے کی دو طرف کی دیواروں کا رقبہ ۴۰۸ مربع فٹ اور بقیہ دو دیواروں کا رقبہ ۲۴۶ مربع فٹ ہے۔ کمرے کے ابعاد دریافت کرو۔

۱۳ـــ بحساب ایک روپیہ دو آنے فی مربع فٹ سیسہ کی چادروں سے ایک مستطیلی وضع کے حوض کی استرکاری کرانا مقصود ہے۔ حوض کے اندرونی ابعاد حسب ذیل ہیں: طول ۳ فٹ ۲ انچ، عرض ۲ فٹ ۱۰ انچ اور گہرائی ۲ فٹ ۶ انچ ہے۔ بتاؤ کہ حوض کی استرکاری میں کیا صرفہ ہوگا؟

۱۴ـــ دو مربع وضع کے میدانوں کا مجموعی رقبہ ۶ ایکر ہے اور ایک کے ضلع کا طول دوسرے کے ضلع کے طول کا ۳/۴ ہے۔ ہر ایک میدان کا رقبہ علحدہ علحدہ دریافت کرو۔

۱۵ـــ ایک باغ کا طول ۱۴۰ فٹ اور عرض ۱۲۰ فٹ ہے۔ مطلوب یہ ہے کہ [illegible] بنایا جائے جس کا رقبہ باغ کے رقبہ

[illegible]

## (۹) رڑکی کی اپر سب آرڈینیٹ جماعت کا امتحانِ داخلہ

۱۶ــــــ مستطیلی وضع کے کسی ملک میں ۲۰،۰۰۰،۰۰۰ باشندے آباد رہ سکتے ہیں۔ اِس کا طول اور عرض بالترتیب ۶۰۰ میل اور ۲۰۰ میل ہے۔ بتاؤ کہ ایک شخص کی رہائش کے لیے اوسطاً کتنے ایکڑ رقبہ کی ضرورت ہوگی؟

۱۷ــــــ مستطیلی وضع کے ایک کمرے کا عرض اُس کے طول کا دو تہائی ہے۔ اس میں ۲۷ انچ چوڑے قالین سے بحساب ۵ شلنگ ۳ پنس فی گز فرش کروانے میں ۳۹ پونڈ ۸ شلنگ ۸ پنس صرف ہوتے ہیں اور ۲۱ انچ چوڑے کاغذ سے بحساب ۲ شلنگ ۴ پنس فی درجن گز اُس کی دیواروں پر کاغذ لگوانے میں ۲ پونڈ ۳ شلنگ ۴ پنس خرچ ہوتے ہیں۔ کمرے کی بلندی معلوم کرو۔

۱۸ــــــ ۹ فٹ ۱$\frac{1}{2}$ انچ مربع کمرے کے وسط میں ایک مربع وضع کا قالین بچھا ہوا ہے اور بقیہ فرش مستقل چوڑائی کا لکڑی کا حاشیہ ہے۔ آخر الذکر کی قیمت ۷$\frac{1}{2}$ پنس فی مربع فٹ ہے۔ اگر قالین کی قیمت ۱۰$\frac{1}{2}$ پنس فی مربع فٹ ہو اور قالین اور لکڑی کی جملہ مالیت ۴ پونڈ ۱۳ شلنگ ۲$\frac{3}{4}$ پنس ہو تو بتاؤ کہ لکڑی کے حاشیہ کا عرض کیا ہوگا؟

۱۹ــــــ ایک ہی بلندی کے دو مستطیلی وضع کے کمرے ہیں۔ ایک کمرے کے ابعاد ۱۹ فٹ × ۱۴ فٹ اور دوسرے کے ابعاد ۱۷ فٹ × ۱۵ فٹ ہیں۔ ۲۷ انچ چوڑے کاغذ سے بحساب ۳ شلنگ ۹ پنس فی ۱۲ گز دیواروں پر کاغذ لگوانے میں ۳ پونڈ ۱۲ شلنگ ۲$\frac{1}{4}$ پنس صرف ہوتے ہیں۔ کمروں کی بلندی دریافت کرو۔

۲۰ــــــ دو مربع وضع کے کمرے جن میں کا ایک بہ نسبت دوسرے کے ہر سمت میں ۲ فٹ زیادہ ہے مساوی بلند ہیں۔ اور ۶$\frac{1}{2}$ پنس فی مربع گز کے حساب سے دیواروں پر کاغذ لگوانے میں بالترتیب ۲ پونڈ ۱۴ شلنگ ۹ پنس اور ۳ پونڈ ۸ شلنگ ۳ پنس صرف ہوتے ہیں بلندی دریافت کرو۔

۲۱ــــــ بتاؤ کہ ۱۲ انچ موٹی ناٹ میں سے ۱$\frac{1}{2}$ انچ دبازت کے کتنے تختے کاٹے جاسکتے ہیں۔ جبکہ آرہ کی ہر کاٹ کے لیے $\frac{1}{8}$ انچ کی نصاد درکار ہو۔

۲۲ــــــ ایک مربع کا رقبہ ۲۲ء۲ ہے: ایک ایسے مربع کا ضلع معلوم کرو جو اُس کا

نصف ہو۔

۲۳ ــــ بتاؤ کہ ۳۰ گز طول اور ۱۲ گز عرض کے کمرے کے فرش کے لیئے ایسے کتنے تختوں کی ضرورت ہوگی۔ جن کا طول ۱۰ فٹ اور عرض ۸ انچ ہے ؟

۲۴ ــــ بتاؤ کہ $\frac{1}{2}$ ۲ میل فی گھنٹہ کے حساب سے ۱۳ ایکر ۱۰۰۹ مربع گز رقبہ کے مربع وضع کے میدان کے گرد چلنے کے لئے کتنی مدت چاہیئے ؟

۲۵ ــــ ۲ پونڈ ۱۴ شلنگ ۶ پنس فی ایکڑ کے حساب سے ایک مربع میدان کی قیمت ، ۲ پونڈ ۵ شلنگ ہوتی ہے ۔ ۹ پنس فی گز کے حساب سے اس میدان کے گرد ٹٹی لگوانے کی اُجرت معلوم کرو۔

۲۶ ــــ ۲۸ فٹ لمبے اور ۲۰ فٹ چوڑے فرش کے رقبہ اور اُس سے نصف ابعاد کے اور دو فرشوں کے رقبوں کا فرق دریافت کرو۔

## (ز) رُڑکی انجنیری جماعت کا آخری امتحان

۲۷ ــــ ایک مربع کا احاطہ ۴۸ ، انچ ہے اور ایک دوسرے مربع کا احاطہ ۳۶ انچ ہے ۔ ایک ایسے مربع کا احاطہ دریافت کرو جس کا رقبہ اُن دو مربعوں کے رقبوں کے مجموعہ کے برابر ہے۔

۲۸ ــــ ایک کمرے کا طول اُس کے عرض سے دو چند ہے ۔ چھت کو بحساب $\frac{1}{2}$ ۴ پنس فی مربع گز رنگ کروانے کی لاگت ۲ پونڈ ۱۲ شلنگ ۱ پنس ہوتی ہے اور اُس کی دیواروں پر بحساب ۲ شلنگ ۴ پنس فی مربع گز روغن کروانے کی اُجرت ۳۵ پونڈ ہوتی ہے۔ کمرے کی بلندی دریافت کرو۔

۲۹ ــــ ایک کمرے کا طول ۱۵ فٹ ۸ انچ اور عرض ۱۱ فٹ ۳ انچ ہے بتاؤ کہ اُس کے فرش کے لیے $\frac{3}{4}$ گز عرض کی کتنی چٹائی درکار ہوگی اور اس کی قیمت بحساب ۶ آنے فی گز کیا ہوگی ؟

۳۰ ــــ ایک مستطیلی صحن کا رقبہ ۲۰۰۰ مربع گز ہے اور اس کے اضلاع ۲۵ : ۱۶ کی نسبت میں ہیں صحن کے چاروں طرف مستقل چوڑائی میں پتھر کا راستہ بنایا گیا ہے اور اس کا رقبہ صحن کے رقبہ کا نصف ہے ۔ راستہ کا عرض دریافت کرو۔

۳۱—— ایک کمرے کا طول ۲۴ فٹ عرض ۱۹ فٹ ۶ انچ اور بلندی ۱۴ فٹ ہے۔ بتاؤ کہ اس کی دیواروں کے لیے $\frac{۳}{۴}$ گز عرض کا کتنے گز کاغذ درکار ہوگا؟

۳۲—— ایک صندوق کو جس کے اوپر ڈھکنا نہیں ہے اور جو ۱ انچ دبیز لکڑی کا بنا ہوا ہے اندر اور باہر روغن کروانا مطلوب ہے۔ اس کا بیرونی طول عرض اور بلندی بالترتیب ۳، ۲ اور $۱\frac{۱}{۲}$ فٹ ہیں بتاؤ کہ کتنے سطحی فٹ روغن اس کے لیے درکار ہوگا۔؟

## (ح) رڑکی اپر سب آرڈینیٹ جماعت کا ماہانہ امتحان

۳۳—— ایک جنگل میں جس کا طول ۱ میل اور عرض $\frac{۱}{۲}$ میل ہے کتنے درخت ہوں گے اگر اوسطاً ہر ایک مربع زنجیر میں ۴ درخت اُگتے ہوں؟

۳۴—— ایک مستطیل باغ کا طول ۱۲۰ فٹ اور عرض ۹۰ فٹ ہے اس کے گرداگرد ایک راستہ ہے جس کا بیرونی کنارا باغ کی دیوار سے ۱۰ فٹ پر ہے۔ اور راستہ کا رقبہ باغ کے رقبہ کا ایک چوتھائی ہے: اس کا عرض دریافت کرو۔

۳۵—— ایک کمرے کا طول ۲۲ فٹ عرض ۲۰ فٹ اور بلندی ۱۳ فٹ ہے اس کی دیواروں پر کاغذ منڈھنے کے لیے $\frac{۵}{۱۲}$ گز عرض کا کتنا کاغذ درکار ہوگا؟

۳۶—— مربع وضع کے ایک کھیت کا رقبہ ۱۰ ایکر ہے اناج ایک ایسے کسان سے کٹوایا جاتا ہے جو گرداگرد کام کرے۔ کسان کی کاٹ ۵ فٹ ہے۔ بتاؤ کہ کھیت کا تین چوتھائی حصہ کاٹنے کے لیے کسان کو کتنی مرتبہ چکر کاٹنا پڑے گا؟

۳۷—— ایک ریل کی سڑک کا طول $۴۰\frac{۱}{۲}$ میل ہے اور اس کی تیاری کے لیے زمین کا اوسط عرض ۷۵ گز ہونا چاہیے: اگر زمین ۵۰ پونڈ فی ایکر کے حساب سے خریدی جائے تو بتاؤ کہ کیا صرفہ ہوگا؟

۳۸—— ایک مستطیل کمرے کا طول ۱۲۰ فٹ اور عرض ۷۰ فٹ ہے۔ اس کے باہر کی طرف گرداگرد مستقل چوڑائی کا ایک ایسا راستہ بنا ہوا ہے جس کا رقبہ کمرے کے رقبہ کے مساوی ہے۔ راستہ کا عرض دریافت کرو۔

## (ط) رڑکی اپر سب آرڈینیٹ جماعت کا آخری امتحان

۳۹ — ایک کمرے کا طول ۲۸ فٹ اور عرض ۱۶ فٹ ہے۔ اس کے بیچوں بیچ ۲۴ فٹ لمبا اور ۱۲ فٹ چوڑا ایک ترکی قالین بچھا ہوا ہے اگر بقیہ فرش پر موم جامہ بچھایا جائے تو بتاؤ کہ ۲۰ انچ چوڑا کس قدر موم جامہ درکار ہوگا؟

۴۰ — ایک کمرے کا طول ۲۰ فٹ، عرض ۱۶ فٹ اور بلندی ۱۰½ فٹ ہے۔ اس میں دو دریچے ۶ فٹ × ۴ فٹ، ایک دروازہ ۷ فٹ × ۴ فٹ اور ایک آتشدان ۴ فٹ اونچا اور ۳ فٹ ۶ انچ چوڑا ہیں۔ بتاؤ کہ ۲۷ انچ چوڑا کاغذ اس کی دیواروں پر کتنا لگیگا؟

۴۱ — بتاؤ کہ ۴۰ فٹ لمبے اور ۲۰ فٹ چوڑے کمرے کے فرش کے لیے ایسے کتنے تختوں کی ضرورت ہوگی۔ جن کا طول ۱۲ فٹ ۶ انچ اور عرض ۹½ انچ ہے؟

## زائد سوالات امتحان

۴۲ — اگر اخبار ٹائمز کی روزانہ ۱۱۰۰۰ کاپیاں شائع ہوتی ہوں اور ہر کاپی دو اوراق پر مشتمل ہو اور ہر ورق کی تختی ۴ فٹ × ۳ فٹ ہو تو بتاؤ کہ ایک اڈیشن کتنے ایکڑ جگہ پر پھیلے گا؟

جامعۂ پنجاب۔ سیول انجینرنگ کا پہلا امتحان۔

۴۳ — ایک باغ کا طول ۱۶۰ فٹ اور عرض ۱۲۰ فٹ۔ اس میں ایک حوض ہے جس کے گرداگرد ایک مستقل چوڑائی کا حاشیۂ زمین چھوڑا گیا ہے۔ جس کا رقبہ باغ کے رقبہ کا نصف ہے۔ حوض کا طول اور عرض دریافت کرو۔

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: ماہانہ)

۴۴ — ایک مستطیلی کھیت کا رقبہ ۱۵ ایکڑ اور طول اس کے عرض کا ۱½ گنا ہے۔ اگر کوئی شخص اس کے گرد ۳ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے چار مرتبہ چکر لگائے تو کتنی مدت صرف ہوگی؟

(یورپین سکولز: فائنل۔ صوبہ جات متحدہ)

۴۵ — ایک کمرے کا طول ۱۸ فٹ عرض ۱۵ فٹ اور بلندی ۱۲ فٹ ہے۔ اس میں دو دروازے ہر ایک ۷ فٹ × ۴ فٹ ہیں۔ اور زمین سے ۴ فٹ کی بلندی پر دو کھڑکیاں ۴ فٹ × ۳ فٹ

کی ہیں اور فرش سے ۲½ فٹ اونچا ایک روغنی حاشیہ بھی کمرے کے چاروں طرف ہے۔ اس کی دیواروں پر ایک آنہ فی مربع فٹ کے حساب سے کاغذ لگوانے کی اُجرت دریافت کرو۔

۴۶ —— ایک عمارت میں ۶۳ کھڑکیاں ہیں اِن میں سے ۴۰ کھڑکیوں کو ۱۲ آئینے لگانے کے فریم ہر ایک ″۲۰ × ″۱۶ ہیں اور بقیہ کھڑکیوں کو ۹ فریم ہر ایک ۶ انچ مربع ہیں۔ ۲ روپے فی مربع فٹ کے حساب سے تمام فریموں میں آئینہ لگوانے کی لاگت معلوم کرو۔
(سُرٹا کی انجینیر فائینل)



# بابِ سوّم

## اثنا اعشاریہ

۱۲ــــ جب کسی مستطیل کے ابعاد مرکب مقادیر میں دیے ہوئے ہوں (یعنی دو یا زیادہ اکائیوں کی رقوم میں بیان کیے جائیں) تو مستطیل کا رقبہ دریافت کرنے کے لیے ہم نے اس امر کو ضروری سمجھا کہ اُن دونوں کو ایک ہی اکائی کی رقوم میں بطور سادہ مقادیر کے ظاہر کیا جائے۔

اثنا اعشاریہ کے استعمال سے یہ تحویل نظر انداز کی جاسکتی ہے۔

۱۳ــــ مستطیل ا ب ج د پر غور کرو۔




فرض کرو کہ اس کا طول ا ب ۳ فٹ، ۷ انچ اور عرض ا د ۲ فٹ ۳ انچ کو تعبیر کرتے ہیں۔

ایک ہی پیمانہ پر ب سے ب ا پر تین ایسے طول قطع کرو کہ ہر ایک ایک فٹ کا متناظر ہو اور سات ایسے طول قطع کرو کہ ہر ایک ایک انچ کا متناظر ہو۔ اور اسی طرح د سے د ا پر دو ایسے طول قطع کرو کہ ہر ایک ۱ فٹ کو اور تین ایسے طول کہ ہر ایک ۱ انچ کو تعبیر کر سکے۔

نقاطِ تقسیم سے بالترتیب ا د اور ب ا کے متوازی خطوط کھینچو۔ اب ہمیں

معلوم ہوگا کہ مستطیل کا رقبہ تین مختلف جسامتوں کے کئی ٹکڑوں پر مشتمل ہے۔

بڑے سے بڑے ٹکڑے ایسے مربعوں کو تعبیر کرتے ہیں جن کا ناپ ہر سمت میں ۱فٹ ہے (یعنی مربع فٹ کو) اور ایسے ہمارے پاس ۳×۲ مربعے ہیں۔

چھوٹے چھوٹے ٹکڑے ایسے مربعوں کو تعبیر کرتے ہیں جن کا ناپ ہر سمت میں ۱انچ ہے (یعنی مربع انچ کو) اور ایسے ۷×۳ مربعے ہیں۔

بقیہ ٹکڑے ایسے مستطیلوں کو تعبیر کرتے ہیں جن کے ناپ ۱فٹ × ۱انچ ہیں ہم انھیں سطحی اولیات کہیں گے اور اس صورت میں ان کی تعداد (۷×۲+۳×۳) ہوگی۔

پس مستطیل اب ج د ایک ایسے رقبہ کو تعبیر کرتا ہے جو۔

(۱) ۳×۲ مربع فٹ = ۶ مربع فٹ

(۲) (۷×۲+۳×۳) سطحی اولیات = ۲۳ سطحی اولیات

(۳) ۷×۳ مربع انچ = ۲۱ مربع انچ

کے مجموعہ کے برابر ہے۔ اور چونکہ ایک سطحی اولی ایک ایسا مستطیل ہے جس کے ناپ ۱فٹ × ۱انچ ہیں اس لیے ظاہر ہے کہ

۱۲ مربع انچ = ایک سطحی اولی

۱۲ سطحی اولیات = ۱ مربع فٹ

ہم دیکھیں گے کہ ذیل کے عمل سے جس میں مستطیل کے ایک بعد کی ہر رقم کو دوسرے بعد کی ہر رقم سے ضرب دیا جاتا ہے نتیجہ بالا حاصل ہوسکتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| | ۷ انچ | ۳ فٹ |
| | ۳ انچ | ۲ فٹ |
| | ۷×۲ سطحی اولیات | ۳×۲ مربع فٹ |
| ۷×۳ مربع انچ | ″ ۳×۳ | |
| ۲۱ مربع انچ | ۲۳ سطحی اولیات | ۶ مربع فٹ |

اور چونکہ ۱۲ مربع انچ = ۱ سطحی اولی

اور ۱۲ سطحی اولیات = ۱ مربع فٹ

اِس لیے یہ نتیجہ اس طرح لکھا جا سکتا ہے۔

۸ مربع فٹ ۰ سطحی اولیات ۹ مربع انچ

اس عمل سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ، انچ کو جب ۲ فٹ سے ضرب دیا جاتا ہے تو ۲×۷ سطحی اولیات حاصل ہوتے ہیں اور جب ۳ فٹ کو ۳ انچ سے ضرب دیا جاتا ہے تو ۳×۳ سطحی اولیات حاصل ہوتے ہیں۔

حقیقتاً ہم جس قانون کو فرض کر رہے ہیں وہ یہ ہے کہ مستطیل کے ایک بُعد میں کے فٹوں کی تعداد کو دوسرے بُعد میں کے انچوں کی تعداد سے ضرب دینے سے ہمیں رقبہ میں سطحی اولیات کی تعداد حاصل ہوتی ہے۔

اب اس کو ہم ثابت کریں گے۔



مستطیل ا ب ج د پر غور کرو۔

فرض کرو کہ ا ب ۳ فٹ کے طول اور ب ج ۴ انچ کے طول کو تعبیر کرتے ہیں۔

ا ب کو تین مساوی حصوں میں تقسیم کرو تاکہ ہر حصہ ایک فٹ کو تعبیر کرے اور ب ج کو چار مساوی حصوں میں تقسیم کرو تاکہ ہر حصہ ایک انچ کو ظاہر کرے۔

نقاطِ تقسیم سے بالترتیب ب ج اور ا ب کے متوازی خطوط کھینچو۔

اس طرح ہم نے مستطیل کو کئی مساوی حصص میں تقسیم کر دیا ہے اور ہر حصہ ایک سطحی اوّلی کو تعبیر کرتا ہے۔

اور ان کی تعداد ۳ × ۴ ہے یعنی (ا ب میں فٹوں کی تعداد) × (ب ج میں انچوں کی تعداد۔

پس ہم ذیل کے عام نتیجے پر پہنچتے ہیں کہ۔

## طولی فٹ × طولی انچ = سطحی اوّلیات

| | فٹ | انچ |
|---|---|---|
| | ۳ | ۷ |
| | ۲ | ۳ |
| | ۷ | ۲ |
| ۹ | ۱۰ | |
| ۹ | ۰ | ۸ |

مثالِ بالا کا عمل اس طرح مختصر کیا جاسکتا ہے:-

تشریح عمل۔ ۷ انچ × ۲ فٹ = ۱۴ سطحی اولیات،

پس ۱ مربع فٹ حاصل ۲ آیا اور ۲ سطحی اولیات باقی رہے

۳ فٹ × ۲ فٹ = ۶ مربع فٹ اور حاصل کا ایک ملا کر

۷ مربع فٹ لکھے گئے۔ ۷ انچ × ۳ انچ = ۲۱ مربع انچ، ۱ سطحی

اوّلیات حاصل آیا اور باقی رہے ۹ مربع انچ۔

۳ فٹ × ۳ انچ = ۹ سطحی اولیات اور حاصل کا ۱ ملا کر ۱۰ سطحی اوّلیات لکھے گئے۔

اب جمع کرنے سے حاصل ہوتا ہے: ۹ مربع انچ، ۱۰ اور ۲ = ۱۲ سطحی اولیات، یعنی ایک مربع فٹ حاصل آیا اور باقی رہے۔ سطحی اولیات ۱ اور ۷ = ۸ مربع فٹ۔

یہاں عمل کا انحصار ایسے مستطیل کی خاصیت پہ ہے جس کا طول (ا+ب) اکائیاں اور جس کا عرض (ج + د) اکائیاں ہے۔ یعنی یہ کہ اُس کا رقبہ ایسے چار مستطیلوں کے رقبوں کا مجموعہ ہوتا ہے جن کے ناپ بالترتیب ا × د، ا × ج، ب × د، ب × ج، مربع اکائیاں ہیں

| | ا | ب |
|---|---|---|
| د | ا × د | ب × د |
| ج | ا × ج | ب × ج |

مستطیل کی بحث میں ہم نے معلوم کیا ہے کہ ——

فٹ طول میں × فٹ عرض میں = مربع فٹ رقبہ میں

فٹ " × انچ " = سطحی اولیات رقبہ میں

انچ " × انچ " = مربع انچ رقبہ میں

ا فٹ × ب فٹ = (ا ب) مربع فٹ

ا فٹ × ب انچ = (ا ب) سطحی اولیات

ا انچ × ب انچ = (ا ب) مربع انچ

جہاں ا اور ب ایسے اعداد ہیں جو مستطیل کے ابعاد کے ناپ ظاہر کرتے ہیں۔

اب ایک انچ کے بارہویں حصّہ کو طول کی ایک زائد اکائی فرض کرو۔

ایک مستطیل کا رقبہ جس کی پیمائش $\frac{1}{12}$ انچ × $\frac{1}{12}$ انچ یعنی $\frac{1}{144}$ مربع انچ ہو گی ......................... دفعہ ۸

اور ا انچ × $\frac{1}{12}$ انچ پیمائش کے مستطیل کے رقبہ کا ناپ $\frac{1}{12}$ مربع انچ ہو گا..... دفعہ ۸

اور ا فٹ × $\frac{1}{12}$ انچ پیمائش کے مستطیل کے رقبہ کا ناپ ا مربع انچ ہو گا........ دفعہ ۸

اور اوپر کی طرح ہم ثابت کر سکتے ہیں کہ ــــــ

ا ($\frac{1}{12}$ انچ) × ب ($\frac{1}{12}$ انچ) = ا ب ($\frac{1}{144}$ مربع انچ)

ا انچ × ب ($\frac{1}{12}$ انچ) = ا ب ($\frac{1}{12}$ مربع انچ)

ا فٹ × ب ($\frac{1}{12}$ انچ) = ا ب مربع انچ

جہاں ا اور ب ایسے اعداد ہیں جو مستطیل کے ابعاد کے ناپ کو ظاہر کرتے ہیں۔

اب تک ہم نے ا فٹ × ا انچ مستوی مستطیل کو ایک سطحی اوّلی کے نام سے نامزد کیا ہے۔ اب ہم اس اصطلاح کا اطلاق کسی بھی معیاری اکائی کے بارہویں حصے پر کرینگے اور اس طرح ہم ایک طولی فٹ کے بارہویں حصہ (یعنی ایک انچ) کو طولی اوّلی اور ایک مکعب فٹ کے بارہویں حصے کو ایک مکعب فٹ یا ٹھوس اوّلی کہیں گے۔

نیز کسی اوّلی کے بارہویں حصہ کو خواہ وہ طولی ہو سطحی ہو یا مکعبی ہو ایک ثانوی کے نام سے موسوم کرینگے۔

اور اس اثنا عشاریہ تقسیم کی حسبِ خواہش توسیع کی جا سکتی ہے۔

پس

ا معیاری اکائی = ۱۲ اولیات (طریقۂ کتابت ۱۲ )

۱ اوّلی = ۱۲ ثانویات (طریقۂ کتابت ۱۲″)

۱ ثانوی = ۱۲ ثلاثیات (طریقۂ کتابت ۱۲‴)

وغیرہ وغیرہ

نتائج بالا کو اب ہم اس طرح بیان کر سکتے ہیں:-

جب کسی مستطیل سے بحث ہو تو—

ا فٹ × ب فٹ = ا ب مربع فٹ

ا فٹ × ب طولی اوّلیات = ا ب سطحی اوّلیات

ا فٹ × ب طولی ثانویات = ا ب " ثانویات

ا طولی اوّلیات × ب طولی اولیات = ا ب " "

ا " × ب " ثانویات = ا ب " ثلاثیات

ا " ثانویات × ب " ثانویات = ا ب " رابعیات

ا فٹ × ب فٹ = ا ب مربع فٹ

ا فٹ × ب′ = (ا ب)′

ا فٹ × ب″ = (ا ب)″

ا′ × ب′ = (ا ب)″

ا′ × ب″ = (ا ب)‴

ا″ × ب″ = (ا ب)⁗

جہاں قوت نما سے اکائی کا درجہ ظاہر ہوتا ہے۔

اجزائے ضربی کے درجے اور ان کے حاصل ضرب کے درجے کا تعلق یہاں قابل غور ہے اور نتائج بالا سے ہم ذیل کا قاعدہ منضبط کر سکتے ہیں:-

حاصل ضرب کا درجہ اس کے اجزائے ضربی کے درجوں کا مجموعہ ہوتا ہے۔

# توضیحی مثالیں

۱۴ ـــــ

مثال ۱:- ۱۵ فٹ $\frac{1}{2}$ ۸ انچ کو اثنا اعشاریہ میں بیان کرو۔

۱۵ فٹ $\frac{1}{2}$ ۸ انچ $= \left(15 + \frac{8\frac{1}{2}}{12}\right)$ فٹ

$= \left(15 + \frac{8}{12} + \frac{1}{24}\right)$ فٹ

$= \left(15 + \frac{8}{12} + \frac{6}{144}\right)$ فٹ

$=$ ۱۵ فٹ ′۸ ″۶

مثال ۲:- ۲۹ مربع فٹ ۷۶ مربع انچ کو اثنا اعشاریہ میں ظاہر کرو۔

۲۹ مربع فٹ ۷۶ مربع انچ $=$ $29\frac{76}{144}$ مربع فٹ

$= \left(29 + \frac{72}{144} + \frac{4}{144}\right)$ مربع فٹ

$= \left(29 + \frac{6}{12} + \frac{4}{144}\right)$ مربع فٹ

$=$ ۲۹ مربع فٹ ′۶ ″۴

مثال ۳:- ۱۰۵ مکعب فٹ $\frac{1}{3}$ ۸۳۷ مکعب انچ کو اثنا اعشاریہ میں بیان کرو۔

۱۰۵ مکعب فٹ $\frac{1}{3}$ ۸۳۷ مکعب انچ $=$ $105\frac{837\frac{1}{3}}{1728}$ مکعب فٹ

$= \left(105 + \frac{720}{1728} + \frac{117\frac{1}{3}}{1728}\right)$ مکعب فٹ

$= \left(105 + \frac{5}{12} + \frac{108}{1728} + \frac{9}{1728} + \frac{1}{5184}\right)$ مکعب فٹ

$$= \left(۱۰۵ + \frac{۵}{۱۲} + \frac{۹}{۱۴۴} + \frac{۹}{۱۷۲۸} + \frac{۴}{۲۰۷۳۶}\right)$$ مکعب فٹ

= ۱۰۵ مکعب فٹ ۵' ۹" ۹''' ۴''''

**مثال ۴:-** اثنا عشاریہ کے طریقہ سے ایک ایسے مستطیل کا رقبہ دریافت کرو جس کا ناپ ۷ فٹ ۹ انچ × ۵ فٹ ۱۰ انچ ہے۔

مستطیل کا رقبہ = ۷ فٹ ۹ انچ × ۵ فٹ ۱۰ انچ ........ دفعہ ۸

| | انچ | فٹ |
|---|---|---|
| | ۹ | ۷ |
| | ۱۰ | ۵ |
| | ۹ | ۳۸ |
| ۶ | ۵ | ۶ |
| ۶ | ۲ | ۴۵ |

∴ مستطیل کا رقبہ = ۴۵ مربع فٹ ۲ سطحی اوّلیات ۶ مربع انچ

**مثال ۵:-** اثنا عشاریہ کے طریقہ سے ایک ایسے مستطیل کا رقبہ دریافت کرو جس کا طول ۶ فٹ، ۷ انچ اور انچ کے چہار بارہویں حصے اور جس کا عرض ۳ فٹ ۸ انچ اور انچ کے سات بارہویں حصے ہے۔

مستطیل کا رقبہ = ۶ فٹ ۷ انچ ۴ بارہواں × ۳ فٹ ۸ انچ ۷ بارہواں حصے .... دفعہ ۸

= ۶ فٹ ۷ اوّلیات ۴ ثانویات × ۳ فٹ ۸ اولیات ۷ ثانویات۔

= ۶ فٹ ۷' ۴" × ۳ فٹ ۸' ۷"

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | ۴" | ۷' | ۶ فٹ |
| | | ۷" | ۸' | ۳ فٹ |
| | | ۰" | ۱۰' | ۱۹ |
| | ۸''' | ۱۰" | ۴' | ۴ |
| ۴'''' | ۳''' | ۱۰" | ۳' | |
| ۴'''' | ۱۱''' | ۸" | ۶' | ۲۴ |

∴ مستطیل کا رقبہ = ۲۴ مربع فٹ ۶ سطحی اوّلیات ۸ مربع انچ (یا سطحی ثانویات) ۱۱ سطحی ثلاثیات ۴ سطحی رُبعیات

## امثلہ نمبری (۳)

ذیل کے طول، رقبوں اور حجموں کو اثنا عشاریہ میں بیان کرو۔

۱- ۴ فٹ ۷ انچ
۲- ۱۳ فٹ ½۸ انچ
۳- ۹ فٹ ¾۲ انچ
۴- ۱۰ فٹ ⅓۷ انچ
۵- ۸ فٹ ½۹ انچ
۶- ۶ مربع فٹ ۲۴ مربع انچ
۷- ۱۰ مربع فٹ ۵۲ مربع انچ
۸- ۸ مربع فٹ ۱۰۳ مربع انچ
۹- ۱۳ مکعب فٹ ۲۴۶ مکعب انچ
۱۰- ۱۲ مکعب فٹ ۱۳۱۷ مکعب انچ
۱۱- ۱۶ مکعب فٹ ۹۶۳ مکعب انچ
۱۲- ۱۸ مکعب فٹ ½۱۳۶۲ مکعب انچ

ذیل کے ابعاد کے مستطیلوں کے رقبے اثنا عشاریہ کے طریقے سے دریافت کرو۔

۱۳- ۳ فٹ ۷ انچ ؛ ۲ فٹ
۱۴- ۴ فٹ ؛ ۳ فٹ ۶ انچ
۱۵- ۷ فٹ ۹ انچ ؛ ۵ فٹ ۴ انچ
۱۶- ۸ فٹ ۲ انچ ؛ ۳ فٹ ۱۰ انچ
۱۷- ۶ فٹ ۸ انچ ؛ ۷ فٹ ۳ انچ
۱۸- ۷ انچ ۹ بارہویں ؛ ۶ انچ
۱۹- ۳ انچ ۸ بارہویں ؛ ۷ انچ ۵ بارہویں
۲۰- ۶ فٹ ۷ انچ ۱۰ بارہویں ؛ ۵ فٹ ۸ انچ
۲۱- ۱۰ فٹ ۶ انچ ۸ بارہویں ؛ ۷ فٹ ۵ انچ ۴ بارہویں
۲۲- ۹ فٹ ۱۰ انچ ۷ بارہویں ؛ ۴ فٹ ۶ انچ ۸ بارہویں

# باب چہارم

## قائم الزاویہ مثلث

۱۵۔ قائم الزاویہ مثلث ایسی تین ضلعی مستقیم شکل کو کہتے ہیں جس کا ایک زاویہ قائمہ ہو۔
قائم الزاویہ مثلث میں زاویۂ قائمہ کے مقابل کے ضلع کو وتر کہتے ہیں۔
قائم الزاویہ مثلث کے وہ اضلاع جن سے زاویۂ قائمہ بنتا ہے بالترتیب قاعدہ اور عمود کہلاتے ہیں۔




پس قائم الزاویہ △ اب ج میں
اج وتر ہے۔ اب قاعدہ اور ب ج عمود ہے۔
قائم الزاویہ مثلث میں قاعدہ اور عمود عموماً
"زاویۂ قائمہ بنانے والے ضلعے یا زاویہ قائمہ کے گرد کے ضلعے" کہلاتے ہیں۔

## مسئلہ (۲)

۱۶۔ قائم الزاویہ مثلث کا وتر معلوم کرنا جبکہ اسکا قاعدہ اور عمود دیے ہوئے ہوں




فرض کرو کہ اب ج ایک قائم الزاویہ مثلث ہے اور قاعدہ اب اور عمود ب ج کے ناپ ایک ہی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب ل اور ع ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ وتر اج، ل اور ع کی رقوم میں دریافت کیا جائے۔

ب چونکہ ــــ اج پر کا مربع = اب پر کا مربع + ب ج پر کا مربع ......
... اقلیدس مقالہ اول شکل ۴۷

لیکن اب پر کا مربع = ل۲ مربع اکائیاں ........... دفعہ ۹

اور ب ج پر کا مربع = ع۲ مربع اکائیاں ............... دفعہ ۹

∴ ا ج پر کا مربع = (ل۲ + ع۲) مربع اکائیاں

∴ ا ج = √(ل۲ + ع۲) طولی اکائیاں ............ دفعہ ۹

پس قاعدہ - قائم الزاویہ مثلث کے زاویۂ قائمہ کے گرد کے اضلاع میں طولی اکائیوں کی تعداد کے مربعوں کا مجموعہ دریافت کرو۔ تب اس مجموعہ کا جذر المربع اُس کے وتر میں متناظر طولی اکائیوں کی تعداد کو ظاہر کریگا۔

یا مختصراً - قائم الزاویہ مثلث کا وتر = √((قاعدہ)۲ + (عمود)۲)

یعنی و = √(ل۲ + ع۲) ............ (۱)

پھر چونکہ

(وتر)۲ = (قاعدہ)۲ + (عمود)۲

∴ (قاعدہ)۲ = (وتر)۲ − (عمود)۲
(عمود)۲ = (وتر)۲ − (قاعدہ)۲

∴ قاعدہ = √((وتر)۲ − (عمود)۲)
عمود = √((وتر)۲ − (قاعدہ)۲)

∴ ل = √(و۲ − ع۲) ............... (۲)
ع = √(و۲ − ل۲) ............... (۳)

نوٹ - اکثر اوقات جملہ √(و۲ − ع۲) کے بجائے جملہ √((و − ع)(و + ع)) اور جملہ √(و۲ − ل۲) کے بجائے جملہ √((و − ل)(و + ل)) استعمال کرنے میں سہولت ہوتی ہے خصوصاً جبکہ بڑے اعداد شامل ہوں۔

۱۷ —

## خاص صورتیں




(۱) مساوی الساقین قائم الزاویہ مثلث۔

اس صورت میں قاعدہ = عمود

اب کسی قائم الزاویہ مثلث کا وتر

= √((قاعدہ)۲ + (عمود)۲) ............ دفعہ ۱۶

∴ مساوی الساقین قائم الزاویہ مثلث کا وتر = $\sqrt{۲ \times (\text{قاعدہ})^۲}$ یا $\sqrt{۲ \times (\text{عمود})^۲}$

$و = \sqrt{۲ ل^۲}$ یا $\sqrt{۲ ع^۲}$

$= ل \sqrt{۲}$ یا $ع \sqrt{۲}$ ............... (۱)

اس لئے مساوی الساقین قائم الزاویہ مثلث کا قاعدہ یا عمود = $\frac{\text{وتر}}{\sqrt{۲}}$

$ل = \frac{و}{\sqrt{۲}}$ ............... (۲)

$ع = \frac{و}{\sqrt{۲}}$ ............... (۳)

نوٹ — مربع کا وتر مساوی الساقین قائم الزاویہ مثلث کا وتر ہوتا ہے۔

## ۲ — مثلث مساوی الاضلاع

اس صورت میں تینوں اضلاع آپس میں ایک دوسرے کے مساوی ہوتے ہیں۔
فرض کرو کہ مثلث مساوی الاضلاع ا ب س کے ہر ایک ضلع کا ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے ا ہے یعنی ا ب = ب س = س ا = ا طولی اکائیاں




تب اگر س د، ا ب پر عمود ہو تو

ا د = $\frac{۱}{۲}$ا طولی اکائیاں

اب $س د^۲ = ا س^۲ - ا د^۲$ ............... دفعہ ۱۶

∴ $س د^۲ = ا^۲ - \left(\frac{ا}{۲}\right)^۲$

$= \left(ا^۲ - \frac{ا^۲}{۴}\right)$ مربع اکائیاں

$= \frac{۳ ا^۲}{۴}$ مربع اکائیاں

∴ $س د = \frac{ا \sqrt{۳}}{۲}$ طولی اکائیاں

یہ اہم نتیجہ اس طرح بیان کیا جاسکتا ہے:

## مثلث مساوی الاضلاع کا ارتفاع = ضلع × $\frac{\sqrt{3}}{2}$

۱۸— 
# توضیحی مثالیں

**مثال ۱**— ایک مثلث قائم الزاویہ کا قاعدہ اور عمود بالترتیب ۳ فٹ اور ۲ فٹ ۳ انچ ہیں۔ اُس کا وتر دریافت کرو۔



وتر = $\sqrt{(\text{قاعدہ})^2 + (\text{عمود})^2}$ انچ ......... دفعہ ۱۶

جہاں قاعدہ = (۳ × ۱۲) = ۳۶ انچ

عمود = (۲ × ۱۲ + ۳) = ۲۷ انچ

∴ وتر = $\sqrt{(۳۶)^2 + (۲۷)^2}$ انچ

= $\sqrt{۲۰۲۵}$ انچ

= ۴۵ انچ

= ۳ فٹ ۹ انچ

**مثال ۲**— قائم الزاویہ مثلث کی وضع کے ایک قطعۂ زمین کے وتر کا طول ۱۵ زنجیر ۷۰ کڑی اور باقی سرحدوں میں سے ایک کا طول ۱۲ زنجیر ۵۶ کڑی ہے بقیہ سرحد کا طول دریافت کرو۔

بقیہ سرحد = $\sqrt{(\text{وتر})^2 - (\text{قاعدہ})^2}$ ......... دفعہ ۱۶

جہاں وتر = ۱۵ زنجیر ۷۰ کڑی = ۱۵۷۰ کڑی

قاعدہ = ۱۲ زنجیر ۵۶ کڑی = ۱۲۵۶ کڑی




∴ بقیہ سرحد = $\sqrt{(۱۵۷۰)^2 - (۱۲۵۶)^2}$ کڑی

= $\sqrt{(۱۵۷۰ - ۱۲۵۶)(۱۵۷۰ + ۱۲۵۶)}$ کڑی

= $\sqrt{۸۸۷۳۶۴}$ کڑی

= ۹۴۲ کڑی

= ۹ زنجیر ۴۲ کڑی

**مثال ۳** — ایک مربع کا ضلع ۲ فٹ ۹ انچ ہے اس کا وتر دریافت کرو۔ مربع کا وتر ایک ایسے مساوی الساقین مثلث قائم الزاویہ کا وتر ہوتا ہے جس کا قاعدہ اور عمود مربع کے ضلعے ہوتے ہیں ... دفعہ ۱۷

∴ مربع کا وتر = ضلع × √۲ ... ... ... دفعہ ۱۷

اگر ضلع = ۲ فٹ ۹ انچ = (۲ × ۱۲ + ۹) = ۳۳ انچ تو




مربع کا وتر = ۳۳ × √۲ انچ

= ۳۳ × ۱٫۴۱۴۲۱..... انچ

= ۴۶٫۶۶..... انچ

**مثال ۴** — ایک مربع کا وتر ۵ زنجیر ۲۰ کڑی ہے۔ اس کا ضلع دریافت کرو۔

مربع کا ضلع = وتر / √۲ زنجیر ......... دفعہ ۱۷



جہاں وتر = ۵٫۲ زنجیر

∴ مربع کا ضلع = ۵٫۲ / √۲ زنجیر

= (√۲ × ۵٫۲) / (√۲ × √۲) زنجیر

= (√۲ × ۵٫۲) / ۲ زنجیر

= ۲٫۶ × √۲ زنجیر

= ۳٫۶۷۶۹.... زنجیر

= ۳ زنجیر ۶۷٫۶۹.... کڑی

**مثال ۵** — ایک قائم الزاویہ مثلث کا قاعدہ ۴۸ انچ ہے اور اس کے وتر اور ارتفاع کا فرق ۳۶ انچ ہے۔ وتر اور ارتفاع دریافت کرو۔

فرض کرو کہ وتر = لا انچ

تب ارتفاع = (لا − ۳۶) انچ




لیکن ارتفاع = √((وتر)² − (قاعدہ)²) انچ ...... دفعہ ۱۶

جہاں وتر = لا انچ اور قاعدہ = ۴۸ انچ

$\therefore$ ارتفاع = $\sqrt{(لا)^2 - (۴۸)^2}$ انچ

$\therefore$ $(لا - ۳۶) = \sqrt{(لا)^2 - (۴۸)^2}$

$\therefore$ $لا^2 - ۷۲ لا + (۳۶)^2 = لا^2 - (۴۸)^2$

$\therefore$ $۷۲ لا = ۲۳۰۴ + ۱۲۹۶$

$= ۳۶۰۰$

$\therefore$ $لا = \frac{۳۶۰۰}{۷۲} = ۵۰$

$\therefore$ $لا - ۳۶ = ۵۰ - ۳۶ = ۱۴$

$\therefore$ وتر ۵۰ انچ ہے اور ارتفاع ۱۴ انچ ہے

**مثال ۶** ـــ ایک سیڑھی کو سڑک کے ایک رُخ پر رکھا گیا تو وہ ۶۳ فٹ اونچے دریچے تک پہنچی۔ پھر اُسے سڑک کے دوسرے رُخ پر پلٹ دیا گیا تو وہ ۵۶ فٹ بلندی تک پہنچی۔ اگر سیڑھی کا طول ۶۵ فٹ ہو تو سڑک کا عرض دریافت کرو:۔




فرض کرو کہ خط ا ب سڑک کے عرض کو ظاہر کرتا ہے اور نقطہ س سیڑھی کے پائین کو۔ اب ہمیں حسب ذیل پیمائشیں حاصل ہوتی ہیں:

س ج = س د = ۶۵ فٹ

ب ج = ۶۳ فٹ

ا د = ۵۶ فٹ

پس ا س = $\sqrt{(۶۵)^2 - (۵۶)^2}$ فٹ .... دفعہ ۱۶

= ۳۳ فٹ

اور س ب = $\sqrt{(۶۵)^2 - (۶۳)^2}$ فٹ .... دفعہ ۱۶

= ۱۶ فٹ

لیکن سڑک کا عرض = ا س + س ب

$\therefore$ سڑک کا عرض = (۳۳ + ۱۶) فٹ

= ۴۹ فٹ

**مثال ۷** ـــــ ایک کھیت مساوی الاضلاع مثلث کی وضع کا ہے اس کی احاطہ بندی کی لاگت ۳ آنہ فی فٹ کے حساب سے ۵۶ روپیہ ۴ آنہ ہوئی ہے۔ اس کے کسی راس سے مقابل کے ضلع کے وسطی نقطہ کا فاصلہ دریافت کرو۔




مثلث کا احاطہ = $\frac{\text{۵۶ روپیہ ۴ آنہ}}{\text{۳ آنہ}}$ فٹ

= $\frac{۹۰۰}{۳}$ فٹ

= ۳۰۰ فٹ

∴ مثلث کا ہر ایک ضلع = $\frac{۳۰۰}{۳}$ = ۱۰۰ فٹ

لیکن اگر مساوی الاضلاع مثلث ا ب ج کا ایک ضلع ا ب کا ناپ ۱۰۰ فٹ ہو تو اسے ب ج پر کا عمود ا د یعنی کسی راس سے اُس کے مقابل کے ضلع کے وسطی نقطہ کا فاصلہ ذیل سے حاصل ہوگا۔

$\frac{۱۰۰\sqrt{۳}}{۲}$ فٹ = ۵۰ × ۱٫۷۳۲....... فٹ ......... دفعہ ۱۷

= ۸۶٫۶...... فٹ

**مثال ۸** ـــــ ایک قائم الزاویہ مثلث کا احاطہ ۲۳۴ انچ اور اُس کا وتر ۹۷ انچ ہے۔ اس کے باقی دو ضلعوں کے طول دریافت کرو۔




فرض کرو کہ ا ب ج ایک ایسا قائم الزاویہ مثلث ہے جس کا ب پر کا زاویہ ایک قائمہ ہے تو ا ج کا طول ۹۷ انچ ہوگا۔

فرض کرو کہ ا ب = لا انچ اور ب ج = ما انچ

اب، $(\text{لا}+\text{ما})^۲ + (\text{لا}-\text{ما})^۲ = ۲(\text{لا}^۲+\text{ما}^۲) = ۲\times(۹۷)^۲$ ......... دفعہ ۱۶

لیکن (لا + ما) = ۲۳۴ − ۹۷ = ۱۳۷

∴ $(\text{لا}-\text{ما}) = \sqrt{۲\times(۹۷)^۲-(۱۳۷)^۲}$

$= \sqrt{۱۸۸۱۸-۱۸۷۶۹}$

$= \sqrt{۴۹}$

= ۷

لیکن ل + ما = ۱۳۷

∴ ل = ۷۲

اور ما = ۶۵

پس دیئے ہوئے قائم الزاویہ مثلث کے باقی دو ضلعوں کے طول بالترتیب ۷۲ انچ اور ۶۵ انچ ہیں۔

**مثال ۹** — ایک مقام سے دو سڑکیں ایک دوسری سے ۱۵۰° کے زاویہ پر منتشر ہوتی ہیں۔ دو شخص اس مقام سے مختلف سڑکوں پر بالترتیب ۳ اور ۱/۲ ۳ میل فی گھنٹہ کی رفتاروں سے روانہ ہوتے ہیں۔ بتاؤ کہ اپنی اپنی سڑک پر مسلسل ۴ گھنٹوں تک سفر کرنے کے بعد ان کے درمیان براہ راست کتنا فاصلہ ہوگا؟

ب، ۱۲ میل، ۳۰°، س، ۱۴ میل، ا، د

اگر ا ب اور ا ج دونوں آدمیوں کے علیحدہ علیحدہ طے کردہ فاصلوں کو تعبیر کریں تو ب ج اس فاصلہ کو ظاہر کرے گا جو چوتھے گھنٹہ کے اختتام پر اُن دونوں کے درمیان ہوگا

چونکہ ∠ س ا ب = ۱۵۰°

∴ ∠ د ا ب = ۳۰°

اور ∠ د ب ا = ۹۰°

∴ ا د = ا ب √۳ / ۲ ................ دفعہ ۱۷

لیکن ا ب کا طول = ۳ × ۴ = ۱۲ میل

∴ ا د کا طول = ۶ √۳ میل

∴ ج د = ج ا + ا د = (۱۴ + ۶ √۳) میل

پھر ب د = ۱/۲ × ا ب ........ دفعہ ۱۷

= ۶ میل

اور ب ج = √(ج د² + د ب²) ........ دفعہ ۱۶

∴ ب ج = √((۱۴ + ۶ √۳)² + (۶)²) میل

= √(۳۴۰ + ۱۶۸ × √۳) میل

= √(۶۳۰٫۹۸۴۵ ....) میل

= ......۱۱ر ۲۵ میل

**مثال ۱۰** — ایک قائم الزاویہ مثلث کا ارتفاع اُس کے قاعدہ کے ۱۱/۱۲ سے بقدر ۶ انچ کم ہے۔ اور اس کا وتر قاعدہ کے ۴/۳ سے بقدر ۳ انچ کم ہے۔ قاعدہ دریافت کرو۔

فرض کرو کہ قاعدہ = لا انچ

تو ارتفاع = (۱۱/۱۲ لا − ۶) انچ

اور وتر = (۴/۳ لا − ۳) انچ

لیکن (وتر)^۲ = (قاعدہ)^۲ + (ارتفاع)^۲ ............ دفعہ ۱۹

∴ (۴/۳ لا − ۳)^۲ = لا^۲ + (۱۱/۱۲ لا − ۶)^۲

اِس مساوات کو حل کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ

لا = ۳۶

∴ قاعدہ کا طول ۳۶ انچ ہے۔

## امثلہ نمبری ۴ (ا)

ذیل کے ہر ایک قائم الزاویہ مثلث کا وتر دریافت کرو جن میں زاویۂ قائمہ کے گرد کے اضلاع بالترتیب حسب ذیل ہیں:-

۱ — ۳۰ انچ، ۷۲ انچ

۲ — ۷۵ گز، ۱۰۰ گز

۳ — ۱۷۶ گز، ۱۵ اگز ۱ فٹ

۴ — ۹ گز ۲ فٹ ۲ انچ، ۳ گز ۱ فٹ (جواب گز فٹ اور انچ میں مطلوب ہے)

۵ — ۱ میل ۵ فرلانگ ۲۱ پول، ۴ فرلانگ ۵ پول (جواب میل فرلانگ اور پول میں بیان کرو)

۶ — ۷ زنجیر ۱۴ کڑی، ۹ زنجیر ۲۵ کڑی (جواب زنجیر اور کڑی میں چاہیئے)

۷ — ۱۶ زنجیر ۵ کڑی، ۲۲ زنجیر ( 〃 〃 )

۸ — ۴۰ر۲ کڑی، ۷۷ر۲۸ کڑی (جواب زنجیر میں درکار ہے)

ذیل کے ہر ایک قائم الزاویہ مثلث کا بقیہ ضلع دریافت کرو جس میں وتر اور ایک ضلع بالترتیب حسب ذیل ہیں:

۹ — ۱۶۲ کڑی، ۱۳۶ کڑی

۱۰ — ۵ء۶ انچ، ۶ء۵ انچ

۱۱ — ۲ فٹ ۱ انچ، ۲ فٹ

۱۲ — ۹ میل ۲ فرلانگ، ۸ میل ۶ فرلانگ

۱۳ — ۷ زنجیر ۸۰ کڑی، ۳ زنجیر ۹۶ کڑی

۱۴ — ۸ میل ۶ فرلانگ ۳۶ پول، ۴ میل ۱ فرلانگ ۳۶ پول

۱۵ — کسی قائم الزاویہ مثلث کا ایک ضلع ۱۲۶ گز اور اُس کے وتر اور دوسرے ضلع کا فرق ۲۴ گز ہے۔ وتر اور دوسرا ضلع دریافت کرو۔

۱۶ — ایک مربع کا ضلع ۱ فٹ ۶ انچ ہے۔ مربع کے وسطی نقطہ کا راسوں سے فاصلہ دریافت کرو۔

۱۷ — ۱۵ فٹ لمبی سیڑھی ایک دیوار سے انتصاباً کھڑی ہوئی ہے۔ سیڑھی کے نچلے سرے کو کس قدر کھینچا جائے کہ اُس کا بالائی سرا ۳ فٹ نیچے اُتر آئے؟

۱۸ — کسی قائم الزاویہ مثلث کے وتر اور ایک ضلع کا مجموعہ ۱۵۳ انچ اور اس کا دوسرا ضلع ۵۱ انچ ہے۔ وتر معلوم کرو۔

۱۹ — ایک مستطیل کے ابعاد بالترتیب ۲ فٹ اور ۳ فٹ ۹ انچ ہیں۔ اُس کا وتر دریافت کرو۔

۲۰ — ایک ایسے مربع کا وتر دریافت کرو جس کے ضلع کا ناپ ۱۳ انچ ہے۔

۲۱ — ایک مساوی الساقین مثلث کے مساوی اضلاع کا طول ۴ فٹ ۲ انچ ہے اور اس کا قاعدہ ۶ فٹ ۸ انچ ہے: راس سے قاعدہ پر کھینچے ہوئے عمود کا طول دریافت کرو۔

۲۲ — ۹ فٹ ۲ انچ لمبی سیڑھی ایک مکان کی کھڑکی تک عین پہنچ سکتی ہے۔ اگر سیڑھی کا و مکان کی دیوار سے ۵ فٹ ۶ انچ کے فاصلہ پر ہو تو زمین سے کھڑکی کی بلندی دریافت کرو۔

۲۳ — ایک قائم الزاویہ مثلث کا وتر ۵ زنجیر ہے اور ارتفاع قاعدہ کا دوچند ہے۔ اعتبار یہ کے دوسرے مقام تک اُس کا ارتفاع دریافت کرو۔

۲۴ — ایک کھیت قائم الزاویہ مثلث مساوی الساقین کی شکل کا ہے اور اس کے وتر کا طول ۱۰۰ گز ہے۔ ۲ روپیہ فی گز کے حساب سے قریب ترین آنہ تک اس کی احاطہ بندی کی لاگت دریافت کرو۔

۲۵ — ۳ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے چلکر اگر کوئی شخص ۴ منٹ میں ایک مربع کے وتر کو عبور کر سکے تو قریب ترین فٹ تک مربع کا احاطہ دریافت کرو۔

۲۶ — کسی سیڑھی کو ایک گلی کے ایک رُخ پر اس طرح رکھا گیا کہ وہ ۳۶ فٹ بلند دریچے تک پہنچے۔ پھر اُسے گلی کے دوسرے رُخ پر پلٹا دیا گیا تو وہ ۴۲ فٹ بلندی تک پہنچی۔ اگر سیڑھی کا طول ۴۰ فٹ ہو تو سڑک کا عرض دریافت کرو۔

۲۷ — ایک شہر ا دوسرے شہر ب سے شمال کو ۲۳۱ میل کے فاصلہ پر ہے اور ایک تیسرے شہر ج سے مغرب کو ۲۰۴ میل کے فاصلہ پر ہے۔ بتاؤ کہ ب، ج سے کتنی دور ہے؟

۲۸ — ۴۶ فٹ ۵ انچ طول کی ایک رسی کسی جھنڈے کی لکڑی کی چوٹی سے زمین کے ایک ایسے نقطہ تک پہنچتی ہے جس کا فاصلہ لکڑی کے پایہ سے ۱۳ فٹ ۹ انچ ہے۔ جھنڈے کی لکڑی کی بلندی دریافت کرو۔

۲۹ — سو فٹ بلند مینار کے سامنے ایک خندق واقع ہے۔ خندق کا عرض دریافت کرو اگر مینار کی چوٹی اور خندق کے مقابل کنارہ کو ملانے والے خطِ مستقیم کا طول ۱۱۸ فٹ ہو۔

۳۰ — ایک قائم الزاویہ مثلث کا وتر ۱۸ زنجیر ہے دونوں ضلعوں کے طول دریافت کرو اگر ایک ضلع دوسرے کا تین چوتھائی ہو۔

# امثلہ نمبری ۴ (ب)

ذیل کے قائم الزاویہ مثلثوں کے وتر دریافت کرو جن میں زاویۂ قائمہ کے گرد کے اضلاع حسب ذیل ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۳۱ — ۲۴ راسی، ۷ راسی | ۳۲ — ۱۳ لاٹھ، ۸۴ لاٹھ |
| ۳۳ — ۸۵ گرہ، ۱۳۲ گرہ | ۳۴ — ۶۰ ہاتھ، ۲۲۱ ہاتھ |
| ۳۵ — ۷۶ گز، ۳۵۷ گز | ۳۶ — ۱۴۵ راسی، ۴۰۸ راسی |

ذیل کے قائم الزاویہ مثلثوں کا بقیہ ضلع دریافت کرو جن میں وتر اور ایک ضلع بالترتیب حسبِ ذیل ہیں:—

| | |
|---|---|
| ۳۷ — ۴۱ لاٹھ، ۴۰ لاٹھ | ۳۸ — ۵۳ راسی، ۴۵ راسی |
| ۳۹ — ۱۰۹ گرہ، ۹۱ گرہ | ۴۰ — ۱۳۷ ہاتھ، ۸۸ ہاتھ |
| ۴۱ — ۲۰۵ گز، ۱۸۷ گز | ۴۲ — ۴۰۹ راسی، ۳۹۱ راسی |

## سوالات امتحانات — ۲

۱ — ایک قائم الزاویہ مثلث کے ضلعوں کا فرق ۲۱ فٹ اور اس کا وتر ۳۹ فٹ ہے دونوں

ضلعوں کی لمبائی دریافت کرو۔

(جامعہ الہ آباد: میٹری کیولیشن)

۲۔۔۔ ایک سیڑھی جس کا طول ۲۴ فٹ ہے ایک دیوار سے سیدھی انتصاباً لگی ہوئی ہے۔ بتاؤ کہ سیڑھی کے پائین کو کس قدر کھینچا جائے تاکہ اُس کا بالائی حصہ ۳ فٹ اتر جائے۔

(جامعہ الہ آباد: میٹری کیولیشن)

۳۔۔۔ ایک بُرج اُفقی میدان میں کھڑا ہے میدان کے ایک نقطہ پر جو پائین بُرج سے ۱۶۰ فٹ کے فاصلہ پر ہے بُرج کوئی زاویہ بناتا ہے۔ اس مقام سے ۱۰۰ فٹ بُرج کی طرف بڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ بُرج اب جو زاویہ بناتا ہے وہ پہلے زاویہ کا دوچند ہے۔ بُرج کی بلندی دریافت کرو۔

(جامعۂ الہ آباد: میٹری کیولیشن)

۴۔۔۔ ایک مقام پر ملنے والی دو سڑکوں کا میلان ۱۲۰° کا زاویہ ہے۔ دو شخص مختلف سڑکوں پر بالترتیب ۴ اور ۵ میل فی گھنٹہ کی رفتاروں سے اس مقام سے روانہ ہوتے ہیں بتاؤ کہ ۲ گھنٹہ تک اپنی اپنی سڑک پر چلنے کے بعد اُن شخصوں کے درمیان راست فاصلہ کیا ہوگا؟

(جامعۂ پنجاب: میٹری کیولیشن)

۵۔۔۔ اگر کسی قائم الزاویہ مثلث مساوی الساقین کا احاطہ = $\sqrt{2}+1$ ہو تو اُس کا وتر دریافت کرو۔

(جامعۂ پنجاب: میٹری کیولیشن)

۶۔۔۔ قائم الزاویہ مثلث کے وتر اور ایک ضلع کا مجموعہ یا فرق نیز دوسرا ضلع معلوم ہو تو اُس کا وتر دریافت کرو۔

(جامعۂ پنجاب: میٹری کیولیشن)

۷۔۔۔ ایک مثلث قائم الزاویہ ا ب ج میں ب پر کا زاویہ قائمہ ہے اور ضلع ا ب میں کوئی نقطہ د ہے۔ اگر ب د = ب ج = ۳۳ فٹ = $\frac{1}{2}$(ا د + ا ج) تو ا ب کا طول دریافت کرو۔

(جامعہ پنجاب: میٹری کیولیشن)

۸۔۔۔ ایک ایسے مربع کا وتر اعشاریہ کے پانچ مقامات تک دریافت کرو جس کا ضلع

ایک میل ہے۔ نیز مربع کا رقبہ ایکڑ میں دریافت کرو۔

(جامعۂ پنجاب : مڈل اسکول)

۹۔۔۔ ایک قائم الزاویہ مثلث کا وتر ۱۲۳ فٹ اور ایک ضلع ۹ گز ہے دوسرا ضلع دریافت کرو۔

(جامعۂ پنجاب : مڈل اسکول)

۱۰۔۔۔ ایک مربع کا ضلع ۱۲ گز ہے: اس دائرہ کا نصف قطر دریافت کرو جو اس مربع کے گرد بنایا گیا ہو۔

(جامعۂ پنجاب : مڈل اسکول)

۱۱۔۔۔ کسی نالہ کے ایک کنارہ پر ایک شخص معلوم کرتا ہے کہ وہ ۲۰ فٹ لمبی سیڑھی کو مقابل کے کنارہ پر کے انتصابی درخت کی ٹہنی پر عین ٹکا سکتا ہے۔ درخت کی ٹہنی زمین سے ۱۲ فٹ بلندی پر ہے۔ نالہ کی چوڑائی دریافت کرو۔

(جامعۂ کلکتہ : میٹری کولیشن)

۱۲۔۔۔ ثابت کرو کہ کوئی مثلث جس کے اضلاع میں ۳ : ۴ : ۵ کی نسبت ہو قائم الزاویہ مثلث ہوگا۔

(یورپین اسکولز : فائنل صوبجات متحدہ)

۱۳۔۔۔ ایک ایسا گڑھا کھدوانا مطلوب ہے جسکی تہ کا عرض ۱۶ فٹ گہرائی ۹ فٹ اور بالائی حصہ سے مقابل کے رخوں کا میلان بالترتیب ۳۰° اور ۴۵° ہو بتاؤ کہ بالائی حصہ پر گڑھے کا عرض کیا ہونا چاہیے؟

(یورپین اسکولز : فائنل صوبجات متحدہ)

۱۴۔۔۔ ایک چھت کا فصل ۲۱ فٹ اور ارتفاع ۷ فٹ ہے ہر مائل ضلع کا طول دریافت کرو۔

(مدراس ٹکنیکل : ابتدائی)

۱۵۔۔۔ کسی دائرہ کا نصف قطر ۱ فٹ ہے۔ اس کے اندر جو بڑے سے بڑا مربع بن سکتا ہے اس کا رقبہ دریافت کرو۔

(مدراس ٹکنیکل : انٹرمیڈیٹ)

۱۶۔۔۔ مربع وضع کے ایک کھیت کا رقبہ ۳۱ ایکڑ ۰ روڈ ۲۵ و ۱۰ مربع پول ہے۔ اس کے وتر کا طول معلوم کرو۔

(رڑکی انجینیر : داخلہ)

۱۷۔۔۔ کسی مستطیل کے ایک اندرونی نقطہ سے مقابل کے زاویوں تک کھنچے ہوئے خطوط کا طول ۱۶ انچ اور ۲۰ انچ ہے نیز بقیہ زاویوں میں سے ایک تک ۱۲ انچ ہے۔ اس نقطہ کا بقیہ زاویہ سے فاصلہ دریافت کرو۔

(رڑکی انجینیر : داخلہ)

۱۸ — کسی قائم الزاویہ مثلث کا ایک ضلع ۵۸۸ فٹ اور وتر اور دوسرے ضلع کا مجموعہ ۸۸۲ فٹ ہے۔ وتر اور دوسرے ضلع کے طول دریافت کرو۔

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ : داخلہ)

۱۹ — ۱۰ فٹ × ۱۰ فٹ کے ایک حوض کے درمیان ایک پودا اُگا ہوا ہے۔ پودے کا بالائی حصہ پانی کی سطح سے ۱ فٹ بلند ہے۔ کنارہ پر ایک رُخ کے درمیانی نقطہ پر کھڑا ہوا ایک شخص پودے کی چوٹی کو کھینچ کر ساحل کے کنارہ سے عین لگا سکا۔ پانی کی گہرائی کیا تھی؟

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ : داخلہ)

۲۰ — کسی قائم الزاویہ مثلث کا ایک ضلع ۳۹۲۵ فٹ اور وتر اور دوسرے ضلع کا فرق ۶۲۵ فٹ ہے۔ وتر اور دوسرا ضلع دریافت کرو۔

(" " " )

۲۱ — ۲۵ فٹ لمبی ایک سیڑھی کسی دیوار سے اس طرح لگی ہوئی ہے کہ اُس کا پایہ دیوار سے ۷ فٹ کے فاصلہ پر ہے: بتاؤ کہ سیڑھی کا پایہ کس قدر کھینچا جائے کہ سیڑھی کا بالائی حصہ پایہ کو ہٹائے ہوئے فاصلہ سے نصف فاصلہ نیچے اُتر آئے۔

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ : ماہانہ)

۲۲ — مربع وضع کے ایک صحن کا وتر ۳۰۰ فٹ ہے۔ اُس کا رقبہ مربع گزوں میں دریافت کرو

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ : ماہانہ)

۲۳ — اُس مربع کا رقبہ دریافت کرو جس کا احاطہ ۳۰۰۰ فٹ ہے (رڑکی اپر سب آرڈینیٹ : ماہانہ)

۲۴ — اُس بڑے سے بڑے مربع کے وتر کا طول کیا ہوگا جو ایک ایسے قائم الزاویہ مثلث میں سے کاٹا جائے جس کا ہر ایک ضلع ۴۰ فٹ ہے؟ (رڑکی اپر سب آرڈینیٹ : ماہانہ)

۲۵ — دس روپیہ فی ۱۰۰ مربع فٹ کے حساب سے ایسی گولے دار چھت کی ڈھکوائی میں کیا صرفہ ہوگا جس کے ابعاد حسب ذیل ہیں، اولتی کا طول اور عرض بالترتیب ۱۰۸ فٹ اور ۳۶ فٹ اور چھت کا ڈھال ۴۵° ہے۔

فرض کرو کہ $\sqrt{2} = 1.41421$

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ : ماہانہ)

# باب پنجم

## کوئی سا مثلث

۱۹ــ مثلث اُس مستوی شکل کو کہتے ہیں جو تین مستقیم خطوط سے گھری ہوئی ہو۔ مثلث کے کسی ضلع کو اُس کا قاعدہ قرار دے سکتے ہیں اور مقابل کے زاویے سے جو عمود اس قاعدہ پر ڈالا جاتا ہے اُس کو مثلث کا ارتفاع کہتے ہیں۔




پس △ ا ب ج میں ب ج کو قاعدہ اور ا د کو ارتفاع قرار دیا جاسکتا ہے۔

### مسئلہ (۳)

۲۰ــ مثلث کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ اسکا قاعدہ اور ارتفاع دئے ہوئے ہیں۔

مثلث ا ب ج میں فرض کرو کہ اس کے قاعدہ ب ج اور ارتفاع ا د کے ناپ ایک ہی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب ا̄ اور ع ہیں۔ مطلوب یہ ہے کہ مثلث کا رقبہ ا̄ اور ع کی رقوم میں دریافت کیا جائے۔




اُسی قاعدہ ب ج پر ک ج ایک ایسا مستطیل بناؤ جس کا ارتفاع ا د کے برابر ہو۔

اب چونکہ

△ ا ب ج کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ مستطیل ک ج کا رقبہ ...... اقلیدس مقالہ اول شکل ۴۱

∴ △ ا ب ج کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ × ب ج × ج ف ........................ دفعہ ۸

$= \frac{1}{2}$ ب ج × ا د

$= \frac{1}{2} \times$ اَ × ع مربع اکائیاں

پس قاعدہ: مثلث کے قاعدہ کی طولی اکائیوں کی تعداد کو اس کے ارتفاع میں کی اُسی طولی اکائیوں کی تعداد سے ضرب دیا جائے تو اس حاصل ضرب کا نصف مثلث کے رقبہ کو متناظر مربع اکائیوں میں تعبیر کرتا ہے۔
یا اختصاراً۔

مثلث کا رقبہ $= \frac{1}{2}$ قاعدہ × ارتفاع

ق $= \frac{1}{2}$ اَ × ع ............ (۱)

$\therefore$ مثلث کا ارتفاع $= \frac{۲ \times \text{رقبہ}}{\text{قاعدہ}}$

ع $= \frac{۲\text{ق}}{\text{اَ}}$ ............ (۲)

اور مثلث کا قاعدہ $= \frac{۲ \times \text{رقبہ}}{\text{ارتفاع}}$

اَ $= \frac{۲\text{ق}}{\text{ع}}$ ............ (۳)

۲۱ — **خاص صورتیں**

**(۱) قائم الزاویہ مثلث**




فرض کرو کہ ا ب ج ایک قائم الزاویہ مثلث ہے جس کا ج پر کا زاویہ ایک قائمہ ہے۔
اب اگر ا ج کو مثلث کا قاعدہ قرار دیا جائے تو ظاہر ہے کہ ب ج اس کا ارتفاع ہوگا۔

اب چونکہ کسی مثلث کا رقبہ $= \frac{1}{2}$ قاعدہ × ارتفاع ............ دفعہ ۲۰

$\therefore$ مثلث ا ب ج کا رقبہ $= \frac{1}{2} \times$ ا ج × ب ج

$\therefore$ کسی قائم الزاویہ مثلث کا رقبہ $= \frac{1}{2} \times$ (زاویۂ قائمہ کے گرد کے اضلاع کا حاصل ضرب)

= ½ وَ بَ مربع اکائیاں

(۲) مساوی الساقین مثلث قائمۃ الزاویہ

یہاں زاویۂ قائمہ کے گرد کے اضلاع ایک دوسرے کے مساوی ہوتے ہیں۔



یعنی اَ = بَ

اس لئے کسی مساوی الساقین مثلث قائم الزاویہ کا رقبہ

= ½ × (زاویۂ قائمہ کے گرد کے اضلاع میں سے ایک کا مربع)

= ½ اَ² مربع اکائیاں

(۳) مساوی الاضلاع مثلث

فرض کرو کہ مساوی الاضلاع مثلث ا ب ج کے ہر ضلع کا ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے اَ ہے۔



تب بموجب دفعہ ۷، مثلث کے ارتفاع کا ناپ اُسی طولی اکائی کی رقوم میں $\frac{\sqrt{3}\,اَ}{2}$ ہوگا۔

اب چونکہ کسی مثلث کا رقبہ = ½ قاعدہ × ارتفاع ....... دفعہ ۲۰ ب

∴ مثلث مساوی الاضلاع ا ب ج کا رقبہ = ½ × اَ × $\frac{\sqrt{3}\,اَ}{2}$ مربع اکائیاں

= $\frac{\sqrt{3}}{4}$ × اَ² مربع اکائیاں

## ۲۲— توضیحی مثالیں

**مثال ا۔** کسی مثلث کا قاعدہ ۴ گز ۲ فٹ اور ارتفاع ۵ فٹ ۹ انچ ہے؛ مربع گز وغیرہ میں اُس کا رقبہ دریافت کرو۔




مثلث کا رقبہ = ½ ا ع مربع اکائیاں ....... دفعہ ۲۰

یہاں ا = (۴ × ۳ + ۲) = ۱۴ فٹ

اور ع = ۵ ¾ فٹ

∴ مثلث کا رقبہ = $\frac{۱}{۲} \times ۱۴ \times \frac{۲۳}{۴}$ مربع فٹ

= $۴۰\frac{۱}{۴}$ مربع فٹ

= ۴ مربع گز، ۴ مربع فٹ، ۳۶ مربع انچ

**مثال ۲:-** ایک مثلث کا رقبہ ۳ ایکر اور اس کا ارتفاع ۳ زنجیر ۷۵ کڑی ہے۔ اس کا قاعدہ معلوم کرو۔

مثلث کا قاعدہ = $\frac{۲ \times ق}{ع}$ طولی اکائی ................ دفعہ ۲۰

یہاں ق = ۳ × ۱۰ = ۳۰ مربع زنجیر اور ع = ۳٫۷۵ زنجیر

∴ مثلث کا قاعدہ = $\frac{۳۰ \times ۲}{۳٫۷۵}$ زنجیر



= $\frac{۶۰}{۳٫۷۵}$ زنجیر

= ۱۶ زنجیر

**مثال ۳:-** ایک قائم الزاویہ مثلث کا رقبہ ۱ روڈ ۲۰ مربع پول اور زاویۂ قائمہ کے گرد کے اضلاع میں سے ایک ضلع ۶۶ گز ہے، دوسرا ضلع دریافت کرو۔

قائم الزاویہ مثلث کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ اَ بَ مربع اکائیاں .......... دفعہ ۲۱

یہاں بَ = ۶۶ گز




∴ اَ = $\frac{۲ \times رقبہ}{بَ} = \frac{۲ق}{۶۶}$

جہاں ق = (۱ × ۴۰ + ۲۰) × $۳۰\frac{۱}{۴}$

= ۶۰ × $۳۰\frac{۱}{۴}$ گز

∴ دوسرا ضلع مطلوبہ = $\frac{۳۰\frac{۱}{۴} \times ۶۰ \times ۲}{۶۶}$ گز

= ۵۵ گز

**مثال ۴:-** ایک ایسے مساوی الاضلاع مثلث کے ایک ضلع کا طول دریافت کرو جس کا رقبہ ۳ ایکر ہے۔




مساوی الاضلاع مثلث کا رقبہ = $\frac{\sqrt{۳}}{۴}$ اَ$^{۲}$ مربع اکائیاں ...... دفعہ ۲۲

∴ $ا^2 = \frac{4 \times رقبہ}{\sqrt{3}} = \frac{4 ق}{\sqrt{3}}$

جہاں ق = ۳ × ۱۰ مربع زنجیر

∴ مساوی الاضلاع مثلث کا ضلع = $\sqrt{\frac{4 \times 3 \times 10}{\sqrt{3}}}$ زنجیر

= ۸٫۳۲ ...... زنجیر



**مثال ۵:—** ایک مساوی الاضلاع مثلث کے کسی اندرونی نقطہ سے اُس کے تینوں اضلاع پر عمود نکالے گئے جن کے طول بالترتیب ۶، ۷ اور ۸ فٹ ہیں: مثلث کا رقبہ دریافت کرو۔

فرض کرو کہ مثلث کے ہر ایک ضلع کا ناپ ا فٹ ہے۔

تب۔ مثلث کا رقبہ = $(\frac{1}{2} ا \times 6 + \frac{1}{2} ا \times 7 + \frac{1}{2} ا \times 8)$ مربع فٹ ...... دفعہ ۲۰

= $\frac{21 ا}{2}$ مربع فٹ

لیکن ا فٹ ضلع کے مثلث مساوی الاضلاع کا رقبہ = $\frac{\sqrt{3}}{4} ا^2$ مربع فٹ ...... دفعہ ۲۱

∴ $\frac{\sqrt{3}}{4} ا^2 = \frac{21 ا}{2}$

∴ $ا = \frac{42}{\sqrt{3}} = 14\sqrt{3}$

مثلث کا رقبہ = $\frac{\sqrt{3}}{4}(14\sqrt{3})^2$ مربع فٹ

= ۲۵۴٫۶ ...... مربع فٹ

**مثال ۶:—** اُس بڑے سے بڑے مربع کے ضلع کا طول دریافت کرو جو ایک ایسے قائم الزاویہ مثلث میں سے کاٹا جا سکتا ہے جس کے اضلاع بالترتیب ۲۸، ۴۵، ۵۳ فٹ ہیں۔ اِس طرح کہ مربع کا ایک زاویئی نقطہ مثلث کے وتر پر واقع ہو۔



فرض کرو کہ مربع کے ہر ایک ضلع کا طول لا فٹ ہے

اب اگر ا ب ج مثلث ہو اور د ف ج ع مربع تو

ا ع کا طول = (۴۵ − لا) فٹ

ب ف ” = (۲۸ − لا) فٹ

$\therefore$ △ ا ع د $= \frac{1}{2} \times (۴۵ - لا)$ لا مربع فٹ ......... دفعہ ۲۰

اور △ ب ف د $= \frac{1}{2} \times (۲۸ - لا)$ لا مربع فٹ ......... دفعہ ۲۰

پس ۔

$\frac{1}{2}(۴۵ - لا) لا + \frac{1}{2}(۲۸ - لا) لا + لا^2 = \frac{1}{2} \times ۲۸ \times ۴۵$

$\therefore$ ۷۳ لا $= ۲۸ \times ۴۵$

لا $= ۱۷ \frac{۱۹}{۷۳}$

اس لئے مربع کے ضلع کا ناپ $۱۷ \frac{۱۹}{۷۳}$ فٹ ہونا چاہیے ۔

## مسئلہ (۴)

۲۳ — مثلث کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ اُس کے تینوں اضلاع کے طول دئے ہوئے ہوں ۔




فرض کرو کہ دیے ہوئے مثلث ا ب ج میں ب ج، ج ا، ا ب، ا د، اور ب د کے ناپ ایک ہی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب اَ، بَ، جَ، ع اور ک ہیں جہاں ا د ضلع ب ج پر جو مقابل کے زاویہ ا سے عمود گرایا گیا ہے مطلوب یہ ہے کہ مثلث کا رقبہ اَ، بَ، جَ کی رقوم میں دریافت کیا جائے ۔

اب چونکہ ۔

کسی مثلث کا رقبہ $= \frac{1}{2}$ قاعدہ $\times$ ارتفاع ......... دفعہ ۲۰

$\therefore$ △ ا ب ج کا رقبہ $= \frac{1}{2} \times$ ب ج $\times$ ا د

$= \frac{1}{2} \times$ اَ $\times$ ع مربع اکائیاں

اب ضرور ہے کہ ع کو اَ، بَ اور جَ کی رقوم میں بیان کیا جائے ۔ اور اس کے لئے پہلے ک کو دریافت کرنے میں سہولت ہوگی ۔

اب $ا د^2 = ا ب^2 - ب د^2$ ......... دفعہ ۱۶

یعنی $ع^2 = جَ^2 - ک^2$

پھر $ا د^2 = ا ج^2 - ج د^2$ ......... دفعہ ۱۶

یعنی $ع^2 = بَ^2 - (اَ - ک)^2$ (∵ ج د = ب ج - ب د)

$\therefore\ \text{ج}^2 - \text{ک}^2 = \text{ب}^2 - (\text{ا} - \text{ک})^2$

$= \text{ب}^2 - \text{ا}^2 + ۲\,\text{ا}\text{ک} - \text{ک}^2$

$\therefore\ ۲\,\text{ا}\text{ک} = \text{ج}^2 + \text{ا}^2 - \text{ب}^2$

$\therefore\ \text{ک} = \dfrac{\text{ج}^2 + \text{ا}^2 - \text{ب}^2}{۲\,\text{ا}}$

نیز چونکہ $\text{ع}^2 = \text{ج}^2 - \text{ک}^2$

$\therefore\ \text{ع}^2 = \text{ج}^2 - \left(\dfrac{\text{ج}^2 + \text{ا}^2 - \text{ب}^2}{۲\,\text{ا}}\right)^2$

$= \left(\text{ج} - \dfrac{\text{ج}^2 + \text{ا}^2 - \text{ب}^2}{۲\,\text{ا}}\right)\left(\text{ج} + \dfrac{\text{ج}^2 + \text{ا}^2 - \text{ب}^2}{۲\,\text{ا}}\right)$

$= \dfrac{\text{ب}^2 - (\text{ج}^2 + \text{ا}^2 - ۲\,\text{ا}\text{ج})}{۲\,\text{ا}} \times \dfrac{(\text{ج}^2 + \text{ا}^2 + ۲\,\text{ا}\text{ج}) - \text{ب}^2}{۲\,\text{ا}}$

$= \dfrac{\text{ب}^2 - (\text{ج} - \text{ا})^2}{۲\,\text{ا}} \times \dfrac{(\text{ج} + \text{ا})^2 - \text{ب}^2}{۲\,\text{ا}}$

$= \dfrac{(\text{ب} + \text{ج} - \text{ا})(\text{ب} - \text{ج} + \text{ا})(\text{ج} + \text{ا} - \text{ب})(\text{ج} + \text{ا} + \text{ب})}{۴\,\text{ا}^2}$

اب $\text{ص} = \dfrac{\text{ا} + \text{ب} + \text{ج}}{۲}$ رکھو تو ظاہر ہے کہ

$\text{ص} - \text{ا} = \dfrac{\text{ا} + \text{ب} + \text{ج}}{۲} - \text{ا} = \dfrac{\text{ب} + \text{ج} - \text{ا}}{۲}$

$\text{ص} - \text{ب} = \dfrac{\text{ا} + \text{ب} + \text{ج}}{۲} - \text{ب} = \dfrac{\text{ج} + \text{ا} - \text{ب}}{۲}$

$\text{ص} - \text{ج} = \dfrac{\text{ا} + \text{ب} + \text{ج}}{۲} - \text{ج} = \dfrac{\text{ا} + \text{ب} - \text{ج}}{۲}$

اور $\because\ \text{ع}^2 = \dfrac{\text{ب} + \text{ج} - \text{ا}}{۲} \times \dfrac{\text{ا} + \text{ب} - \text{ج}}{۲} \times \dfrac{\text{ج} + \text{ا} - \text{ب}}{۲} \times \dfrac{\text{ا} + \text{ب} + \text{ج}}{۲} \times \dfrac{۴}{\text{ا}^2}$

$\therefore\ \text{ع}^2 = (\text{ص} - \text{ا})(\text{ص} - \text{ج})(\text{ص} - \text{ب})\,\text{ص} \times \dfrac{۴}{\text{ا}^2}$

$\therefore\ \dfrac{۱}{۲}\,\text{ع} = \dfrac{\sqrt{\text{ص}(\text{ص} - \text{ا})(\text{ص} - \text{ب})(\text{ص} - \text{ج})}}{\text{ا}}$

∵ مثلث کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ ع اَ مربع اکائیاں

$= \sqrt{ص (ص - اَ)(ص - بَ)(ص - جَ)}$ مربع اکائیاں

پس قاعدہ —

مثلث کے ہر ضلع کو اُس کے نصف احاطہ میں سے علیحدہ علیحدہ تفریق کرو اور اس طرح حاصل شدہ تینوں باقیوں میں ایک ہی طولی اکائیوں کی تعداد اور نصف احاطہ کا حاصل ضرب دریافت کرو۔ تب اس حاصل ضرب کا جذر المربع متناظر مربع اکائیوں میں مثلث کے رقبہ کو تعبیر کریگا۔

یا مختصراً —

مثلث کا رقبہ $= \sqrt{\frac{\text{اضلاع کا مجموعہ}}{2} \left(\frac{\text{اضلاع کا مجموعہ}}{2} - \text{ایک ضلع}\right)\left(\frac{\text{اضلاع کا مجموعہ}}{2} - \text{دوسرا ضلع}\right)\left(\frac{\text{اضلاع کا مجموعہ}}{2} - \text{تیسرا ضلع}\right)}$

$$ق = \sqrt{ص (ص - اَ)(ص - بَ)(ص - جَ)}$$

نوٹ — اگر جملہ ص (ص - اَ) (ص - بَ) (ص - جَ) کامل مربع ہو تو اُس کو اجزائے ضربی میں تحلیل کر کے مطالعہ کرنے سے اس کا جذر المربع لکھا جا سکتا ہے۔ مثلاً

$$\sqrt{۵۴ (۵۴ - ۲۷)(۵۴ - ۳۶)(۵۴ - ۴۵)}$$

$$= \sqrt{۵۴ \times ۲۷ \times ۱۸ \times ۹}$$

$$= \sqrt{۹ \times ۳ \times ۲ \times ۹ \times ۳ \times ۹ \times ۲ \times ۹}$$

$$= ۹ \times ۹ \times ۳ \times ۲ = ۴۸۶$$

## ۴۳ - خاص صورتیں

(۱) مثلث مساوی الاضلاع ۔



اس صورت میں تینوں ضلعے ایک دوسرے کے برابر ہوتے ہیں۔

یعنی اَ = بَ = جَ

∴ ص = $\frac{۳اَ}{۲}$

اس لئے مساوی الاضلاع مثلث کا رقبہ $= \sqrt{\left(\frac{۳\text{ا}}{۲}\right)\left(\frac{۳\text{ا}}{۲} - \text{ا}\right)\left(\frac{۳\text{ا}}{۲} - \text{ا}\right)\left(\frac{۳\text{ا}}{۲} - \text{ا}\right)}$ مربع اکائیاں

$= \sqrt{\frac{۳\text{ا}}{۲} \times \frac{\text{ا}}{۲} \times \frac{\text{ا}}{۲} \times \frac{\text{ا}}{۲}}$ مربع اکائیاں

$= \frac{\sqrt{۳}}{۴}\,\text{ا}^{۲}$ مربع اکائیاں

اس سے قبل دفعہ ۱۲ میں بھی یہی نتیجہ حاصل کیا گیا تھا۔




## (۲) مساوی الساقین مثلث ۔

یہاں دو ضلعے ایک دوسرے کے مساوی ہوتے ہیں۔

یعنی $\text{ا} = \text{ب}$

$\therefore\ \text{ص} = \frac{\text{ج} + ۲\text{ا}}{۲}$

اس لئے مساوی الساقین مثلث کا رقبہ

$= \sqrt{\left(\frac{\text{ج}+۲\text{ا}}{۲}\right)\left(\frac{\text{ج}+۲\text{ا}}{۲} - \text{ا}\right)\left(\frac{\text{ج}+۲\text{ا}}{۲} - \text{ا}\right)\left(\frac{\text{ج}+۲\text{ا}}{۲} - \text{ج}\right)}$ مربع اکائیاں

$= \sqrt{\frac{\text{ج}+۲\text{ا}}{۲} \times \frac{\text{ج}}{۲} \times \frac{\text{ج}}{۲} \times \frac{۲\text{ا}-\text{ج}}{۲}}$ مربع اکائیاں

$= \frac{\text{ج}}{۴}\sqrt{۴\text{ا}^{۲} - \text{ج}^{۲}}$ مربع اکائیاں




## (۳) قائم الزاویہ مثلث

یہاں $\text{ج} = \sqrt{\text{ا}^{۲} + \text{ب}^{۲}}$ اگر ج وتر کا طول ہو ۔۔۔ دفعہ ۱۲

$\therefore\ \text{ص} = \frac{\text{ا} + \text{ب} + \sqrt{\text{ا}^{۲} + \text{ب}^{۲}}}{۲}$

اور $\text{ص} - \text{ا} = \frac{\sqrt{\text{ا}^{۲} + \text{ب}^{۲}} + \text{ب} - \text{ا}}{۲}$

$\text{ص} - \text{ب} = \frac{\sqrt{\text{ا}^{۲} + \text{ب}^{۲}} + \text{ا} - \text{ب}}{۲}$

$\text{ص} - \text{ج} = \frac{\text{ا} + \text{ب} - \sqrt{\text{ا}^{۲} + \text{ب}^{۲}}}{۲}$

∴ مثلث قائم الزاویہ کا رقبہ

$$= \sqrt{\frac{(\text{ا}+\text{ب})+\sqrt{\text{ا}^2+\text{ب}^2}}{2} \times \frac{(\text{ا}+\text{ب})-\sqrt{\text{ا}^2+\text{ب}^2}}{2}}$$

$$\overline{\times \frac{\sqrt{\text{ا}^2+\text{ب}^2}+(\text{ب}-\text{ا})}{2} \times \frac{\sqrt{\text{ا}^2+\text{ب}^2}-(\text{ب}-\text{ا})}{2}} \text{ مربع اکائیاں}$$

$$= \sqrt{\frac{2\,\text{اب}}{4} \times \frac{2\,\text{اب}}{4}} \text{ مربع اکائیاں}$$

$$= \frac{\text{اب}}{2} \text{ مربع اکائیاں}$$

یہی نتیجہ اس سے قبل دفعہ ۲۱ میں بھی کیا گیا تھا۔

## ۲۵- توضیحی مثالیں

**مثال ۱:-** اُس مثلث کا رقبہ دریافت کرو جس کے اضلاع بالترتیب ۵۱، ۳۷ اور ۲۰ گز ہیں۔

مثلث کا رقبہ = $\sqrt{\text{ص}(\text{ص}-\text{ا})(\text{ص}-\text{ب})(\text{ص}-\text{ج})}$ مربع اکائیاں ... دفعہ ۲۳

یہاں ا = ۵۱ گز، ب = ۳۷ گز، ج = ۲۰ گز

∴ ص = $\frac{۵۱ + ۳۷ + ۲۰}{۲}$ = ۵۴ گز

اور ص − ا = ۵۴ − ۵۱ = ۳

ص − ب = ۵۴ − ۳۷ = ۱۷

ص − ج = ۵۴ − ۲۰ = ۳۴

∴ مثلث کا رقبہ = $\sqrt{۵۴ \times ۳ \times ۱۷ \times ۳۴}$ مربع گز

= $\sqrt{۲^2 \times ۳^2 \times ۳^2 \times ۱۷^2}$ مربع گز

= ۲ × ۳ × ۳ × ۱۷ مربع گز

= ۳۰۶ مربع گز

**مثال ۲:-** ایک ایسے مساوی الساقین مثلث کے ہر ضلع کا طول دریافت کرو جس کا رقبہ ۰٫۰۳ مربع زنجیر ہے اور قاعدہ ۴۰ کڑی۔

مثلث مساوی الساقین کا رقبہ = $\frac{\text{جَ}}{\text{۴}}\sqrt{\text{۴ اَ}^{\text{۲}} - \text{جَ}^{\text{۲}}}$ مربع اکائیاں ......... دفعہ ۲۴

لیکن یہاں مثلث کا رقبہ = ۰٫۰۳ مربع زنجیر = ۳۰۰ مربع کڑی اور جَ = ۴۰ کڑی




∴ $\frac{\text{۴۰}}{\text{۴}}\sqrt{\text{۴ اَ}^{\text{۲}} - (\text{۴۰})^{\text{۲}}} = \text{۳۰۰}$

∴ $\sqrt{\text{۴ اَ}^{\text{۲}} - \text{۱۶۰۰}} = \text{۳۰}$

∴ $\text{۴ اَ}^{\text{۲}} = \text{۹۰۰} + \text{۱۶۰۰} = \text{۲۵۰۰}$

∴ ۲ اَ = ۵۰

∴ اَ = ۲۵

اس لئے ہر ضلع کا ناپ ۲۵ کڑی ہے۔

**مثال ۳:-** مساوی الساقین مثلث کی وضع کے ایک میدان پر ۶ آنہ فی مربع فٹ کے حساب گھانس لگانے میں ۶۰۰ روپے صرف ہوتے ہیں اگر قاعدہ کا طول ۷۲ فٹ ہو تو مساوی ضلعوں سے ہر ایک کا طول دریافت کرو۔

مساوی الساقین مثلث کا رقبہ = $\frac{\text{جَ}}{\text{۴}}\sqrt{\text{۴ اَ}^{\text{۲}} - \text{جَ}^{\text{۲}}}$ مربع اکائیاں ......... دفعہ ۲۴

جہاں اَ = مساوی ضلع میں طولی اکائیوں کی تعداد

اور جَ = ۷۲ فٹ

∴ مساوی الساقین مثلث کا رقبہ = $\frac{\text{۷۲}}{\text{۴}}\sqrt{\text{۴ اَ}^{\text{۲}} - (\text{۷۲})^{\text{۲}}}$ مربع فٹ

اب میدان کا رقبہ = $\left(\frac{\text{گھانس لگانے کی مجموعی لاگت}}{\text{۱ مربع فٹ پر گھانس لگانے کی لاگت}}\right)$ مربع فٹ

= $\frac{\text{۱۶} \times \text{۶۰۰}}{\text{۶}}$ مربع فٹ

= ۱۶۰۰ مربع فٹ




∴ $\frac{\text{۷۲}}{\text{۴}}\sqrt{\text{۴ اَ}^{\text{۲}} - (\text{۷۲})^{\text{۲}}} = \text{۱۶۰۰}$

∴ $\sqrt{\text{۴ اَ}^{\text{۲}} - \text{۵۱۸۴}} = \frac{\text{۱۶۰۰}}{\text{۱۸}} = \frac{\text{۸۰۰}}{\text{۹}}$

∴ $\text{۴ اَ}^{\text{۲}} - \text{۵۱۸۴} = \frac{\text{۶۴۰۰۰۰}}{\text{۸۱}}$

∴ $\text{۴ اَ}^{\text{۲}} = \text{۵۱۸۴} + \frac{\text{۶۴۰۰۰۰}}{\text{۸۱}} = \frac{\text{۱۰۵۹۹۰۴}}{\text{۸۱}}$

۲ ا = √(۱۰۵۹۹٫۴ / ۸۱)

∴ ۲ ا = ۱۰۲٫۹۵۱+ / ۹

∴ ا = ۵٫۷۱۹+

اس لئے میدان کی ہر ساق کا طول ۵٫۷۱۹+ فٹ ہے۔

**مثال ۴:**۔ ایک مثلث کے اضلاع بالترتیب ۱۳٫۶ ، ۱۲٫۵ ، ۹٫۹ انچ ہیں: سب سے بڑے ضلع کا مقابل کی راس سے فاصلہ دریافت کرو۔

مثلث کا رقبہ = √ص (ص − اَ) (ص − بَ) (ص − جَ) مربع اکائیاں

اب یہاں اَ = ۱۳٫۶ ، بَ = ۱۲٫۵″ ، جَ = ۹٫۹″




∴ ص = (۹٫۹ + ۱۲٫۵ + ۱۳٫۶) / ۲

= ۱۸

اور ص − اَ = ۱۸ − ۱۳٫۶ = ۴٫۴

ص − بَ = ۱۸ − ۱۲٫۵ = ۵٫۵

ص − جَ = ۱۸ − ۹٫۹ = ۸٫۱

∴ مثلث کا رقبہ = √(۱۸ × ۴٫۴ × ۵٫۵ × ۸٫۱) مربع انچ = √۳۵۲۸٫۳۶ مربع انچ

= ۵۹٫۴ مربع انچ

اب ۱/۲ × مطلوبہ فاصلہ × بڑا ضلع = مثلث کا رقبہ .................. دفعہ ۲۰

∴ ۱/۲ × مطلوبہ فاصلہ = مثلث کا رقبہ / بڑا ضلع

= ۵۹٫۴ / ۱۳٫۶ انچ

∴ مطلوبہ فاصلہ = ۵۹٫۴ / ۶٫۸ انچ

= ۸ ۲۵/۳۴ انچ

**مثال ۵:**۔ ایک مثلث کے تین اضلاع بالترتیب ۴ ۱/۴ ، ۴ ۱/۲ اور ۴ ۳/۴ انچ ہیں۔ اگر غلطی سے پہلا ضلع ۴ ۱/۴ انچ کے بجائے ۳ ۱/۴ انچ دیا ہوا ہو تو بتاؤ کہ مثلث کے رقبہ کی تخمین میں کس قدر غلطی ہو گی؟

صحیح رقبہ = √ص (ص − اَ) (ص − بَ) (ص − جَ) مربع انچ .......... دفعہ ۲۳

أ = ۴٫۲۵ انچ

ب = ۴٫۵ انچ

ج = ۴٫۷۵ ″

∴ ص = (۴٫۲۵ + ۴٫۵ + ۴٫۷۵) / ۲ = ۱۳٫۵ / ۲ انچ = ۶٫۷۵ انچ

اور ص - أ = ۶٫۷۵ - ۴٫۲۵ = ۲٫۵

ص - ب = ۶٫۷۵ - ۴٫۵ = ۲٫۲۵

ص - ج = ۶٫۷۵ - ۴٫۷۵ = ۲

∴ صحیح رقبہ = √(۶٫۷۵ × ۲٫۵ × ۲٫۲۵ × ۲) مربع انچ

= √۷۵٫۹۳۷۵ مربع انچ

= ۸٫۷۱۴+ مربع انچ

تخمینی رقبہ = √(ص (ص - أ) (ص - ب) (ص - ج)) مربع انچ

جہاں أ = ۳٫۲۵″ ، ب = ۴٫۵″ ، ج = ۴٫۷۵″

∴ ص = (۳٫۲۵ + ۴٫۵ + ۴٫۷۵) / ۲ = ۱۲٫۵ / ۲ = ۶٫۲۵″

اور ص - أ = ۶٫۲۵ - ۳٫۲۵ = ۳

ص - ب = ۶٫۲۵ - ۴٫۵ = ۱٫۷۵

ص - ج = ۶٫۲۵ - ۴٫۷۵ = ۱٫۵

∴ تخمینی رقبہ = √(۶٫۲۵ × ۳ × ۱٫۷۵ × ۱٫۵) مربع انچ

= √۴۹٫۲۱۸۷۵ مربع انچ

= ۷٫۰۱۵+ مربع انچ

∴ غلطی = صحیح رقبہ - تخمینی رقبہ

= {(۸٫۷۱۴+) - (۷٫۰۱۵+)} مربع انچ

= ۱٫۶۹۹+ مربع انچ

**مثال ۶:-** ایک مثلث کے اضلاع ۹ ، ۱۰ ، ۱۱ کے تناسب میں ہیں اور اس کا احاطہ ۳۰۰ زنجیر ہے۔ قریب ترین مربع زنجیر تک اس کا رقبہ صحت کے ساتھ دریافت کرو۔

مثلث کا رقبہ = √(ص (ص - أ) (ص - ب) (ص - ج)) مربع اکائیاں ...... دفعہ ۲۴




یہاں لا = ۳۰۰ × ۹ / (۱۱ + ۱۰ + ۹)

= ۳۰۰ × ۹/۳۰ = ۹۰ زنجیر

ب = ۳۰۰ × ۱۰/۳۰ = ۱۰۰ زنجیر

ج = ۳۰۰ × ۱۱/۳۰ = ۱۱۰ زنجیر

ص = ۳۰۰/۲ = ۱۵۰ زنجیر

∴ مثلث کا رقبہ = √(۱۵۰ × ۶۰ × ۵۰ × ۴۰) مربع زنجیر

= √(۱۰۰² × ۵² × ۳² × ۲² × ۲) مربع زنجیر

= ۱۰۰ × ۵ × ۳ × ۲ √۲ مربع زنجیر

= ۳۰۰۰ √۲ مربع زنجیر

= ۳۰۰۰ × ۱٫۴۱۴ مربع زنجیر تقریباً

= ۴۲۴۲ مربع زنجیر تقریباً

**مثال ۷:-** بتاؤ کہ اُس مساوی الاضلاع مثلث کے ضلع کا طول کیا ہوگا جس کے رقبہ پر ۱۰ آنہ فی مربع فٹ کے حساب سے پتھر بچھوانے میں اُتنا ہی صرفہ ہوتا ہے جتنا کہ ۱۲ روپیہ فی گز کے حساب سے اُس کے تینوں اضلاع کی احاطہ بندی میں ہوتا ہے؟

فرض کرو کہ ہر ایک ضلع لا فٹ ہے۔

تب مثلث کا رقبہ (√۳ لا²)/۴ مربع فٹ ہوگا .................. دفعہ ۲۱

∴ ۱۰ آنہ فی مربع فٹ کے حساب سے پتھر بچھوانے کی لاگت = (√۳ لا² × ۱۰)/۴ آنے۔

پھر چونکہ مثلث کا احاطہ = ۳ لا فٹ

∴ ۱۲ روپیہ فی گز یا ۴ روپیہ فی فٹ کے حساب سے احاطہ بندی کی اجرت } = ۴ × ۳ لا روپے

= ۱۶ × ۴ × ۳ لا آنے




لیکن پتھر بچھوانے کی اجرت = احاطہ بندی کی اجرت

∴ (√۳ لا² × ۱۰)/۴ = ۱۶ × ۴ × ۳ لا

یا لا = $\frac{۱۲۸ \sqrt{۳}}{۵}$

= $\frac{۱٫۷۳۲۰۵^{+} \times ۱۲۸}{۵}$ = ۴۴٫۳۴۴۴+

اس لئے ضلع کا ناپ ۴۴٫۳۴۴۴+ فٹ ہے۔

**مثال ۸:-** ایک مثلث کے اضلاع بالترتیب ۲۱ فٹ، ۲۰ فٹ اور ۱۳ فٹ ہیں۔ سب سے بڑے ضلع پر مقابل کی راس سے عمود کھینچنے سے یہ جن مثلثات میں تقسیم ہو جاتا ہے انکے رقبے دریافت کرو۔




فرض کرو کہ مثلث ا ب ج میں

ا ب = ۲۱ فٹ، ا ج = ۲۰ فٹ

اور ب ج = ۱۳ فٹ

تب —

مثلث کا رقبہ = $\sqrt{۲۷ \times ۶ \times ۷ \times ۱۴}$ مربع فٹ ............ دفعہ ۲۳

= ۱۲۶ مربع فٹ

پھر اگر ج د کا طول ع سے تعبیر کیا جائے تو۔

مثلث کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ × ع × ۲۱ مربع فٹ ............ دفعہ ۲۰

∴ $\frac{۱}{۲}$ × ع × ۲۱ = ۱۲۶

∴ ع = ۱۲ فٹ

پھر فرض کرو کہ ا د = و فٹ

تب و = $\sqrt{(۲۰)^۲ - (۱۲)^۲}$ ............ دفعہ ۱۹

= ۱۶ فٹ

اس لئے △ ا ج د کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ × ۱۶ × ۱۲ مربع فٹ ............ دفعہ ۲۰

= ۹۶ مربع فٹ

اور △ ب ج د کا رقبہ = △ ا ب ج - △ ا ج د

= (۱۲۶ - ۹۶) مربع فٹ

= ۳۰ مربع فٹ

## امثلہ نمبری ۵ (۱)

ذیل کے معطیات پر مثلثوں کے رقبے دریافت کرو۔

۱۔۔۔ قاعدہ ۳۴ فٹ اور ارتفاع ۱۶ فٹ (جواب۔ مربع فٹ میں نکالو)۔

۲۔۔۔ قاعدہ ۳ گز ۲ فٹ اور ارتفاع ۴ گز ۱ فٹ (جواب۔ مربع گز اور مربع فٹ میں ہونا چاہیئے)۔

۳۔۔۔ قاعدہ ۴ گز ۱ فٹ ۹ انچ، ارتفاع ۳ گز ۲ فٹ ۷ انچ (جواب مربع گز مربع فٹ اور مربع انچ میں درکار ہے)۔

۴۔۔۔ قاعدہ ۱۳ زنجیر ۷۵ کڑی، ارتفاع ۹ زنجیر ۳۰ کڑی (جواب ایکڑوں میں نکالو)۔

ذیل کے مثلثات کے ارتفاع معلوم کرو۔

۵۔۔۔ رقبہ ۷۲ مربع فٹ قاعدہ ۱۶ فٹ (جواب فٹ میں ہونا چاہیئے)۔

۶۔۔۔ رقبہ ۲۵ مربع گز، ۱۸ مربع انچ، قاعدہ ۸ گز ۲ فٹ ۳ انچ (جواب گز، فٹ اور انچ میں درکار ہے)۔

۷۔۔۔ رقبہ ۳۴ ایکڑ، قاعدہ ۸ زنجیر ۳۰ کڑی (جواب زنجیر میں نکالو)۔

۸۔۔۔ رقبہ ۸۰۲۲ ایکڑ، قاعدہ ۹۳۶ کڑی (جواب زنجیر میں ہونا چاہیئے)۔

ذیل کے قائم الزاویہ مثلثوں کے رقبے دریافت کرو۔

۹۔۔۔ وتر ۸۵ انچ، ضلع ۶۸ انچ (جواب مربع فٹ اور مربع انچ میں درکار ہے)۔

۱۰۔۔۔ وتر ۴ گز ۱ فٹ ۶ انچ، ضلع ۲ گز ۱ فٹ ۴ انچ (جواب مربع گزوں میں نکالو)۔

۱۱۔۔۔ وتر ۷ زنجیر ۲۵ کڑی، ضلع ۶ زنجیر ۴۴ کڑی (جواب ایکڑوں میں ہونا چاہیئے)۔

۱۲۔۔۔ وتر ۴ گز ۱ فٹ ۱ انچ، ضلع ۲ گز ۱ فٹ ۱ انچ (جواب۔ مربع گز مربع فٹ اور مربع انچ میں درکار ہے)۔

ذیل کے مساوی الاضلاع مثلثوں کے رقبے دریافت کرو۔

۱۳۔۔۔ ضلع ۱۷ فٹ (جواب۔ مربع فٹ میں بتاؤ)۔

۱۴۔۔۔ ضلع ۳ گز ۲ فٹ ۹ انچ (جواب۔ مربع گز، مربع فٹ اور مربع انچ میں نکالو)

۱۵۔۔۔ ضلع ۶ زنجیر ۴۰ کڑی (جواب۔ مربع زنجیر میں ہونا چاہیئے)

اُن مثلثوں کے رقبے دریافت کرو جن کے اضلاع حسب ذیل ہیں:۔

۱۶۔۔۔ ۲۵، ۱۷، ۱۲ فٹ

۱۷۔۔۔ ۱۳۲، ۱۲۵، ۳۷ کڑی

۱۸۔۔۔ ۱۹۵، ۳۶۴، ۵۳۳ انچ

۱۹۔۔۔ ۴۲۵، ۸۶۷، ۱۲۵۸ فٹ

۲۰۔۔۔ ۱۰۰۱، ۱۵۴۰، ۱۶۱۷ کڑی

۲۱۔۔۔ ۴، ۷۰۴، ۱۰۰۲ زنجیر

۲۲— اُس مساوی الساقین مثلث کی مساوی ساقیں دریافت کرو جس کا قاعدہ ۲۸ اِنچ اور جس کا رقبہ ۶۷۲ مربع انچ ہے۔

۲۳— اگر کسی مثلث کے اضلاع ۳۵، ۴۴، اور ۷۵ زنجیر ہوں تو بڑے سے بڑے ضلع کا مقابل کی راس سے عمودی فاصلہ دریافت کرو۔

۲۴— ایک مساوی الاضلاع مثلث کا احاطہ ۱۵۹ کڑی ہے اُس کا رقبہ دریافت کرو۔

۲۵— مثلثی وضع کا ایک میدان ۴۰ روپے ماہانہ کرایہ سے دیا جاتا ہے اگر اُس کے اضلاع کے ناپ بالترتیب ۹٫۶۵، ۲۲٫۰۸، ۲۴٫۶۷ زنجیر ہوں تو اُس کا کرایہ فی ایکڑ دریافت کرو۔

۲۶— ایک مساوی الاضلاع مثلث کا رقبہ ۲۴ مربع فٹ ہے: قریب ترین انچ تک اُس کے ایک ضلع کا طول دریافت کرو۔

۲۷— مثلث نما ایک قطعہ زمین کے اضلاع کے ناپ بالترتیب ۴۵۵، ۵۵۵، ۸۴۰ گز ہیں درختوں کی تعداد دریافت کرو جو اُس میں لگائے جا سکتے ہیں اگر ہر درخت کے لئے ۴ مربع گز کی ضرورت ہو؟

۲۸— ایک مثلث کے اضلاع میں ۴، ۵، ۶ کی نسبت ہے اور اُس کا احاطہ ۱۹۵ فٹ ہے۔ مربع فٹ کے سویں حصہ تک صحیح اُس کا رقبہ دریافت کرو۔

۲۹— ایک مساوی الاضلاع مثلث کا احاطہ اُتنے ہی گز ہے جتنے مربع گز کہ اُس کا رقبہ ہے اُس کے ایک ضلع کا طول دریافت کرو۔

۳۰— مساوی الساقین مثلث کی وضع کا ایک قطعہ زمین ہے۔ اگر ۲ روپے ۸ آنے فی مربع گز کے حساب سے اُس کی قیمت ۱۰۰۰ روپیہ ہو اور اگر مساوی ساقوں میں سے ہر ایک کا ناپ ۴۰ گز ہو تو اُس کے قاعدہ کا طول معلوم کرو۔

۳۱— ایک کا وتر کسی مساوی الاضلاع مثلث کے ضلع کا تین گنا ہے مربع اور مثلث کے رقبوں کا تناسب دریافت کرو۔

## امثلہ نمبری ۵ (ب)

### ذیل کے معطیات کی بنا پر مثلثوں کے رقبے دریافت کرو۔

۳۲— قاعدہ ۱۵ راس ۴، ارتفاع ۱۳ راس (جواب بیگھہ میں ہونا چاہیئے)

۳۳— قاعدہ ۵ راس ۸ لاٹھ، ارتفاع ۳ راس ۱۲ لاٹھ (جواب بیگھہ و بسواس میں نکالو)

۳۴ — قاعدہ ۴ راسی ۱۲ لاتھ، ارتفاع ۵ راسی ۱۶ لاتھ (جواب - بیگھہ بسواس دسبوانسی میں درکار ہے)۔
۳۵ — ایک ایسے قائم الزاویہ مثلث کا قاعدہ دریافت کرو جس کا رقبہ ۲ بیگھہ اور ارتفاع ۲۵ لاتھ ہے۔
۳۶ — ایک ایسے مثلث کا ارتفاع معلوم کرو جسکا رقبہ ۱ بسوا اور قاعدہ ۵ لاتھ ہے۔
۳۷ — ایک ایسے مثلث کا قاعدہ معلوم کرو جس کا ارتفاع ۲ راسی ۴ لاتھ اور رقبہ ۵ بیگھہ بسواس ہے
(جواب لاتھ میں ہونا چاہیے)
۳۸ — اُس مساوی اضلاع مثلث کا رقبہ بیگھہ میں دریافت کرو جس کے ضلع کا ناپ ۳ راسی ہے۔
۳۹ — ایک مثلث کے اضلاع کے ناپ بالترتیب ۱۴، ۴۸، اور ۵۰ لاتھ ہیں اُس کا رقبہ بسواس اور بسوانسی میں دریافت کرو۔

# سوالات امتحانات — ۵

## (۱) جامعہ الہ آباد میٹری کیولیشن

۱ — ایک مثلث کے اضلاع بالترتیب ۲۵، ۳۹، ۵۶ فٹ ہیں: ۵۶ فٹ والے ضلع پر مقابل کے راس سے جو عمود گرتا ہے اُس کا طول دریافت کرو۔
۲ — (۱) "رقبہ" سے کیا مراد ہوتی ہے۔
(ب) ایک مثلث حادہ الزاویہ کا رقبہ ۳۳۶ مربع فٹ ہے اور اضلاع ۲۶ فٹ اور ۳۰ فٹ ہیں: قاعدہ دریافت کرو۔
۳ — کسی مثلث ا ب ج کے اضلاع ا ب، ا ج، ب ج بالترتیب ۶۸، ۷۵ اور ۷۷ فٹ ہیں:- ا سے ب ج پر کے عمود کا طول دریافت کرو۔
۴ — ایک مساوی الاضلاع مثلث کا رقبہ ۲۵ مربع انچ ہے اُس کا احاطہ دریافت کرو۔
۵ — دس مربع فٹ رقبہ والے مثلث میں کم سے کم احاطہ والے مثلث کا احاطہ دریافت کرو۔
۶ — ایک شخص مشاہدہ کرتا ہے کہ ایک بُرج کی چوٹی افق کے ساتھ °۶۰ کا زاویہ بناتی ہے پھر وہ ۳۰۰ فٹ کا فاصلہ چل کر ایک زاویۂ قائمہ میں مڑتا ہے اور ۴۰۰ فٹ کا مزید فاصلہ طے کرنے کے بعد معلوم کرتا ہے کہ وہ بُرج کی دوسری طرف یعنی اپنی ابتدائی وضع کے متضاد سمت میں پہنچ گیا ہے۔ اب بُرج کی چوٹی افق کے ساتھ °۳۰ کا زاویہ بناتی ہوئی معلوم ہوئی

برج کی بلندی دریافت کرو۔

۷۔ ایک مثلث کے اضلاع ۱۳، ۱۴ اور ۱۵ فٹ ہیں: مقابل کے زاویہ سے ۱۴ فٹ ضلع پر کے عمود کا طول دریافت کرو۔
جامعۂ پنجاب: میٹرکیولیشن

۸۔ ایک مثلث کے اضلاع بالترتیب ۷، ۲۴ اور ۲۵ فٹ ہیں رقبہ دریافت کرو۔ (ایضاً)

۹۔ اضلاع کی رقوم میں مثلث کا رقبہ دریافت کرنے کا قاعدہ لکھو۔ ایک مثلث کے اضلاع ۲ ۱/۲، ۳، ۴ ۱/۲ فٹ ہیں۔ مثلث کا رقبہ مربع انچ میں دریافت کرو۔ (ایضاً)

(ج) جامعۂ پنجاب: امتحان مڈل)

۱۰۔ ایک مثلث کے دو ضلعے بالترتیب ۸۵ اور ۱۵۴ فٹ اور اس کا احاطہ ۳۲۴ فٹ ہے:۔ مثلث کا رقبہ دریافت کرو۔

۱۱۔ ایک مساوی الاضلاع مثلث کا ضلع ۷ فٹ ہے:۔ رقبہ دریافت کرو۔

(د) جامعہ کلکتہ: میٹری کیولیشن)

۱۲۔ ایک مثلث کے اضلاع بالترتیب ۱۸، ۲۰، ۲۲ ہیں:۔ اعشاریہ کے تین مقامات تک اس کا رقبہ دریافت کرو۔

۱۳۔ مثلث ا ب ج کے اضلاع ب ج، ج ا، ا ب بالترتیب ۱۳، ۱۲ اور ۵ ہیں اور د ضلع ب ج کا نقطۂ وسطی ہے، مثلث ا ب ج کا رقبہ اور خط ا د کا طول دریافت کرو۔

۱۴۔ ایک مثلث نما میدان کا رقبہ ۲ ایکڑ ۳ زنجیر ہے اور راس سے قاعدہ پر کے عمود کا طول ۱۳ پول ہے: قاعدہ کا طول زنجیر اور کڑی میں معلوم کرو۔

صوبجات متحدہ کے یورپین اسکولز کا آخری امتحان

۱۵۔ ایک مکان کا عرض ۴۴ فٹ ہے اس کی چھت کے ڈھال غیر مساوی ہیں اور ان کے طول ۲۶ اور ۴۰ فٹ ہیں اولتی (Eave) سے مگری (Ridge) کی بلندی دریافت کرو۔

۱۶۔ ایک مثلث کے اضلاع بالترتیب ۳۴۳، ۴۰۷ اور ۴۴۰ گز ہیں: ۲ پونڈ ۳ شلنگ فی ایکڑ کے حساب سے میدان کا کرایہ دریافت کرو۔

۱۷۔ ایک ایسے مثلث کا رقبہ دریافت کرو جس کے اضلاع بالترتیب ۲۰، ۴۹۳ اور ۵۰۷ گز ہیں۔

(مدراس ٹیکنیکل: ابتدائی)

۱۸ — ایک مساوی الاضلاع مثلث کا ضلع ۱۰ فٹ ہے اُس کا رقبہ مربع فٹ میں دریافت کرو۔

۱۹ — ایک مساوی الاضلاع مثلث کے رقبہ کا ناپ ۳۶۲ مربع فٹ ہے: ایک ضلع کا طول دریافت کرو۔

(مدراس ٹیکنیکل: انٹرمیڈیٹ)

۲۰ — اُس مثلث نما قطعۂ زمین کا رقبہ دریافت کرو جس کے اضلاع ۸ فٹ، ۱۰ فٹ، ۱۲ فٹ ہیں۔

۲۱ — ایک مساوی الاضلاع مثلث کا ناپ ۱ ایکڑ ہے: اُس کے ایک ضلع کا طول فٹ میں دریافت کرو۔

(رُڑکی انجینرنگ: داخلہ)

۲۲ — اُس مثلث نما میدان کا رقبہ دریافت کرو جس کے اضلاع ۱۲۰۰، ۱۸۰۰ اور ۲۴۰۰ کڑی ہیں۔

(جواب ایکڑ رو ڈ اور پرچ میں مطلوب ہے)

۲۳ — قائم الزاویہ مثلث کی وضع کا ڈیڑھ ایکڑ قطعۂ زمین ایک ایسے خط کے ذریعہ دو حصوں میں تقسیم کیا گیا جو زاویۂ قائمہ کی تنصیف کرتا ہے اور جس کا طول $82\frac{1}{2}$ گز ہے: دو حصوں کے رقبے دریافت کرو۔

۲۴ — ایکڑ، راڈ اور پرچ میں ایک ایسے میدان کا رقبہ دریافت کرو جس کے اضلاع ۸۴۸، ۹۰۰ اور ۹۸۸ کڑی ہیں۔

۲۵ — اُس مساوی الاضلاع مثلث کا ضلع کیا ہوگا جس کے رقبہ پر ۸ پنس فی مربع فٹ کے حساب سے پتھر بچھوانے میں اتنے ہی اخراجات ہوتے ہوں جتنے اخراجات کہ ایک گنی فی گز کے حساب اُس کی احاطہ بندی میں ہوتے ہیں۔

۲۶ — مثلث منفرجہ الزاویہ کے دو اضلاع ۲۰ اور ۴۰ پول دیے ہوئے ہوں تو اس کا تیسرا ضلع دریافت کرو۔ مثلث ایسا ہو کہ وہ ٹھیک ۱ ایکڑ زمین کا احاطہ کر سکے۔

۲۷ — ایک مثلث کے اضلاع ۵۱، ۵۲، ۵۳ فٹ ہیں: مقابل کے زاویہ سے ۵۲ فٹ کے ضلع پر کے عمود کا طول دریافت کرو۔ نیز اُن دو مثلثات کے رقبے حاصل کرو جن میں ابتدائی مثلث منقسم ہوتا ہے۔

۲۸ — ایک مستطیلی میدان کا طول ۱۲۰۰ گز اور عرض ۱۱۵ گز ہے: ایک ایسے خط کا طول دریافت کرو جو مستطیل کے ایک کونہ سے مقابل کے خط تک کھینچا گیا ہو اس طرح کہ وہ ۳ ایکڑ زمین قطع کرلے۔

۲۹ — ایک مثلث کے اضلاع ۱۳، ۱۴، ۱۵ کے تناسب میں ہیں اور اس کا احاطہ ۸۴ گز ہے، مقابل کی راسوں سے اضلاع پر کے عمودوں کے طول دریافت کرو۔

۳۰ — ایک مثلث نما میدان کے اضلاع ۱۹۱، ۲۴۵، اور ۳۱۰ فٹ ہیں؛ اس کا رقبہ ایکڑ میں دریافت کرو۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۳۱ — ایک مثلث کے تین اضلاع ۸۰۰، ۵۰۰ اور ۱۲۴۷ کڑی ہیں غلطی سے تیسرا ضلع بجائے ۱۲۴۷ کے ۵۰۰ لکھ دیا گیا بتاؤ کہ اس غلطی سے مثلث کا رقبہ شمار کرنے میں کیا خطا ہوگی؟

۳۲ — ایکڑ، راڈ اور پرچ میں اُس مثلث کا رقبہ دریافت کرو جس کے اضلاع کے ناپ ۴۰۵، ۳۷۸، اور ۳۵۱ فٹ ہیں۔

۳۳ — اُس مساوی الاضلاع مثلث کا ضلع کیا ہوگا جس کا رقبہ اتنے ہی مربع گز ہے جتنے گز کہ اس کا گھیرا ہے؟

۳۴ — ایک مثلث کے اضلاع ۴۷۸۹، ۲۴۳۷، اور ۲۹۸۷ فٹ ہیں اس کا رقبہ مربع گزوں میں دریافت کرو۔

۳۵ — ایک مساوی الاضلاع مثلث کے کسی اندرونی نقطہ سے تینوں اضلاع پر عمود کھینچے گئے ہیں اور اُن کے طول بالترتیب ۸، ۱۰ اور ۱۲ فٹ ہیں۔ مثلث کے اضلاع کا طول اور اس کا رقبہ دریافت کرو۔

۳۶ — ایکڑ رقبہ کا ایک باغ مساوی الساقین مثلث قائم الزاویہ کی وضع کا ہے: سرحدی دیوار سے ۶ فٹ کے فاصلہ پر اُس کے گرد کے راستہ کا رقبہ باغ کے رقبہ کے چوتھائی ہے: راستہ کا عرض دریافت کرو۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۳۷ — ایک مثلث نما کھیت کا قاعدہ ۱۲۱۰ گز اور ارتفاع ۴۹۶ گز ہے کھیت ۲۴۸

پونڈ سالانہ کرایہ پر دیا گیا۔ بتاؤ کہ فی ایکڑ اس کا کرایہ کیا ہے؟

۳۸ ــــ ایک مثلث کے اضلاع اعداد ۱۳، ۱۴، ۱۵ کے تناسب میں ہیں اور اس کا احاطہ ۵۰ گز ہے: رقبہ دریافت کرو۔

۳۹ ــــ ایک مربع کا ضلع ۱۰۰ فٹ ہے اس کے اندر ایک ایسا نقطہ لیا گیا ہے جو اس کے ایک ضلع کے انتہائی نقاط سے بالترتیب ۶۰ فٹ اور ۸۰ فٹ کے فاصلوں پر ہے: نقطہ کو مربع کے چاروں کونوں سے ملانے سے جو چار مثلث بنتے ہیں ان کے رقبے دریافت کرو۔

۴۰ ــــ ایک مثلث کے اضلاع ۱۱۳۷، ۱۲۵۹ اور ۱۳۴۴ فٹ ہیں: رقبہ، ایکڑ، راڈ، اور پرچ میں دریافت کرو۔

۴۱ ــــ اس مثلث کا رقبہ کیا ہوگا جس کے ضلعے ۱۹۵، ۲۲۰ اور ۲۷۵ فٹ ہیں؟
(جواب ایکڑ، روڈ اور پرچ میں دریافت کرو)

(رڑکی انجنیر - آخری امتحان)

۴۲ ــــ ایک ایسے مساوی الاضلاع مثلث کا ضلع معلوم کرو جس کا رقبہ ۵ ایکڑ ہے۔ (جواب فٹوں میں دیا جائے)

۴۳ ــــ ایک مساوی الساقین مثلث کا احاطہ ۳۰۶ فٹ اور مساوی ساقوں میں سے ہر ایک قاعدہ کا $\frac{5}{4}$ ہے: رقبہ دریافت کرو۔

۴۴ ــــ ایک مثلث نما میدان جس کے اضلاع کے ناپ ۳۷۵، ۳۰۰ اور ۲۲۵ گز ہیں ۸۵۰۰ پونڈ میں فروخت کیا جاتا ہے؛ اس کی قیمت فی ایکڑ دریافت کرو۔

۴۵ ــــ ایک مساوی الاضلاع مثلث کا رقبہ ۱۹۳۴۲۷۳۷ مربع فٹ ہے: اس کا ضلع دریافت کرو۔

۴۶ ــــ ایک مثلث کا احاطہ ۶۲۴ فٹ ہے اور اس کے اضلاع ۶، ۷ اور ۸ کے تناسب میں ہیں: اس کا رقبہ دریافت کرو۔

۴۷ ــــ ۱۲ پونڈ فی ایکڑ کی شرح سے ایک مثلث نما میدان ۵ پونڈ ۱۱ شلنگ $6\frac{1}{2}$ پنس کرایہ پر دیا گیا: اس کا ایک ضلع ۲۳۸ گز ہے: مقابل کے زاویہ سے اس ضلع پر کے عمود کا طول دریافت کرو۔

۴۸ ــــ ۱ شلنگ ۹ پنس فی مربع گز کے حساب سے ایک مکان کی مستطیلی مثلث نما دیوار کو رنگوانے کی لاگت دریافت کرو۔

مکان کا عرض ۲۷ فٹ۔ زمین سے اولتی کا فاصلہ ۳۳ فٹ اور چھت کی عمودی بلندی ۱۴ فٹ ہے۔

رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ: امتحان ماہواری

۴۹ ــ ایک مثلث نما کھیت کے اضلاع ۳۵۰، ۴۴۰ اور ۷۵۰ گز ہیں یہ کھیت ۲۶ پونڈ ۵ شلنگ سالانہ کرایہ پر دیا گیا۔ بتاؤ کہ کس قیمت فی ایکڑ پر وہ کھیت کرایہ پر دیا گیا؟

۵۰ ــ ایک مثلث کے اضلاع بالترتیب ۲۵، ۳۹ اور ۵۶ فٹ ہیں: مقابل کے زاویہ سے بڑے ضلع پر عمود کھینچا جائے تو وہ جن دو مثلثوں میں منقسم ہوگا اُن کے رقبے دریافت کرو۔

۵۱ ــ ۱ شلنگ ۳ پنس فی مربع فٹ کے حساب سے ایک مثلث نما صحن کو فرش کروانے کی اجرت ۱۰۰ پونڈ ہوتی ہے۔ اگر اضلاع میں سے ایک کا طول ۴۴ گز ہو تو بقیہ دو مساوی ضلعوں کا طول دریافت کرو۔

۵۲ ــ ایک مثلث کے اضلاع ۱۵، ۱۴ اور ۱۳ فٹ ہیں: مربع کڑیوں میں رقبہ دریافت کرو۔

۵۳ ــ مثلث نما صحن کا ایک ضلع ۹۸ فٹ اور مقابل کے زاویہ سے اُس پر کے عمود کا طول ۶۳ فٹ ہے، ۱ روپیہ ۳ آنہ فی مربع گز کے حساب اُس کو فرش کروانے کی اُجرت معلوم کرو۔

۵۴ ــ ایک مثلث کے اضلاع ۱۲۰۰، ۱۴۵۰ اور ۱۶۵۰ فٹ ہیں، مربع گزوں میں رقبہ دریافت کرو۔

۵۵ ــ ایک مثلث کے اضلاع ۱۱۱۵، ۱۷۵۰ اور ۱۷۶۵ فٹ ہیں، ایکڑ، روڈ اور پرچ میں رقبہ دریافت کرو۔

۵۶ ــ ایک مثلث کے اضلاع ۱۳، ۱۴ اور ۱۵ کے تناسب میں ہیں اور اس کا احاطہ ۷۰ گز ہے: رقبہ دریافت کرو۔

۵۷ ــ اُس مساوی الاضلاع مثلث کا ضلع کیا ہوگا جس کا رقبہ ۱۲۰ فٹ وتر والے مربع کے رقبہ کے برابر ہے؟

۵۸ ــ ۳۶۳ گز طول اور ۲۴۰ گز ارتفاع کے ایک مثلث نما کھیت سے ۳۶ پونڈ سالانہ کی آمدنی ہوتی ہے، بتاؤ کہ وہ فی ایکڑ کس کرایہ پہ دیا گیا۔

۵۹ ــ ۵ آنہ فی ۱۰۰ مربع فٹ کے حساب سے ایک میدان میں جس کے تینوں اضلاع

مساوی ہیں گھانس لگانے کی اُجرت ۵ روپے ۶ آنے ۹ پائی ہوتی ہے اُس کے ایک ضلع کا طول دریافت کرو۔

ڈڑکی اپر سب آرڈینیٹ: آخری امتحان

۶۰۔۔۔۔ ایک مقام پر زمین ۴۰ پونڈ فی ایکر کے حساب سے بکتی ہے یہاں ایک ایسا مثلث نما میدان ۳۰۰ پونڈ میں خریدا گیا جس کے ایک ضلع کا ناپ ۳۰۲ گز ا فٹ ۶ انچ ہے: اس مثلث کا ارتفاع گزوں میں دریافت کرو۔

سینڈ ہرسٹ

۶۱۔۔۔۔ ایک ایسے مساوی الساقین مثلث کا رقبہ دریافت کرو جس کے قاعدہ کا طول ۱۶ فٹ اور ہر ایک ضلع کا طول ۱۷ فٹ ہے۔

۶۲۔۔۔۔ انچ کے ہزارویں حصہ تک صحت کے ساتھ ایک ایسے مثلث مساوی الساقین کی مساوی ساقوں کا طول دریافت کرو جس کا قاعدہ ۱۴ انچ اور رقبہ ۴۰۰۹۲ مربع انچ ہے۔

ملیشیا لٹڑی

۶۳۔۔۔۔ اگر ایک مساوی الاضلاع مثلث کے ہر ضلع کے طول میں ا فٹ زیادہ کر دیا جائے تو اُس کے رقبہ میں $\sqrt{3}$ مربع فٹ کی زیادتی ہو جاتی ہے ہر ایک ضلع کا طول دریافت کرو۔

## زائد امتحانی سوالات

۶۴۔۔۔۔ ایک بُرج کی جنوبی سمت میں کسی نقطہ ا پر کھڑا ہو کر ایک شخص مشاہدہ کرتا ہے کہ بُرج کی چوٹی افق کے ساتھ ۶۰° کا زاویہ بناتی ہے۔ پھر نقطہ ب تک جو ا سے مغرب کی طرف ہے جاتا ہے اور یہاں ۴۵° کا زاویہ مشاہدہ کرتا ہے اور پھر اب ممدودہ کے ایک نقطہ ج پر ۳۰° کا زاویہ مشاہدہ کرتا ہے۔ بتاؤ کہ ب، نقاط ا اور ج کے وسط میں واقع ہے۔

(جامعۂ کلکتہ: امتحان ایف۔ اے)

۶۵۔۔۔۔ ایک مثلث کے اضلاع ۲۵، ۱۰۱، ۱۱۴ ہیں مقابل کے زاویہ سے بڑے ضلع پر عمود نکالا جائے تو اُن حصوں کے طول معلوم کرو جن میں کہ وہ ضلع منقسم ہو جائے گا۔

(یورپین اسکولز: فائینل یو۔ پی)

۶۶۔۔۔۔ ایک مثلث کے اضلاع بالترتیب ۱۷، ۱۵ اور ۸ انچ ہیں اُس خط استقیم کا طول

دریافت کرو جو ۱۷ فٹ طول کے ضلع کے نقطۂ وسطی کو مقابل کے زاویہ سے ملاتا ہے۔

(آلہ آباد یونیورسٹی : میٹری کیولیشن)

۶۷ — ایک ایسے مثلث کا رقبہ ایکڑ میں دریافت کرو جس کے اضلاع بالترتیب

$\frac{۱۲۱}{۳}$ √۹ ، ۱۰۱ √۲۴ ، ۲۵ ، √$\frac{۲}{۳}$ گز ہیں۔

(پنجاب یونیورسٹی : میٹری کیولیشن)

۶۸ — ایک مثلث کے خطوطِ وسطی بالترتیب ۱۰۵ ، ۱۵۶ ، ۲۱۹ فٹ ہیں مثلث کا رقبہ دریافت کرو۔

(یورپین اسکولز : فائنیل - یو - پی)

# باب ششم

## متوازی الاضلاع

۲۶ — متوازی الاضلاع چار ضلعوں کی ایک ایسی مستقیم الاضلاع شکل ہے جس کے مقابل کے اضلاع متوازی ہوتے ہیں۔

متوازی الاضلاع کے وتر (یا قطر) وہ خطوط مستقیم ہیں جو مقابل کے نقاط زاویہ کو ملاتے ہیں۔

متوازی الاضلاع کا وہ ضلع جس پر اُس کا قیام سمجھا جاتا ہے **قاعدہ** کہلاتا ہے۔




متوازی الاضلاع کے **ارتفاع** سے وہ عمودی فاصلہ مراد ہے جو قاعدہ اور اُس کے مقابل کے ضلع کے درمیان ہوتا ہے۔

پس متوازی الاضلاع ا ب ج د میں ا ج اور ب د دو وتر ہیں۔ نیز اب کو قاعدہ اور ع ف کو ارتفاع قرار دیا جا سکتا ہے۔




جب متوازی الاضلاع کے ضلعے برابر ہوتے ہیں تو اُس کو **معین** کہتے ہیں۔ (دیکھو شکل)

## مسئلہ ۵

۲۷ — متوازی الاضلاع کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ اُس کا قاعدہ اور ارتفاع دیے ہوئے ہوں۔

فرض کرو کہ ا ب ج د ایک متوازی الاضلاع ہے اور ایک ہی طولی اکائی کے لحاظ سے قاعدہ ا ب اور ارتفاع ط ف کے ناپ بالترتیب ق اور ع ہیں۔




مطلوب ہے کہ متوازی الاضلاع کا رقبہ

ا اور ع کی رقوم میں دریافت کیا جائے۔

ب ط اور ا ط کو ملاؤ

اب چونکہ۔

متوازی الاضلاع ا ب ج د کا رقبہ = ۲ × △ ا ط ب کا رقبہ...... اقلیدس مقالہ اول شکل ۴۱

" " " = ۲ × ½ × ا ب × ط ف ...... دفعہ ۲۰

= ا × ع مربع اکائیاں

قاعدہ۔ متوازی الاضلاع کے قاعدہ میں طولی اکائیوں کی تعداد کو اس کے ارتفاع میں اسی طولی اکائیوں کی تعداد سے ضرب دیا جائے تو حاصل ضرب اس کے رقبہ میں متناظر مربع اکائیوں کی تعداد کو ظاہر کرے گا۔

یا مختصراً۔

متوازی الاضلاع کا رقبہ = قاعدہ × ارتفاع

ق = ا ع ............ (۱)

متوازی الاضلاع کا قاعدہ = $\frac{\text{رقبہ}}{\text{ارتفاع}}$

ا = $\frac{\text{ق}}{\text{ع}}$ ............ (۲)

اور متوازی الاضلاع کا ارتفاع = $\frac{\text{رقبہ}}{\text{قاعدہ}}$

ع = $\frac{\text{ق}}{\text{ا}}$ ............ (۳)

## خاص صورت

۲۸ ـــــ مستطیل




فرض کرو کہ ا ب ج د ایک مستطیل ہے۔

تب اگر د ب کو اس کا قاعدہ قرار دیا جائے تو ظاہر ہے کہ ب ج ارتفاع ہوگا۔

اب کسی متوازی الاضلاع کا رقبہ = قاعدہ × ارتفاع ...... دفعہ ۲۷

مستطیل ا ب ج د کا رقبہ = ا ب × ب ج

= طول × عرض

ق = ل × ع

یہ نتیجہ اس سے قبل دفعہ ۸ میں حاصل کیا جا چکا ہے۔

## ۲۹ - توضیحی مثالیں

مثال ۱:- ایک متوازی الاضلاع کا قاعدہ ۵ فٹ اور ارتفاع ۲ فٹ ۵ انچ ہے: اس کا رقبہ مربع انچوں میں دریافت کرو۔



متوازی الاضلاع کا رقبہ = ق × ع مربع اکائیاں ... دفعہ ۲۷

یہاں ق = ۵ × ۱۲ = ۶۰ انچ، ع = ۲ × ۱۲ + ۵ = ۲۹ انچ

∴ متوازی الاضلاع کا رقبہ = ۶۰ × ۲۹ مربع انچ

= ۱۷۴۰ مربع انچ

مثال ۲:- ایک متوازی الاضلاع کا رقبہ ۱٫۹۳۲ ایکڑ ہے۔ اگر اس کا قاعدہ ۵ زنجیر ۶۰ کڑی ہو۔ اس کا ارتفاع کیا ہونا چاہیے؟

متوازی الاضلاع کا ارتفاع } = ق/ق زنجیر ......... دفعہ ۲۷

یہاں ق = ۱٫۹۳۲ × ۱۰ = ۱۹٫۳۲ مربع زنجیر

اور ق = ۵٫۶ زنجیر




∴ متوازی الاضلاع کا ارتفاع } = $\frac{۱۹٫۳۲}{۵٫۶}$ زنجیر

= ۳٫۴۵ زنجیر

= ۳ زنجیر ۴۵ کڑی

## مسئلہ ۶

۳۰۔ متوازی الاضلاع کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ اُس کا ایک وتر اور بقیہ راسوں میں سے کسی ایک سے اِس وتر پر عمود کا طول دیا ہُوا ہو۔

نوٹ۔ علم ہندسہ سے ثابت کیا جا سکتا ہے کہ متوازی الاضلاع کے ایک وتر پر مقابل کی راسوں سے گرائے ہوئے عمودوں کا طول مساوی ہوتا ہے۔

فرض کرو کہ ا ب ج د ایک متوازی الاضلاع ہے اور اُس کے وتر ا ج میں و طولی اکائیاں شامل ہیں۔




نیز فرض کرو کہ د سے ا ج پر کے عمود د ی کا ناپ اُسی طولی اکائی کے لحاظ سے ع ہے۔

مطلوب یہ ہے کہ متوازی الاضلاع کا رقبہ و اور ع کی رقوم میں دریافت کیا جائے۔

اب چونکہ۔

متوازی الاضلاع ا ب ج د کا رقبہ = ۲ × △ ا د ج کا رقبہ

(اقلیدس مقالۂ اوّل شکل ۳۴)

" " " = ۲ × ½ ا ج × د ی ...... دفعہ ۲۰

= و × ع مربع اکائیاں

پس **قاعدہ**۔ متوازی الاضلاع کے وتر میں کی طولی اکائیوں کی تعداد کو بقیہ راسوں میں سے کسی ایک سے اس وتر کے عمودی فاصلہ میں اُسی طولی اکائیوں کی تعداد سے ضرب دیا جائے تو حاصل ضرب اُس کے رقبہ میں متناظر مربع اکائیوں کی تعداد کو تعبیر کرتا ہے۔

**یا اختصاراً**۔

متوازی الاضلاع کا رقبہ = وتر × کسی بقیہ راس سے اس وتر کا عمودی فاصلہ

ق = و ع ............... (۱)

$$\text{وتر} = \frac{\text{رقبہ}}{\text{عمودی فاصلہ}}$$

$$\text{و} = \frac{\text{ق}}{\text{ع}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots \quad (۲)$$

$$\text{اور عمودی فاصلہ} = \frac{\text{رقبہ}}{\text{وتر}}$$

$$\text{ع} = \frac{\text{ق}}{\text{و}} \quad \ldots\ldots\ldots\ldots \quad (۳)$$

## خاص صورت




۳۱ — معیّن۔

فرض کرو کہ ا ب ج د ایک معیّن ہے۔

علم ہندسہ سے یہ ثابت کیا جاسکتا ہے کہ اس کے وتر ا ج اور ب د ایک دوسرے کی زاویۂ قائمہ پر تنصیف کرتے ہیں۔

یعنی د ط = $\frac{1}{2}$ د ب = ع

اور اگر ا ج اور د ب کے ناپ ایک ہی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب و، و۲ ہوں تو

ع = $\frac{1}{2}$ د ب = $\frac{\text{و}_2}{2}$

اور معیّن کا رقبہ = ا ج × د ط ............... دفعہ ۳۰

= و۱ × $\frac{\text{و}_2}{2}$ مربع اکائیاں

پس قاعدہ —

معیّن کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ × وتروں کا حاصل ضرب

ق = $\frac{1}{2}$ و۱ و۲

# توضیحی مثالیں

۳۲۔ مثال ۱:۔ متوازی الاضلاع کی وضع کے ایک شہر کا رقبہ ۲۰۰ ایکڑ ہے اور اس کے ایک وتر کا طول $\frac{1}{2}$ میل ہے بقیہ راسوں سے اس وتر کے عمودی فاصلے دریافت کرو۔



مطلوبہ فاصلہ = $\frac{ق}{و}$ گز ........ دفعہ ۳۰

یہاں ق = ۲۰۰ × ۴۸۴۰ مربع گز

اور و = ۸۸۰ گز

∴ مطلوبہ فاصلہ = $\frac{۲۰۰ \times ۴۸۴۰}{۸۸۰}$ = ۱۱۰۰ گز

مثال ۲۔ ایک معین کے وتر بالترتیب ۵۶ کڑی اور ۳۳ کڑی ہیں: اس کے ایک ضلع کا طول دریافت کرو۔



معین ا ب ج د میں فرض کرو کہ اج اور ب د کے ناپ بالترتیب ۵۶ کڑی اور ۳۳ کڑی ہیں۔

اب، چونکہ معین کے وتر ایک دوسرے کی زاویہ قائمہ پر تنصیف کرتے ہیں۔ ...... دفعہ ۳۱

∴ △ اط ب میں۔

∠ اط ب ایک قائمہ ہے

اط = $\frac{1}{2}$ اج = ۲۸ کڑی

ب ط = $\frac{1}{2}$ ب د = ۱۶٫۵ کڑی

اس لئے۔

ا ب = $\sqrt{(۲۸)^2 + (۱۶٫۵)^2}$ کڑی ........ دفعہ ۱۶

= ۳۲٫۵ کڑی

مثال ۳:۔ ایک معین اب ج د کا ضلع ۱۰ زنجیر اور ایک وتر ب د کا طول ۹ زنجیر ہے۔ دوسرے وتر کا طول اور معین کا رقبہ دریافت کرو۔




∵ اط ب ایک مثلث قائم الزاویہ ہے۔ دفعہ ۳۱

∴ اط = $\sqrt{اب^2 - ب ط^2}$ ...... دفعہ ۱۶

$= \sqrt{(18)^2 - (\frac{9}{2})^2}$ زنجیر

$= \sqrt{\frac{1296 - 81}{4}}$ زنجیر

$= \frac{\sqrt{1215}}{2}$ زنجیر

$= \frac{34.856.....}{2}$ زنجیر

∴ اج = ۳۴٫۸۵۶..... زنجیر

پھر —

معین کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ $د_1$ $د_2$ مربع اکائیاں ..................... دفعہ ۳۱

جہاں $د_1$ = ۹ زنجیر اور $د_2$ = ۳۴٫۸۵۶ زنجیر

∴ رقبہ = ۱۵۶٫۸۵..... مربع زنجیر

**مثال ۴:** — ایک معین کا احاطہ ۱۴۶ انچ اور اُس کا ایک وتر ۵۵ انچ ہے دوسرا وتر دریافت کرو۔




معین ا ب ج د میں فرض کرو کہ اج کا ناپ ۵۵ انچ اور معین کا احاطہ ۱۴۶ انچ ہے۔

تب اب کا طول = ۳۶٫۵ انچ

اور اط " = ۲۷٫۵ انچ

∴ ب ط = $\frac{1}{2}$ ب د = $\sqrt{اب^2 - اط^2}$ ..... دفعہ ۱۲

$= \sqrt{(36.5)^2 - (27.5)^2}$ انچ

= ۲۴ انچ

اس لئے دوسرا وتر = ۴۸ انچ

**مثال ۵:** — ایک متوازی الاضلاع کے متصل ضلعے ۱۲ فٹ اور ۸ فٹ ہیں اور اُس کے ایک وتر کا طول ۱۰ فٹ ہے۔ دوسرے وتر کا طول دریافت کرو۔




متوازی الاضلاع ا ب ج د میں فرض کرو کہ

اب = ۱۲ فٹ، اد = ۸ فٹ

اور ب د = ۱۰ فٹ

ضلع ا ب اور اُس کے ممدودہ پر نقاط د اور ج سے د ع اور ج ف عمود گراؤ۔

اب د ب$^2$ = د ا$^2$ + ا ب$^2$ - ۲ × ا ب × ا ع ......... اقلیدس مقالہ دوم شکل ۱۳

اور ا ج$^2$ = ب ج$^2$ + ا ب$^2$ + ۲ × ا ب × ب ف ...... اقلیدس مقالہ دوم شکل ۱۲

اس لئے جمع کرنے سے

د ب$^2$ + ا ج$^2$ = ۲ × ا د$^2$ + ۲ ا ب$^2$ (کیونکہ ا ع = ب ف)

اس لئے اگر ا ج کا طول لا فٹ ہو تو

لا$^2$ = ۲ × (۸)$^2$ + ۲ (۱۲)$^2$ - (۱۰)$^2$

= ۱۲۸ + ۲۸۸ - ۱۰۰

= ۳۱۶

∴ لا = $\sqrt{۳۱۶}$

= ۱۷٫۷۷۶...... تقریباً

اِس لئے دوسرے وتر کا طول تقریباً ۱۷٫۷۷۶ فٹ ہے۔

## مسئلہ ۷

۴۳۔ متوازی الاضلاع کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ ایک وتر اور دو متصل ضلعے دئے ہوئے ہیں۔

متوازی الاضلاع ا ب ج د میں




فرض کرو کہ وتر ا ج کا طول کسی طولی اکائی کے لحاظ سے و ہے اور اُس کے متصل اضلاع ا د، د ج کے ناپ اُسی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب اُ اور ب ہیں۔

تب ب ج اور ا ب کے ناپ بھی اُ اور ب سے بتعبیر ہونگے۔

(اقلیدس مقالہ اول شکل ۳۴)

مطلوب یہ ہے کہ متوازی الاضلاع کا رقبہ اُ، ب اور و کی رقوم میں دریافت کیا جائے۔

اب چونکہ

متوازی الاضلاع ا ب ج د کا رقبہ = ۲ × △ ا د ج کا رقبہ (اقلیدس مقالۂ اول شکل ۳۴)

" " = ۲ √ص (ص - اَ) (ص - بَ) (ص - و) مربع اکائیاں دفعہ ۳۳

## پس قاعدہ—

متوازی الاضلاع کا رقبہ ایک ایسے مثلث کے رقبہ کا دوچند ہوتا ہے جس کے اضلاع متوازی الاضلاع کا ایک وتر اور کوئی سے دو متصل ضلعے ہوتے ہیں۔

## ۳۴— توضیحی مثال

مثال ۱:- ایک ایسے متوازی الاضلاع کا رقبہ دریافت کرو جس کے ایک وتر کا ناپ ۶۵ انچ اور دو متصل اضلاع کے ناپ بالترتیب ۷۰ انچ اور ۷۵ انچ ہیں۔

متوازی الاضلاع کا رقبہ = ۲ √ص (ص - اَ) (ص - بَ) (ص - و) مربع اکائیاں .... دفعہ ۳۳)

یہاں اَ = ۷۰″، بَ = ۷۵″ اور وَ = ۶۵″

∴ ص = (۶۵ + ۷۵ + ۷۰) / ۲ = ۱۰۵



اور ص - اَ = ۱۰۵ - ۷۰ = ۳۵

ص - بَ = ۱۰۵ - ۷۵ = ۳۰

ص - وَ = ۱۰۵ - ۶۵ = ۴۰

∴ متوازی الاضلاع کا رقبہ = ۲ × √۱۰۵ × ۳۵ × ۳۰ × ۴۰ مربع انچ

= ۲ × $\sqrt{۵^۲ \times ۷^۲ \times ۳^۲ \times ۱۰^۲ \times ۲^۲}$ مربع انچ

= ۲ × ۲۱۰۰ مربع انچ

= ۴۲۰۰ مربع انچ

## امثلہ نمبری ۶ (۱)

ذیل کے متوازی الاضلاع کے رقبے دریافت کرو :-

۱ - قاعدہ ۲۴ فٹ، ارتفاع ۱۳ فٹ

۲ - قاعدہ ۵ گز ۲ فٹ، ارتفاع ۹ گز ۱ فٹ

۳ - قاعدہ ۶ ء ۴ ۱۵ زنجیر، ارتفاع ۲ ء ۷ ۱۲ زنجیر

ذیل کے متوازی الاضلاع کے قاعدے دریافت کرو :

۴ - رقبہ ۲۵۶ مربع فٹ، ارتفاع ۳۲ فٹ

۵ - رقبہ ۲۳ مربع گز ۸ مربع فٹ، ارتفاع ۱۴ گز ۱ فٹ

۶ - رقبہ ۱ ایکڑ، ارتفاع ۸ ء ۳ زنجیر

ذیل کے متوازی الاضلاع کے رقبے دریافت کرو:

۷ - ایک وتر ۵ فٹ ۸ انچ، بقیہ راسوں میں سے کسی ایک سے اس وتر کا عمودی فاصلہ ۲ فٹ ۳ انچ ہے۔

۸ - ایک وتر ۱۵ زنجیر ۳۶ کڑی اور بقیہ راسوں میں سے کسی ایک سے اس وتر کا عمودی فاصلہ ۷ زنجیر ۴۵ کڑی ہے۔ (جواب ایکڑ میں نکالا جائے)

۹ - ایک متوازی الاضلاع کے رقبہ کا ناپ ۱۵ مربع گز اور اس کے ایک وتر کا طول ۷ گز ۱ فٹ ۶ انچ ہے۔ کسی ایک بقیہ راس سے اس وتر کا عمودی فاصلہ دریافت کرو۔

۱۰ - کسی معین کے وتروں کے ناپ بالترتیب ۳ فٹ ۶ انچ اور ۲ فٹ ۹ انچ ہیں۔ اس کا احاطہ معلوم کرو۔

۱۱ - متوازی الاضلاع کی وضع کے ایک قطعہ زمین پر ۴ آنہ ۶ پائی فی مربع گز کے حساب سے گھاس لگوانے کی اجرت دریافت کرو۔ متوازی الاضلاع کا قاعدہ ۶۲ فٹ اور ارتفاع ۴۶ فٹ ہے۔

۱۲ - ایک معین کا احاطہ ۸ء۴ ۲ انچ اور ایک وتر ۴ء۱۰ انچ ہے اس کا رقبہ دریافت کرو۔

۱۳ - ایک معین کا ضلع ۶۵ زنجیر اور اس کے ایک وتر کا ناپ ۱۱۲ زنجیر ہے: دوسرے وتر کا طول دریافت کرو۔

## امثلہ نمبری ۶ (ب)

ذیل کے متوازی الاضلاع کے رقبے دریافت کرو :-

۱۴ — قاعدہ ۲۰ راسی، ارتفاع ۱۶ راسی

۱۵ — قاعدہ ۱۰ راسی ۶ لاٹھ، ارتفاع ۲ ۳ لاٹھ

۱۶ — قاعدہ ۳ء ۸ راسی، ارتفاع ۸ء ۶ راسی

۱۷ — اُس متوازی الاضلاع کا قاعدہ معلوم کرو جس کا رقبہ دو بیگھہ اور جس کے ارتفاع کا ناپ ۳ راسی ۶ لاٹھ ہے۔

۱۸ — اُس متوازی الاضلاع کا رقبہ دریافت کرو جس کے ایک وتر کا ناپ ۲ راسی ۸ لاٹھ اور بقیہ راسوں میں سے ایک سے اِس وتر کا عمودی فاصلہ ۱۰ لاٹھ ہے۔

۱۹ — اُس شکلِ معین کا رقبہ دریافت کرو جس کے وتروں کا ناپ بالترتیب ۱۵ لاٹھ اور ۱۳ لاٹھ ہے۔

## سوالات امتحانات ۶

۱ — ایک معین کے وتر ۶ فٹ اور ۸ فٹ ہیں: ایک ضلع کا طول اور اُس کا ارتفاع دریافت کرو۔
(جامعہ الٰہ آباد: میٹری کیولیشن)

۲ — ایک معین کے وتر ۲۷ اور ۹۶ ہیں: اُس کا رقبہ اور اضلاع کے طول دریافت کرو۔
(جامعہ کلکتہ: میٹری کیولیشن)

۳ — ایک معین کا ہر ایک ضلع ۳۴۰ فٹ اور ایک وتر ۵۰۰ فٹ ہے اس کا رقبہ ایکڑ میں دریافت کرو۔
(مدراس ٹکنیکل: ابتدائی)

۴ — معین کا رقبہ مربع فٹ میں دریافت کرو۔ اُس کے وتر ۱۶۰ فٹ اور ۱۰۰ فٹ ہیں۔
(مدراس ٹکنیکل: ۲ ابتدائی)

۵ — شکل معین کی وضع کی ایک چٹائی کا رقبہ ۸ مربع گز اور اُس کا احاطہ ۳۶ فٹ ہے اس کا عمودی عرض دریافت کرو۔
(مدراس ٹکنیکل: ۲ ابتدائی)

۶ — ایک معین کے نصف وتر بالترتیب ۸ اور ۱۶ انچ ہیں۔ معین کا رقبہ اور اُس کے ضلع کا طول دریافت کرو۔
(یورپین اسکولز: فائنل صوبجات متحدہ)

۷ — ایک معین کا رقبہ ۱۲۰۰۰ مربع فٹ اور ضلع ۴۰۰ فٹ ہے اس کے وتر معلوم کرو۔
(رُڑکی انجینیر: ۱۹ حصہ ۵)

۸ — ایک معین کے وتر بالترتیب ۸۰ اور ۶۰ گز ہیں: اُس کا رقبہ، احاطہ اور ارتفاع

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : داخلہ)

دریافت کرو۔

۹۔ ایک معین کے وتر بالترتیب ۴۸ اور ۲۳۴ فٹ ہیں: رقبہ دریافت کرو۔ نیز معین کے ضلع کا طول اور اس کا ارتفاع معلوم کرو۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : داخلہ)

۱۰۔ ایک معین کا ضلع ۲۶ فٹ اور اُس کا ایک وتر ۱۸ فٹ ہے: دوسرا وتر اور شکل کا رقبہ دریافت کرو۔

(رُڑکی انجینیر : فائینل)

۱۱۔ ایک معین کا ضلع ۲۰ اور اُس کا بڑا وتر ۳۴۶۴ ہے: رقبہ اور دوسرا وتر دریافت کرو۔

(رُڑکی انجینیر : فائینل)

۱۲۔ ایک معین کا رقبہ ۳۵۴۱۴۴ مربع فٹ اور ایک وتر ۶۷۲ فٹ ہے: دوسرا وتر دریافت کرو۔ معین کے ایک ضلع کا طول اور اُس کا ارتفاع بھی معلوم کرو۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : ماہانہ)

۱۳۔ ایک معین کے وتر بالترتیب ۶۰ فٹ اور ۵۴ فٹ ہیں: اُس کا رقبہ دریافت کرو معین کے ایک ضلع کا طول اور اُس کا ارتفاع بھی معلوم کرو۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : ماہانہ)

۱۴۔ ایک معین کا ضلع ۲۰ فٹ اور اُس کا چھوٹا وتر بڑے وتر کا تین چوتھائی ہے، اُس کا رقبہ دریافت کرو۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : ماہانہ)

۱۵۔ ایک معین کے وتر ۴ فٹ اور ۱ فٹ ۲ انچ ہیں: ضلعے اور رقبہ دریافت کرو۔

(جامعہ الہ آباد : میٹریکولیشن)

۱۶۔ شکلِ معین کی وضع کے ایک میدان کے وتر ۲۸۷۰ کڑی اور ۵۰۸۰ کڑی ہیں: ۴ پونڈ ۱۰ شلنگ ۶ پنس فی ایکر کے حساب سے قریب ترین پینی تک اُس کا کرایہ دریافت کرو۔

(جامعہ کلکتہ : امتحان ایف۔ اے)

۱۷۔ ایک معین کے وتر بالترتیب ۸۰ اور ۶۰ فٹ ہیں: معین کا رقبہ۔ ضلع کا طول اور ارتفاع دریافت کرو۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : داخلہ)

# باب ہفتم

## ذوا ربعۃ الاضلاع یا چار ضلعی شکل

**۳۵** ـــــ ذوا ربعۃ الاضلاع یا چار ضلعی شکل اُس شکل کو کہتے ہیں جو چار مستقیم خطوں سے گھری ہوئی ہو۔



اگر چار ضلعی کے کوئی سے دو متقابل کے اضلاع متوازی ہوں تو ایسی شکل کو منحرف کہتے ہیں (شکل ملاحظہ ہو)۔

چار ضلعی کا کوئی ایک وتر کھینچا جائے اور بقیہ راسوں سے اس پر عمود لگائے جائیں تو ان عمودوں کو بیرونی عمود کہتے ہیں۔

پس چار ضلعی ا ب ج د میں عمود د ف اور ب ع وتر ا ج سے راس د اور ب تک کے بیرونی عمود ہیں۔



## مسئلہ ۸

**۳۶ —— چار ضلعی کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ اس کا ایک وتر اور بقیہ راسوں تک اُس کے بیرونی عمود کے طول دیے ہوئے ہوں۔**




چار ضلعی ا ب ج د میں فرض کرو کہ وتر ا ج کا ناپ کسی طولی اکائی کے رقوم میں و ہے۔ اور اس وتر سے د اور ب پر کے بیرونی عمود د ف اور ب ع کے طول اُسی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب س۱ اور س۲ ہیں۔

مطلوب یہ ہے کہ چار ضلعی کا رقبہ و، س۱ اور س۲ کی رقوم میں دریافت کیا جائے۔

اب چونکہ ——

چار ضلعی ا ب ج د کا رقبہ = △ ا ب ج کا رقبہ + △ ا د ج کا رقبہ

∴ چار ضلعی ا ب ج د کا رقبہ = ½ × ا ج × د ف + ½ × ا ج × ب ع ......... دفعہ (۲۰)

= (½ و س۱ + ½ و س۲) مربع اکائیاں

= ½ و (س۱ + س۲) مربع اکائیاں

**پس قاعدہ :-**

چار ضلعی شکل کے وتر میں کی طولی اکائیوں کی تعداد کو مقابل کے زاویہ نقاط پر اُس کے بیرونی عمود میں اُسی طولی اکائیوں کی تعداد کے مجموعہ سے ضرب دو۔

تب اِس حاصل ضرب کا نصف تناظر مربع اکائیوں میں چارضلعی کے رقبہ کو تعبیر کرے گا۔

## یا اختصاراً

چارضلعی شکل کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ وتر × بیرونی عمودوں کا مجموعہ

$$ق = \frac{1}{2} و (س_1 + س_2) \quad \ldots\ldots (1)$$

∴ ذواربعۃ الاضلاع کا وتر = $\frac{2 \times \text{رقبہ}}{\text{بیرونی عمودوں کا مجموعہ}}$

$$و = \frac{2ق}{س_1 + س_2} \quad \ldots\ldots (2)$$

**نوٹ:۔** اگر وتر شکل کے باہر واقع ہوتا ہو تو جیسا کہ ظاہر ہے قاعدۂ بالا حسبِ ذیل ہو جاتا ہے۔

چارضلعی شکل کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ وتر × (اس کے بیرونی عمودوں کا فرق)

ذو اربعۃ الاضلاع ا ب ج د سے اس کی توضیح ہو سکتی ہے۔

## ۳۷ ـــــ خاص صورتیں

۱ـــ متوازی الاضلاع۔

اِس صورت میں کسی وتر سے بقیہ زاویئی نقاط پر کے بیرونی عمود ایک دوسرے کے مساوی ہوتے ہیں۔ ............ دفعہ ۳۰



یعنی $س_1 = س_2 = س$

اب کسی چارضلعی کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ و $(س_1 + س_2)$ مربع اکائیاں ...... دفعہ ۳۶

∴ متوازی الاضلاع کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ و (س + س) مربع اکائیاں

= و س مربع اکائیاں

یہی نتیجہ اس سے قبل دفعہ ۳۰ میں بھی حاصل کیا گیا تھا۔

۲ — چار ضلعی جس کے وتر ایک دُوسرے کو زاویۂ قائمہ پر کاٹتے ہیں۔




فرض کرو کہ ا ب ج د ایک ایسا چار ضلعی ہے جس کے وتر ا ج اور ب د ایک دوسرے کو زاویۂ قائمہ پر کاٹتے ہیں۔

فرض کرو کہ وتروں ا ج اور ب د کے ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب و۱، و۲ ہیں۔ ظاہر ہے کہ وتر ا ج سے کھینچے ہوئے بیرونی عمودوں کا مجموعہ دوسرے وتر ب د کے مساوی ہے۔

یعنی س۱ + س۲ = و۲

اب کسی چار ضلعی کا رقبہ = ½ و (س۱ + س۲) مربع اکائیاں۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ دفعہ ۳۶

∴ چار ضلعی ا ب ج د کا رقبہ = ½ و۱ و۲ مربع اکائیاں

## ۳۸ — توضیحی مثالیں

مثال ۱ :- ایک چار ضلعی ا ب ج د میں وتر ا ج کا طول ۲ فٹ ۹ انچ اور اس وتر سے ب اور د پر کے بیرونی عمود کے طول بالترتیب ۱ فٹ، ۷ انچ اور ۱۱ انچ ہیں۔ چار ضلعی کا رقبہ دریافت کرو۔ ذوار بعۃ الاضلاع کا رقبہ = ½ د (س۱ + س۲) مربع انچ دفعہ ۳۶




یہاں و = ۲ × ۱۲ + ۹ = ۳۳ انچ

س۱ = ۱ × ۱۲ + ۷ = ۱۹ انچ

اور س۲ = ۱۱ انچ

∴ چار ضلعی کا رقبہ = ½ × ۳۳ (۱۹ + ۱۱) مربع انچ

= ½ × ۳۳ × ۳۰ مربع انچ

= ۴۹۵ مربع انچ

= ۳ مربع فٹ ۶۳ مربع انچ

مثال ۲:۔ ایک چار ضلعی ا ب ج د میں اضلاع ا ب، ب ج، ج د، د ا کے ناپ بالترتیب ۲۰، ۱۳، ۱۷، ۱۰ گز ہیں اور وتر ا ج کا طول ۲۱ گز ہے: چار ضلعی شکل کا رقبہ دریافت کرو۔




چار ضلعی کا رقبہ = △ ا ب ج کا رقبہ + △ ا ج د کا رقبہ

= $\sqrt{\text{۲۷} \times \text{۱۴} \times \text{۷} \times \text{۶}}$ مربع گز + $\sqrt{\text{۲۴} \times \text{۱۴} \times \text{۷} \times \text{۳}}$ مربع گز ..... دفعہ ۴۳

= ۱۲۶ مربع گز + ۸۴ مربع گز

= ۲۱۰ مربع گز

## مسئلہ ۹

۳۹۔ شکل منحرف کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ اُس کے متوازی اضلاع

اور اُن کا درمیانی عمودی فاصلہ کے طول دیے ہوئے ہوں۔




فرض کرو کہ ا ب ج د ایک شکل منحرف ہے۔ اور اس کے متوازی اضلاع ا ب اور ج د کے طول کسی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب ا اور ب ہیں۔ نیز اُن کے درمیانی عمودی فاصلہ د ی کا طول اُسی اکائی کے لحاظ سے ع ہے۔ مطلوب یہ ہے کہ شکلِ منحرف کا رقبہ ا، ب اور ع کی رقوم میں معلوم کیا جائے۔

ا ج کو ملاؤ۔

اب چونکہ شکلِ منحرف کا رقبہ = △ ا ج د کا رقبہ + △ ا ب ج کا رقبہ

∴ شکلِ منحرف کا رقبہ = ½ د ج × د ی + ½ ا ب × د ی ...... دفعہ ۲۰

= (½ ب ع + ½ ا ع) مربع اکائیاں

= ½ ع (ا + ب) مربع اکائیاں

پس قاعدہ ــــ

شکل منحرف کے متوازی اضلاع میں طولی اکائیوں کی تعداد کے مجموعہ کو اُن کے درمیانی عمودی فاصلہ میں اُسی طولی اکائیوں کی تعداد سے ضرب دو۔ تب حاصلِ ضرب کا نصف متناظر مربع اکائیوں میں اُس کے رقبہ کو تعبیر کریگا۔

یا اختصاراً

شکل منحرف کا رقبہ = ½ × متوازی اضلاع کا مجموعہ × ارتفاع

$$ق = \frac{1}{2}(ا + ب)ع \quad \ldots\ldots\ldots\ldots (1)$$

∴ شکل منحرف کے متوازی اضلاع کا درمیانی فاصلہ یا اس کا ارتفاع $= \frac{۲ \times \text{رقبہ}}{\text{متوازی اضلاع کا مجموعہ}}$

$$ع = \frac{۲ق}{ا + ب} \quad \ldots\ldots\ldots (2)$$

اگر کسی حلقہ کو اُس کے بیرونی محیط کے کسی نقطہ پر سے کاٹا جائے



اور پھر اُسے سیدھا کیا جائے تو اُس کی سطح ایک ایسی شکلِ منحرف کی سطح اختیار کریگی جس کے متوازی اضلاع بالترتیب حلقہ کے اندرونی اور بیرونی محیط ہوں گے اور جس کے متوازی اضلاع کا درمیانی فاصلہ حلقہ کے عرض کے برابر ہوگا۔

## توضیحی مثالیں

۴۰ —— مثال ۱ :- ایک شکلِ منحرف کے متوازی اضلاع بالترتیب ۵۷٫۳ گز اور ۶۲٫۴ گز ہیں اور ان کا درمیانی فاصلہ ۹۲٫۳ گز ہے۔ شکلِ منحرف کا رقبہ دریافت کرو۔



شکلِ منحرف کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ (ا + ب) ع مربع گز ............ دفعہ (۳۹)

جہاں ا = ۳٫۵۷ گز

ب = ۴٫۶۲ گز

ع = ۲٫۹۳ گز

∴ شکلِ منحرف کا رقبہ } = $\frac{1}{2}$ (۴٫۶۲ + ۳٫۵۷) × ۲٫۹۳ مربع گز

= ۱۱٫۹۹۸۳۵ مربع گز

مثال ۲ :- ایک شکلِ منحرف کے متوازی اضلاع ۲۴ اور ۵۲ فٹ اور دوسرے اضلاع ۲۶ اور ۳۰ فٹ ہیں: رقبہ دریافت کرو۔




شکلِ منحرف ا ب ج د میں فرض کرو کہ

د ج = ۲۴ فٹ، ا ب = ۵۲ فٹ

د ا = ۲۶ فٹ، ج ب = ۳۰ فٹ

ج سے ج ط، د ا کے متوازی

اور ج ف، ا ب پر عمود نکالو۔

تب ط ب = ا ب - ا ط = (۵۲-۲۴) فٹ = ۲۸ فٹ

اب، △ ط ب ج کا رقبہ = $\sqrt{\text{ص (ص - اَ) (ص - بَ) (ص - جَ)}}$ مربع فٹ ..... دفعہ ۲۳

جہاں اَ = ۲۶، بَ = ۲۸، جَ = ۳۰

∴ ص = ۴۲ فٹ

∴ △ ط ب ج کا رقبہ = $\sqrt{\text{۴۲ × ۱۶ × ۱۴ × ۱۲}}$ مربع فٹ

= ۳۳۶ مربع فٹ

لیکن ج ف = $\frac{\text{۲ △ ط ب ج کا رقبہ}}{\text{ب}}$ فٹ ........ دفعہ ۲۰

= $\frac{۶۷۲}{۲۸}$ فٹ

= ۴۲ فٹ

∴ شکلِ منحرف کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ (ا + ب) ع مربع فٹ

اِس میں ا = ۴۲، ب = ۵۲، ع = ۲۴

∴ شکلِ منحرف کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ (۴۲ + ۵۲) × ۲۴ مربع فٹ

= ۹۱۲ مربع فٹ

**مثال ۳:-** ایک ایسے سطح مستدیر حلقہ کا رقبہ دریافت کرو جس کے بیرونی اور اندرونی محیط بالترتیب ۵۰٫۲۶۵۴۴ انچ اور ۴۳٫۹۸۲۲۶ انچ ہیں اور حلقہ کا عرض ایک انچ ہے۔

۴۳٫۹۸۲۲۶

۵۰٫۲۶۵۴۴

حلقہ کا رقبہ = شکلِ منحرف کا رقبہ .................. دفعہ ۳۹

= $\frac{۱}{۲}$ (ا + ب) ع مربع اکائیاں .................. دفعہ ۳۹

یہاں ا = ۵۰٫۲۶۵۴۴ انچ

ب = ۴۳٫۹۸۲۲۶ انچ

اور ع = ۱ انچ

∴ حلقہ کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ (۵۰٫۲۶۵۴۴ + ۴۳٫۹۸۲۲۶) مربع انچ

= $\frac{۱}{۲}$ × ۹۴٫۲۴۷۷۰ مربع انچ

= ۴۷٫۱۲۳۸۵ مربع انچ

**۴۱** ــــــ دائرہ کے اندرونی ذواربعۃ الاضلاع کا رقبہ اُس کے چار اضلاع کی رقوم میں اس طرح بیان کیا جاسکتا ہے۔

ذواربعۃ الاضلاع کا رقبہ = $\sqrt{\text{(ص - ا) (ص - ب) (ص - ج) (ص - د)}}$ مربع اکائیاں

جہاں ا، ب، ج، د ایک ہی طولی اکائی کے لحاظ سے ذواربعۃ الاضلاع کے ضلعوں کے طول کو ظاہر کرتے ہیں۔ اور

ص = $\frac{\text{ا + ب + ج + د}}{۲}$

اس ضابطہ کے ثبوت کا انحصار اس مسئلہ پر ہے کہ دائرے کے اندر کوئی ذو اربعۃ الاضلاع بنایا جائے تو اُس کے متقابل زاویوں کا مجموعہ دو قائموں کے برابر ہوتا ہے ............ اقلیدس مقالہ سوم شکل ۲۲

## توضیحی مثال

۴۲ــــ مثال :- دائرے کے اندر بنی ہوئی ایک شکل ذو اربعۃ الاضلاع کے ضلعوں کے طول ۷۵، ۵۵، ۶۰ اور ۴۰ انچ ہیں- اُس کا رقبہ دریافت کرو-

ذو اربعۃ الاضلاع کا رقبہ- $= \sqrt{(ص-ا)(ص-ب)(ص-ج)(ص-د)}$ مربع اکائیاں ..... دفعہ ۴۱

یہاں ا = ۷۵″، ب = ۵۵″، ج = ۶۰″ اور د = ۴۰″




∴ ص $= \frac{۷۵+۵۵+۶۰+۴۰}{۲} =$ ۱۱۵″

∴ ذو اربعۃ الاضلاع کا رقبہ $= \sqrt{۴۰ \times ۶۰ \times ۵۵ \times ۷۵}$ مربع انچ

$= ۳۰۰\sqrt{۱۱۰}$ مربع انچ

= ۳۱۴۶ مربع انچ تقریباً

= ۲۱٫۸۵ مربع فٹ تقریباً

## امثلہ نمبری ۷ (ا)

ذیل کے ذو اربعۃ الاضلاع کے رقبے دریافت کرو:-

۱ــــ وتر ۲۱۳ فٹ، بیرونی عمود ۹۷ اور ۱۰۳ فٹ

۲ــــ وتر ۵ گز ۲ فٹ، بیرونی عمود ا گز ۲ فٹ اور ۲ گز ا فٹ

۳ــــ وتر ۹ زنجیر ۱۲ کڑی بیرونی عمود ۴ زنجیر ۲۳ کڑی اور ۵ زنجیر ۵۶ کڑی-

۴ــــ وتر ۱۲ زنجیر ۲۲ کڑی، بیرونی عمود ۷ زنجیر ۱۳ کڑی اور ۸ زنجیر ۲۴ کڑی-

ذیل کے اشکالِ منحرف کے رقبے دریافت کرو:-

۵ ــــ متوازی اضلاع ، ۵ اور ۳ ۸ فٹ ، عمودی فاصلہ ۱۶ فٹ

۶ ــــ متوازی اضلاع ۴ گز ۱ فٹ اور ۳ گز ۲ فٹ ۔ عمودی فاصلہ ۲ فٹ

۷ ــــ متوازی اضلاع ۴ زنجیر ۸ ۱ کڑی اور ۷ زنجیر ۔ عمودی فاصلہ ۸ ، ۷ کڑی ۔

۸ ــــ متوازی اضلاع ۹ زنجیر ۳ ء ۴ ۱ کڑی اور ۵ ء ۴ ، کڑی ۔ عمودی فاصلہ ۲ زنجیر

ذیل کے اشکالِ منحرف کے متوازی اضلاع کے درمیانی فاصلے دریافت کرو :۔

۹ ــــ رقبہ ۳ ۴ ۳ مربع گز ۔ متوازی اضلاع ۳۰ فٹ اور ۱۸ فٹ ۔

۱۰ ــــ رقبہ ۶۲ ایکر ۳ روڈ ، متوازی اضلاع ۳۰ زنجیر اور ۲۰ زنجیر ۔

۱۱ ــــ ایک میدان شکلِ منحرف کی وضع کا ہے : اُس کے متوازی اضلاع کے طول ۹ زنجیر ۵۰ کڑی اور ۸ زنجیر ۸۰ کڑی ہیں اور اِن کا درمیانی عمودی فاصلہ ۱۱ زنجیر ۲۵ کڑی ہے ۔ ۳۰ ۲ روپے فی ایکر کے حساب سے اس کا کرایہ دریافت کرو ۔

۱۲ ــــ ۷ آنے فی مربع فٹ کے حساب سے شکلِ منحرف کی وضع کے ایک میدان پر پتھر لگوانے کی اُجرت معلوم کرو ۔ اگر اُس کے متوازی اضلاع کے ناپ بالترتیب ۲۰ گز ۲ فٹ اور ۱۷ گز ۱ فٹ اور اُن کا درمیانی عمودی فاصلہ ۱۰ گز ہو ۔

۱۳ ــــ ۳۰۰ روپے فی ایکر کے حساب سے ایسے چار ضلعی قطعۂ زمین کی قیمت دریافت کرو جس کے ایک وتر کا طول ۷ زنجیر ۳۶ کڑی اور اِس وتر سے مقابل کے زاویئی نقاط پر کے بیرونی عمودوں کے طول ۴ زنجیر ۲۳ کڑی اور ۶ زنجیر ۱۹ کڑی ہیں ۔

۱۴ ــــ ۴۰ روپے فی ایکر کے حساب سے ایک ایسے چار ضلعی میدان کا کرایہ دریافت کرو جس کا وتر ۱۶ زنجیر ۳۵ کڑی اور جس کے بیرونی عمود ۵ زنجیر ۲۰ کڑی اور ۷ زنجیر ہیں ۔

۱۵ ــــ ایک چار ضلعی میدان کا کرایہ ۳ ء ۶۹ روپے ہے ۔ اس میدان کے ایک وتر کا ناپ ۶ زنجیر ۶۰ کڑی اور مقابل زاویوں پر اس کے بیرونی عمود کے طول بالترتیب ۵ زنجیر ۱۰ کڑی اور ۳ زنجیر ۳۰ کڑی ہیں ۔ کرایہ فی ایکر دریافت کرو ۔

۱۶ ــــ ایک کمرہ شکلِ منحرف کی وضع کا ہے اور اس کے متوازی رُخوں کے ناپ بالترتیب ۲۵ فٹ ، ۷ انچ اور ۲۴ فٹ ۵ انچ ہیں ۔ اِن رُخوں کا درمیانی عمودی فاصلہ ۱۸ فٹ ہے ۔ $\frac{3}{4}$ گز عرض والی چٹائی سے اس کمرے کا فرش کرنے کے لیے کتنے طول کی چٹائی کی ضرورت ہوگی ؟

۱۷ــــــ ایک ایسے ذو اربعۃ الاضلاع کا رقبہ دریافت کرو جس کے وتر بالترتیب ۵ گز ۱ فٹ ۹ انچ اور ۶ گز ۲ فٹ ۶ انچ ہیں اور یہ وتر ایک دوسرے پر علی القوائم بھی ہیں۔

۱۸ــــــ ایک شکلِ منحرف کے متوازی اضلاع کا فرق ۸ فٹ، اُن کا درمیانی عمودی فاصلہ ۲۴ فٹ اور شکلِ منحرف کا رقبہ ۳۱۲ مربع فٹ ہے۔ دونوں متوازی اضلاع کے طول دریافت کرو۔

۱۹ــــــ دائرہ کے اندر بنی ہوئی ایک ایسی ذو اربعۃ الاضلاع کا رقبہ دریافت کرو جس کے اضلاع کے ناپ بالترتیب ۳۶، ۷۷، ۷۵ اور ۴۰ کڑی ہیں۔

## امثلہ نمبری ۷ (ب)

ذیل کی چار ضلعی شکلوں کے رقبے دریافت کرو :۔

۲۰ــــــ وتر ۱۸ راسی، بیرونی عمود ۱۵ راسی اور ۲۱ راسی۔

۲۱ــــــ وتر ۳ راسی ۸ لاتھ، بیرونی عمود ۲ راسی اور ۵ راسی ۶ لاتھ۔

ذیل کے اشکال منحرف کے رقبے دریافت کرو :۔

۲۲ــــــ متوازی اضلاع ۲۳ راسی اور ۳۰ راسی، عمودی فاصلہ ۳۶ راسی۔

۲۳ــــــ متوازی اضلاع ۶ راسی ۴ لاتھ، ۴ راسی ۱۲ لاتھ اور عمودی فاصلہ ۳ راسی ۴ لاتھ۔

ذیل کے ابعاد کے منحرف کے متوازی اضلاع کا درمیانی عمودی فاصلہ دریافت کرو :۔

۲۴ــــــ رقبہ ۳ بگیہ ۱۰ بسواس۔ متوازی اضلاع ۱ راسی ۱۵ لاتھ اور ۱ راسی ۵ لاتھ۔

۲۵ــــــ رقبہ ۵ بگیہ ۱۵ بسواس، متوازی اضلاع ۲ راسی ۱۰ لاتھ اور ۱ راسی ۱۵ لاتھ۔

## سوالاتِ امتحانات ۷

۱ــــــ دائرے کے اندر بنی ہوئی ایک ذو اربعۃ الاضلاع کے ضلعے بالترتیب

۲۵، ۳۹، ۶۰ اور ۵۲ فٹ ہیں: ذوارابعۃ الاضلاع کا رقبہ دریافت کرو۔
(جامعۂ الہ آباد: میٹریکولیشن)

۲ ــــ ایک ذوارابعۃ الاضلاع کے متقابل کے ضلعے متوازی ہیں اور اُن کا درمیانی فاصلہ ۷ زنجیر ۵۰ کڑی ہے: اگر رقبہ ۶٫۷۵ ایکڑ اور متوازی اضلاع میں سے ایک کا طول ۱۰ زنجیر ۳۰ کڑی ہو تو دوسرے متوازی ضلع کا طول دریافت کرو۔
(جامعۂ الہ آباد: میٹریکولیشن)

۳ ــــ شکلِ منحرف کا رقبہ دریافت کرنے کے قاعدے کو ثابت کرو۔
(جامعۂ پنجاب - میٹریکولیشن)

۴ ــــ ا ب ج د ایک ذوارابعۃ الاضلاع ہے۔ زاویوں ا ب ج اور د ا ج میں سے ہر ایک ایک قائمہ ہے۔ اور ذیل کے طول فٹ میں ہیں - ا ب = ۱۱۲، ج د = ۱۷۵، د ا = ۱۰۵ - رقبہ دریافت کرو۔ (جامعۂ پنجاب: مڈل اسکول)

۵ ــــ ایک ذوارابعۃ الاضلاع کے ضلعے بالترتیب ۱۲٫۵، ۱۴ اور ۱۵ فٹ ہیں اور پہلے دو اضلاع کا درمیانی زاویہ ایک قائمہ ہے: رقبہ دریافت کرو۔
(جامعۂ پنجاب: مڈل اسکول)

۶ ــــ ذوارابعۃ الاضلاع ا ب ج د میں ا ج = ۱۳ فٹ، ب د = ۱۲ فٹ اور ا ج، ب د کو زاویۂ قائمہ پر قطع کرتا ہے: رقبہ دریافت کرو۔
(جامعۂ پنجاب مڈل اسکول)

۷ ــــ ایک ذوارابعۃ الاضلاع کے ضلعے بالترتیب ۵، ۵، ۷۵، ۱۰۰، ۱۰۰ فٹ ہیں اور یہ ایک دائرے کے اندر بنایا جا سکتا ہے: اُس کا رقبہ دریافت کرو۔
(یورپین اسکولز: فائنل - صوبجات متحدہ)

۸ ــــ ایک شکلِ منحرف میں متوازی اضلاع بالترتیب ۱۴ اور ۲۰ گز اور اِن کا درمیانی عمودی فاصلہ ۱۲ گز ہے: شکلِ منحرف کا رقبہ دریافت کرو۔
(یورپین اسکولز: فائینل - صوبجات متحدہ)

۹ ــــ ایک ایسی شکلِ منحرف کا رقبہ دریافت کرو جس کے متوازی اضلاع ۱۰۰ فٹ اور ۱۵۰ فٹ اور ان کا درمیانی فاصلہ ۱۰۰ فٹ ہے۔ (مدراس ٹکنیکل: ابتدائی)

۱۰ ـــــ ایک میدان شکلِ منحرف کی وضع کا ہے۔ اس کے متوازی اضلاع ۶ زنجیر ۷۵ کڑی اور ۹ زنجیر ۲۵ کڑی ہیں۔ اگر اس کا رقبہ ۲ ایکڑ ۳ روڈ ۸ پرچ ہو تو میدان کو عبور کرنے کا قریب ترین راستہ گزوں میں معلوم کرو۔

(رڑکی انجینیر: داخلہ)

۱۱ ـــــ ایک میدان ایسے ذوار بعۃ الاضلاع ا ب ج د کی وضع کا ہے جس کے اضلاع بالترتیب ۱۹۲، ۵۷۶، ۲۸۸ اور ۴۸۰ فٹ اور وتر ا ج ۶۷۲ فٹ ہے: ایکڑ، روڈ، پول وغیرہ میں دریافت کرو۔ (رڑکی انجینیر: داخلہ)

۱۲ ـــــ کسی ذوار بعۃ الاضلاع کا ایک وتر جو شکل کے باہر واقع ہوتا ہے ۳۰ گز ہے اور ذوار بعۃ الاضلاع کے بقیہ زاویوں سے اس پر کے عمودوں کا فرق ۱۴ گز ہے اُس کا رقبہ دریافت کرو۔ (رڑکی انجینیر: داخلہ)

۱۳ ـــــ ایک ایسے ذوار بعۃ الاضلاع کا رقبہ ایکڑ میں دریافت کرو جس کا وتر ۱۹۶۲ زنجیر اور متقابل زاویوں سے اس پر کے عمودوں کے طول بالترتیب ۱۳۶۵ زنجیر اور ۱۰۶۷۵ زنجیر ہیں۔ ۱ زنجیر = ۶۶ فٹ

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۱۴ ـــــ میدان ا ب ج د کا رقبہ ایکڑ میں دریافت کرو۔ ا د = ۲۲۰ گز، ب ج = ۲۶۵ گز، ا ج = ۳۰۸ گز اور د اور ب پر کے عمود وتر سے نقاط ط اور ف پر ملتے ہیں اس طرح کہ ا ط = ۱۰۰ اور ج ف = ۷۰ گز

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۱۵ ـــــ ا ج ایک دائرے کا قطر اور اُس کی اندرونی ذوار بعۃ الاضلاع ا ب ج د کا وتر ہے۔ ا ب = ۳۰، ب ج = ۴۰، ج د = ۱۰ دیے ہوئے ہیں۔ ا د کا طول اور ذوار بعۃ الاضلاع کا رقبہ دریافت کرو۔

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۱۶ ـــــ اُس شکلِ منحرف میں کتنے مربع گز ہونگے جس کے متوازی اضلاع ۱۵۶۶ میٹر اور ۹۴ میٹر اور اُن کا درمیانی عمودی فاصلہ ۲۷ میٹر ہے۔ ۱ میٹر = ۳۹۶۳۷ انچ (رڑکی اپر سب آرڈینیٹ، داخلہ)

۱۷ ـــ ایک شکلِ منحرف کا رقبہ ۴٫۷۵ مربع فٹ اور متوازی اضلاع کا درمیانی عمودی فاصلہ ۱۹ فٹ ہے: دونو متوازی اضلاع معلوم کرو اگر اُن کا فرق ۴ فٹ ہو۔

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۱۸ ـــ ایک شکلِ منحرف کا رقبہ دریافت کرو اگر اُس کے اضلاع بالترتیب ۱۳، ۱۱، ۱۵ اور ۲۵ ہوں اور دوسرا ضلع چوتھے ضلع کے متوازی ہو۔

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۱۹ ـــ ذوار بعۃ الاضلاع کی وضع کے اُس صحن کا رقبہ کتنے مربع گز ہوگا جس کا وتر ۴۵ فٹ اور مقابل کے کونوں سے اُس پر کے عمود بالترتیب ۲۵ اور $\frac{3}{4}$ ۱۷ فٹ ہیں۔

(رڑکی انجینیر: ماہانہ)

۲۰ ـــ ۱۲' × ۲' کے مستطیل میں سے ایک ایسی شکلِ منحرف کاٹی گئی جس کے متوازی اضلاع کے طولوں کی نسبت ۳ : ۴ اور جس کا رقبہ مستطیل کے رقبہ کا ایک تہائی ہے: متوازی اضلاع کے طول دریافت کرو۔　　(رڑکی انجینیر: ماہانہ)

۲۱ ـــ ایک شکلِ منحرف کے متوازی اضلاع ۵۵ اور ۷۷ فٹ اور دوسرے اضلاع ۲۵ اور ۳۱ فٹ ہیں: رقبہ دریافت کرو۔　　(رڑکی انجینیر: فائنل)

۲۲ ـــ ایک میدان کی چار سرحدی جھاڑیوں میں سے دو جھاڑیاں ایک دوسرے کے متوازی ہیں اور اُن کے طول بالترتیب ۱۰۰۰ گز اور ۹۳۶ گز ہیں۔ اِن متوازی جھاڑیوں کے درمیان بیچوں بیچ کھڑا ہو کر ۲۵ گز لمبی رسی کے ذریعہ ایک گھوڑے کو دائرے میں پھراتے وقت ایک شخص معلوم کرتا ہے کہ اپنے مقام سے دونوں متوازی جھاڑیوں تک کے چھوٹے سے چھوٹے خطِ مستقیم پر سے گزرتے وقت گھوڑا اُس کی تنصیف کرتا ہے: میدان کا رقبہ ایکڑ میں مطلوب ہے۔

۲۳ ـــ ا ب ج د ایک ذوار بعۃ الاضلاع ہے۔ رقبہ ایکڑ میں دریافت کرو جبکہ ا ب = ۳۰۰ گز، ب ج = ۳۵۰ گز، ج د = ۷۰۰ گز، د ا = ۶۵۰ گز، ا ج = ۴۰۰ گز۔

(رڑکی انجینیر: فائنل)

## رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: ماہانہ

۲۴ ـــ ایک ذوار بعۃ الاضلاع کے ضلعے بالترتیب ۸، ۸، ۷، ۵ فٹ ہیں

اور پہلے دو اضلاع کا درمیانی زاویہ ۹۰° ہے: رقبہ دریافت کرو۔

۲۵ــــ ایک شکل منحرف کے متوازی اضلاع بالترتیب ۱۴ اور ۳۰ فٹ اور دوسرے دو ضلعے ۱۲ اور ۱۹ فٹ ہیں: رقبہ دریافت کرو۔

۲۶ــــ ذوار بعۃ الاضلاع کا ایک وتر جو شکل کے باہر واقع ہوتا ہے، ۷۰ فٹ اور اس پر کے عمودوں کا فرق ۱۶ فٹ ہے: رقبہ دریافت کرو۔

۲۷ــــ ایک ریلوے پلیٹ فارم کے دو مقابل کے رُخ متوازی ہیں اور باقی دو رُخ مساوی ہیں متوازی رُخ بالترتیب ۱۰۰ اور ۱۲۰ فٹ ہیں اور مساوی رُخوں میں سے ہر ایک ۱۵ فٹ ہے: رقبہ دریافت کرو۔

۲۸ــــ ایک شکل منحرف ا ب ج د میں ا ب = ۳۴۵، ب ج = ۱۵۶، ج د = ۳۲۳، د ا = ۱۹۲، وتر ا ج = ۳۸۴: رقبہ دریافت کرو۔

۲۹ــــ ایک ایسی خندق کی گہرائی مطلوب ہے جس کی عرضی تراش شکل منحرف ہے اور اس کا رقبہ = ۱۴۶،۲۵، بالائی حصہ پر عرض = ۲۰ اور بازوؤں کے اُتار ۳ میں ۱ اور ۲ میں ۱ ہیں۔

۳۰ــــ ایک شکلِ منحرف کا رقبہ $\frac{1}{2}$۳ ایکڑ اور دو متوازی اضلاع کا مجموعہ ۲۹۷ گز ہے: ان کے درمیان عمودی فاصلہ دریافت کرو۔

۳۱ــــ دائرہ کے اندر بنی ہوئی ایک ذوار بعۃ الاضلاع کے چار ضلعے ۶۰، ۸۰، ۵۰، اور ۸۶ فٹ ہیں: رقبہ دریافت کرو۔

۳۲ــــ کسی شکلِ منحرف کے متوازی اضلاع میں سے ایک کا طول دوسرے کے طول سے ۱ فٹ زیادہ ہے اس کا عرض ۱ فٹ اور رقبہ ۲۱۶ مربع انچ ہے: متوازی اضلاع میں سے ہر ایک کا طول دریافت کرو۔

۳۳ــــ ایک ذوار بعۃ الاضلاع کا وتر ۶۰ گز اور اس پر کے عمودوں کے طول ۱۲،۶ انچ اور ۳۴،۱۱ انچ ہیں۔ بتاؤ کہ ذوار بعۃ الاضلاع میں کتنے مربع گز ہوں گے؟

## رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: فائیل

۳۴ــــ ایک ایسی شکلِ منحرف کا رقبہ دریافت کرو جس کے متوازی اضلاع ۷۲ اور $\frac{2}{3}$۳۸ فٹ اور بقیہ ضلعے ۲۰ اور $\frac{2}{3}$۲۶ فٹ ہیں۔

۳۵ — ایک خندق کا عرض بالائی حصہ پر ۳۰ فٹ اور تہ پر ۱۰ فٹ ہے۔ اس کو کھودنے سے جو مٹی نکلی تھی اُس کا ایک ایسا ڈھیر بنایا گیا جس کا عرض بالائی حصہ پر ۲۸ فٹ اور تہ پر ۳۸ فٹ اور بلندی ۱۰ فٹ ہے۔ خندق کی گہرائی معلوم کرو۔

۳۶ — ایک منحرف نما میدان کا رقبہ ۴ ½ ایکڑ، متوازی اضلاع کا درمیانی عمودی فاصلہ ۱۲۰ گز اور متوازی اضلاع میں سے ایک کا طول ۱۰ زنجیر ہے: دوسرا متوازی ضلع دریافت کرو۔ (سینڈ ہرسٹ)

۳۷ — ا ب ج د ایک ذوار بعۃ الاضلاع ہے جس کے ب اور د پر کے زاویے قائمے ہیں۔ نیز ا ب = ۳۶ زنجیر، ب ج = ۷۷ زنجیر، ج د = ۶۸ زنجیر۔ رقبہ دریافت کرو۔ (یوروپین اسکولز: فائنل - یو - پی)

۳۸ — شکلِ منحرف کے رقبہ کے لیے ایک جملہ دریافت کرو اگر اُس کے متوازی اضلاع کے طول ا اور ب اور دوسرے ضلعے ج اور د ہوں۔

(رُڑکی انجنیر - داخلہ)

۳۹ — ذوار بعۃ الاضلاع ا ب ج د کا رقبہ دریافت کرو اگر ا ب = ۳۰ انچ، ب ج = ۱۷ انچ، ج د = ۲۵ انچ، د ا = ۲۸ انچ، ب د = ۲۶ انچ۔

(جامعہ الٰہ آباد: میٹریکیولیشن)

۴۰ — کسی ذوار بعۃ الاضلاع کا ایک وتر جو شکل کے باہر واقع ہوتا ہے ۳۰ گز ہے اور ذوار بعۃ الاضلاع کے بقیہ زاویوں سے اس پر کے عمودوں کا فرق ۴۰ گز ہے: رقبہ دریافت کرو۔ (رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۴۱ — ایک ذوار بعۃ الاضلاع کے ضلعے ۲۰۴، ۳۶۹، ۳۲۵، ۱۲۶ گز ہیں اور دوسرا اور چوتھا ضلع باہم متوازی ہیں: ثابت کرو کہ پہلے دو اضلاع کا درمیانی زاویہ ایک قائمہ ہے۔ نیز ذوار بعۃ الاضلاع کا رقبہ دریافت کرو۔

(یوروپین اسکولز: فائنل - یو - پی)

# باب ہشتم

## منتظم کثیر الاضلاع

۳۴ — کثیر الاضلاع ایک ایسی شکلِ مستوی ہے جو چار یا زیادہ مستقیم خطوط سے گھری ہوئی ہو۔

کثیر الاضلاع، منتظم کہلاتی ہے اگر اُس کے تمام ضلعے اور زاویے مساوی ہوں۔

چار ضلعوں کی کثیر الاضلاع کو ذوا ربعۃ الاضلاع یا چار ضلعی کہتے ہیں۔

پانچ " " " مخمس یا پانچ ضلعی کہتے ہیں۔

چھ " " " مسدس یا چھ ضلعی کہتے ہیں۔

سات " " " مسبّع یا سات ضلعی کہتے ہیں۔

آٹھ " " " مثمن یا آٹھ ضلعی کہتے ہیں۔

نو " " " نو ضلعی کہتے ہیں۔

دس " " " معشر یا دس ضلعی کہتے ہیں۔

گیارہ ضلعوں کی کثیر الاضلاع کو گیارہ ضلعی کہتے ہیں۔
بارہ " " " بارہ ضلعی کہتے ہیں۔
پندرہ " " " پندرہ ضلعی کہتے ہیں۔

یہ ظاہر ہے کہ منتظم کثیر الاضلاع کا درمیانی نقطہ اُس کے اندرونی اور بیرونی دونوں دائروں کا مرکز ہوتا ہے۔

یہ بھی ظاہر ہے کہ منتظم کثیر الاضلاع کے درمیانی نقطہ سے اُس کے کسی ضلع پہ



عمود نکالا جائے تو وہ اُس کے اندرونی دائرے کا نصف قطر ہوگا۔ نیز کثیر الاضلاع کے درمیانی نقطہ کو اُس کے کسی زاویٔ نقطہ سے ملانے والا خطِ مستقیم اُس کے بیرونی دائرہ (حائط دائرہ) کا نصف قطر ہوگا۔

مثلاً و دائروں ا ب ج اور ط ک س دونوں کا مرکز ہے۔ یہ دائرے بالترتیب کثیر الاضلاع کے بیرونی اور اندرونی دائرے ہیں۔

نیز و ط دائرہ ط ک س کا نصف قطر اور و ا دائرہ ا ب ج کا نصف قطر ہے۔

## مسئلہ ۱۰

۴۴ ـــــ ن اضلاع کی منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ اُس کے

ایک ضلع کا طول اور اُس کے اندرونی دائرے کا نصف قطر دیے ہوئے ہوں۔

فرض کرو کہ ا ب ج د ع ف



ایک منتظم کثیر الاضلاع ہے۔
اُس کے درمیانی نقطۂ و سے
و گ، ا ب پر عمود نکالو۔
تب و گ اندرونی دائرے کا نصف
قطر ہوگا.......... دفعہ ۴۳
فرض کرو کہ و گ کا ناپ کسی
طولی اکائی کے لحاظ سے ر ہے اور ا ب کا طول اُسی طولی اکائی کے لحاظ سے
ا ہے۔
مطلوب یہ ہے کہ کثیر الاضلاع کا رقبہ ن، ا اور ر کی رقوم میں دریافت
کیا جائے۔

و ا، و ب، و ج، و د، و ع، و ف کو ملاؤ۔

اِس طرح کثیر الاضلاع اتنے ہی مساوی الرقبہ مثلثوں میں منقسم ہو جائیگی جتنی کہ شکل کے ضلعوں کی تعداد ہے۔

کثیر الاضلاع کا رقبہ = ∆ ا و ب کا رقبہ × کثیر الاضلاع کے ضلعوں کی تعداد

$= \frac{1}{2} \times$ و گ × ا ب × ر ...... دفعہ ۲۰

$= \frac{ن}{2} \times$ ا ر مربع اکائیاں

پس قاعدہ — منتظم کثیر الاضلاع کے ایک ضلع میں کی طولی اکائیوں کی تعداد اور اُس کے اندرونی دائرے کے نصف قطر میں کی اُسی طولی اکائیوں کی تعداد کے حاصل ضرب کو اضلاع کی تعداد کے نصف سے ضرب دیا جائے تو متناظر مربع اکائیوں میں کثیر الاضلاع کا رقبہ حاصل ہوتا ہے۔

یا مختصراً —

منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ = $\frac{\text{اضلاع کی تعداد}}{۲}$ × ضلع × اندرونی دائرہ کا نصف قطر

$$ق = \frac{ن}{۲} \times ا \, ر \quad \text{.........} \quad (۱)$$

اِس لیے

منتظم کثیر الاضلاع کا ضلع = $\frac{۲ \times \text{رقبہ}}{\text{اضلاع کی تعداد} \times \text{اندرونی دائرہ کا نصف قطر}}$

$$ا = \frac{۲ ق}{ن ر} \quad \text{.........} \quad (۲)$$

اور کثیر الاضلاع کا احاطہ = ن ا = $\frac{۲ ق}{ر}$

$$ط = \frac{۲ ق}{ر} \quad \text{.........} \quad (۳)$$

## خاص صورتیں

۵۴ ــــ (۱) مسدّس یا چھ ضلعی

اِس صورت میں ا و ب مساوی الاضلاع مثلث ہوگا۔

∴ و گ = $\frac{اب \times \sqrt{۳}}{۲}$ ...... دفعہ ۱۷

یعنی ر = $\frac{ا\sqrt{۳}}{۲}$




اب کسی منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ = $\frac{ن}{۲}$ × ا ر مربع اکائیاں ..... دفعہ ۵۴

∴ منتظم مسدّس کا رقبہ = $\frac{۶}{۲} \times ا \times \frac{ا\sqrt{۳}}{۲}$ مربع اکائیاں

= $\frac{۳ ا^{۲} \sqrt{۳}}{۲}$ مربع اکائیاں

(۲) مثمن یا آٹھ ضلعی

اِس صورت میں

وگ = وہ + ہگ

= ۱/۲ + ل ب

لیکن ل ب ایک ایسے مربع کا ضلع ہے جس کا وتر ب ج = ا

∴ ل ب = ا/√۲ ........ دفعہ ۱۷

∴ وگ = ا/√۲ + ا/۲

= ا (۱/√۲ + ۱/۲)

= ا ((√۲ + ۱)/۲)

اب کسی منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ = ن/۲ × ا ر مربع اکائیاں ..... دفعہ ۴۴

∴ منتظم مثمن کا رقبہ = ۸/۲ × ا × ا ((√۲ + ۱)/۲) مربع اکائیاں

= ۲ ا² (۱ + √۲) مربع اکائیاں

## ۴۶ — توضیحی مثالیں

مثال ۱: ایک ایسے منتظم مسدس کا رقبہ دریافت کرو جس کے ضلع کا ناپ ۹ انچ ہے۔

منتظم مسدس کا رقبہ = ۳√۳ ا²/۲ مربع انچ ......... دفعہ ۴۵

جہاں ا = ۹

∴ منتظم مسدس کا رقبہ = (۳√۳ × ۸۱)/۲ مربع انچ




= (۱٫۷۳۲۰۵ × ۲۴۳)/۲

= ۲۱۰٫۴۴...... مربع انچ

مثال ۲: ایک ایسی منتظم آٹھ ضلعی کا

رقبہ دریافت کرو جس کے ضلع کا ناپ ۲ گز ۲ فٹ ہے۔

منتظم آٹھ ضلعی کا رقبہ } = ۲ ا² (۱ + √۲) مربع اکائیاں ............ دفعہ ۴۵

یہاں ا = (۲ × ۳ + ۲) فٹ

= ۸ فٹ




∴ آٹھ ضلعی کا رقبہ = ۲ × ۸² (۱ + √۲) مربع فٹ

= ۱۲۸ (۱ + √۲) مربع فٹ

= ۱۲۸ × ۲٫۴۱۴۲۱ مربع فٹ

= ۳۰۹٫۰۱...... مربع فٹ

= ۳۴ مربع گز - ۳٫۰۱ مربع فٹ

**مثال ۳:** مربع وضع کا ایک کمرہ ہے اور ایک رُخ پر نصف مسدس یعنی سہ پہلو پیش بنا کر اس کی توسیع کرنا مطلوب ہے۔ توسیع شدہ فرش کا رقبہ کیا ہونا چاہیے اگر مربع کا ضلع ۲۴ فٹ ہو؟

شکل میں (جو فرش کے نقشہ کو تعبیر کرتی ہے) مربع ا ب ج د کے ضلع د ج کے وسطی نقطہ ط کو ف سے ملاؤ۔




تب یہ ظاہر ہے کہ ف ط ج ایک مثلث مساوی الاضلاع ہے۔

∴ ف ج = ط ج = ½ د ج = ۱۲ فٹ

اس لیے توسیع شدہ فرش کا رقبہ ۱۲ فٹ ضلع کی منتظم مسدس کے رقبہ کا نصف ہوگا۔

= ½ × (۳√۳ / ۲) ا² مربع اکائیاں ...... دفعہ ۵۴

یہاں ا = ۱۲ فٹ

اس لیے

توسیع شدہ فرش کا رقبہ = (۳ × ۱۴۴ × √۳) / ۴ مربع فٹ

= ۱۸۷٫۰۶۱..... مربع فٹ۔

# مسئلہ ۱۱

۴۷۔ ن اضلاع کی منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ اُس کے ایک ضلع کا طول اور بیرونی دائرے کا نصف قطر دیے ہوئے ہوں۔

فرض کرو کہ ا ب ج د ع ایک منتظم کثیر الاضلاع ہے۔




اِس کے درمیانی نقطہ و کو ب سے ملاؤ۔

تب و ب اُس کے بیرونی دائرہ کا نصف قطر ہوگا۔

فرض کرو کہ و ب کا ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے ر ہے۔ اور ا ب کا طول اُسی طولی اکائی کے لحاظ سے ا ہے۔

کثیر الاضلاع کا رقبہ ن، ا اور ر کی رقوم میں معلوم کرنا مطلوب ہے۔

ا ب پر عمود و گ نکالو۔

اب ∵ و گ اندرونی دائرے کا نصف قطر ہے ........ دفعہ ۴۳

∴ کثیر الاضلاع کا رقبہ = $\frac{ن}{۲}$ × ا × و گ ........ دفعہ ۴۴

لیکن و گ = $\sqrt{و ب^۲ - گ ب^۲}$ ........ دفعہ ۱۶

$= \sqrt{ر^۲ - (\frac{ا}{۲})^۲}$

∴ کثیر الاضلاع کا رقبہ = $\frac{ن ا}{۲}\sqrt{ر^۲ - (\frac{ا}{۲})^۲}$ مربع اکائیاں

اور ∵ ن ا = کثیر الاضلاع کا احاطہ

∴ کثیر الاضلاع کا رقبہ = $\frac{احاطہ}{۲}\sqrt{ر^۲ - (\frac{ا}{۲})^۲}$

یا $\frac{ن ا}{۲}\sqrt{ر^۲ - (\frac{ا}{۲})^۲}$ مربع اکائیاں

پس قاعدہ ——

بیرونی دائرہ کے نصف قطر میں کسی طولی اکائیوں کی تعداد کے مربع میں سے کثیر الاضلاع کے ایک ضلع میں کی اُسی طولی اکائیوں کی تعداد کے نصف کے مربع کو تفریق کرو۔ تب بقیہ کے جذر المربع کو احاطہ میں اسی طولی اکائیوں کی تعداد کے نصف سے ضرب دیا جائے تو حاصل ضرب رقبہ میں متناظر مربع اکائیوں کی تعداد کو تعبیر کریگا۔

یا مختصراً

منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ × احاطہ $\sqrt{(\text{بیرونی دائرہ کا نصف قطر})^۲ - (\frac{\text{ضلع}}{۲})^۲}$

$$ق = \frac{ن ا}{۲}\sqrt{ر^۲ - (\frac{ا}{۲})^۲}$$

# خاص صورتیں

۴۸ —— (۱) مسدس ——




یہاں و ب = ر = ۲ ا ب = ا

اور کسی منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ } = $\frac{ن ا}{۲}\sqrt{ر^۲ - (\frac{ا}{۲})^۲}$ مربع اکائیاں دفعہ ۴۷

∴ منتظم مسدس کا رقبہ } = $\frac{۶ ا}{۲}\sqrt{ا^۲ - \frac{ا^۲}{۴}}$ مربع اکائیاں

$= \frac{۳ ر^{۲} \sqrt{۳}}{۲}$ مربع اکائیاں

اِس سے قبل دفعہ ۵۴ میں بھی یہی نتیجہ حاصل کیا جا چکا ہے۔




## (۲) بارہ ضلعی۔

فرض کرو کہ ا ب بارہ ضلعوں کی منتظم کثیر الاضلاع کا ایک ضلع ہے اور ب د منتظم مسدس کا ایک ضلع ہے جو دائرہ ا ب ج د میں بنایا گیا ہے۔ دائرے کے مرکز و سے ب د پر عمود ج و ل نکالو۔

تب ج و ل بڑھانے پر ا میں سے گزریگا۔

و ب اور ج ب کو ملاؤ۔

تب و ب بیرونی دائرے کا نصف قطر ہوگا۔ ........ دفعہ ۴۳

یعنی و ب = ر = ۲ × ل ب

اب چونکہ مثلثات ا ب ج اور ا ب ل متشابہ ہیں

∴ ج ا : ا ب = ا ب : ا ل ........ (اقلیدس مقالہ چہارم۔ شکل ۴)

یعنی ۲ ر : ا = ا : ا ل

لیکن $ا ل^{۲} = ا ب^{۲} - ب ل^{۲}$ ........ (اقلیدس مقالہ اول۔ شکل ۴۷)

$= ا^{۲} - \left(\frac{ر}{۲}\right)^{۲}$

$\therefore ۲ ر : ا = ا : \sqrt{ا^{۲} - \left(\frac{ر}{۲}\right)^{۲}}$

$\therefore ۲ ر \sqrt{ا^{۲} - \left(\frac{ر}{۲}\right)^{۲}} = ا^{۲}$

$\therefore ر^{۲} = ا^{۲} \left(۲ + \sqrt{۳}\right)$

اب کسی منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ $= \frac{ن ا}{۲} \sqrt{ر^{۲} - \left(\frac{ا}{۲}\right)^{۲}}$ مربع اکائیاں ........ دفعہ ۴۷

∴ بارہ ضلعوں کی کسی منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ $= \frac{۱۲}{۲}\text{ا}\sqrt{\text{ا}^{۲}(۲+\sqrt{۳}) - \frac{\text{ا}^{۲}}{۴}}$ مربع اکائیاں

$= ۶\,\text{ا}^{۲}\sqrt{\frac{۷}{۴}+\sqrt{۳}}$ مربع اکائیاں

# توضیحی مثالیں

**مثال ۱:** بارہ ضلعوں کی ایک ایسی منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ دریافت کرو جس کا ضلع ۱۰ انچ ہے۔

بارہ ضلعوں کی منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ $= ۶\,\text{ا}^{۲}\sqrt{\frac{۷}{۴}+\sqrt{۳}}$ مربع اکائیاں ........... دفعہ ۴۸

یہاں ا = ۱۰ انچ




∴ رقبہ $= ۶۰۰\sqrt{\frac{۷}{۴}+\sqrt{۳}}$ مربع انچ

$= ۶۰۰\sqrt{۱٫۷۵ + ۱٫۷۳۲۰۵۰۸}$ ,,

$= ۶۰۰\sqrt{۳٫۴۸۲۰۵۰۸}$ مربع انچ

$= ۶۰۰ \times ۱٫۸۶۶۰$ مربع انچ تقریباً

$= ۱۱۱۹$ مربع انچ تقریباً

**مثال ۲:** ایک ایسے منتظم مسدس نما احاطہ کے ضلع کا طول دریافت کرو جس کا رقبہ ایک ایکڑ ہے۔

منتظم مسدس کا رقبہ $= \frac{۳\sqrt{۳}\,\text{ا}^{۲}}{۲}$ مربع اکائیاں ........... دفعہ ۴۵




∴ $\frac{۳\sqrt{۳}\,\text{ا}^{۲}}{۲}$ مربع گز = ۱ ایکڑ = ۴۸۴۰ مربع گز

∴ $\text{ا}^{۲} = \frac{۴۸۴۰ \times ۲}{۳\sqrt{۳}}$

∴ $\text{ا} = \sqrt{\frac{۴۸۴۰ \times ۲}{۳\sqrt{۳}}}$

∴ منتظم مسدس کا ضلع $= \sqrt{\dfrac{2 \times 4840 \times \sqrt{3}}{3\sqrt{3} \times \sqrt{3}}}$ گز

$= \sqrt{\dfrac{\sqrt{3} \times 9680}{9}}$ گز

$= \sqrt{\dfrac{1.73205 \times 9680}{9}}$ گز تقریباً

$= \sqrt{\dfrac{16766}{9}}$ گز تقریباً

$= \dfrac{129}{3}$ گز تقریباً

$= \underline{43}$ گز تقریباً

**مثال نمبر ۳:** منتظم آٹھ ضلعی اور بارہ ضلعی شکلوں کے رقبوں کا مقابلہ کرو اگر دونو کے احاطے مساوی ہوں۔

فرض کرو کہ ہر ایک کا احاطہ لا انچ ہے۔

تب آٹھ ضلعی کا ہر ایک ضلع $\frac{لا}{8}$ انچ اور بارہ ضلعوں کی کثیر الاضلاع کا ہر ضلع $\frac{لا}{12}$ انچ ہوگا۔

لیکن مثمن کا رقبہ $= 2\,ا^2 (1 + \sqrt{2})$ مربع انچ ........ دفعہ ۵۴

جہاں $ا = \frac{لا}{8}$ انچ

اور بارہ ضلعوں کی کثیر الاضلاع کا رقبہ $= 6\,ا^2 \sqrt{\frac{7}{4} + \sqrt{3}}$ مربع انچ ........ دفعہ ۸۴

جہاں $ا = \frac{لا}{12}$ انچ

∴ مثمن کا رقبہ : بارہ ضلعوں کی کثیر الاضلاع کا رقبہ

$$= \frac{2\,لا^2 (1+\sqrt{2})}{64} : \frac{6\,لا^2 \sqrt{\frac{7}{4}+\sqrt{3}}}{144}$$

$$= \frac{1+\sqrt{2}}{32} : \frac{\sqrt{\frac{7}{4}+\sqrt{3}}}{24}$$

$$= 3(1+\sqrt{2}) : 4\sqrt{\frac{7}{4}+\sqrt{3}}$$

## مسئلہ ۱۲

۵۰ ـــ منتظم ن ضلعی کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ (۱) ایک ضلع کا طول یا (۲) اندرونی دائرہ کا نصف قطر یا (۳) بیرونی دائرہ کا نصف قطر دیے ہوئے ہوں۔




فرض کرو کہ ا ب ج د ع ایک منتظم کثیر الاضلاع ہے۔ اس کے وسطی نقطۂ و کو زاویئی نقاط ا، ب، ج، د، ع سے ملاؤ اور ا ب پر عمود و گ نکالو۔ تب و ا کثیر الاضلاع کے بیرونی دائرے کا نصف قطر اور و گ اس کے اندرونی دائرے کا نصف قطر ہوگا۔

فرض کرو کہ ا ب کا ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے ا ہے اور و گ اور و ا کے طول اسی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب ر اور س ہیں۔

مطلوب یہ ہے کہ کثیر الاضلاع کا رقبہ

(۱) ن اور ا

(۲) ن اور ر

(۳) ن اور س

کی رقوم میں دریافت کیا جائے۔

اب کثیر الاضلاع کا رقبہ = $\frac{ن}{۲}$ . ا × و گ ............ دفعہ ۴۴

اور و گ = ا گ مم ا و گ

= $\frac{ا}{۲}$ مم $\frac{۱۸۰}{ن}$

∴ کثیر الاضلاع کا رقبہ = $\frac{ن}{۲} \times ا \times \frac{ا}{۲}$ مم $\frac{۱۸۰^\circ}{ن}$ مربع اکائیاں

= $ا^۲ \times \frac{ن}{۴}$ مم $\frac{۱۸۰^\circ}{ن}$ مربع اکائیاں ..........(ا)

پھر ∴ کثیر الاضلاع کا رقبہ = $\frac{ن}{۲}$ . ا ب × ر ........ دفعہ ۴۴

اور ا ب = ۲ × و گ مس $\widehat{ا و گ}$

= ۲ ر مس $\frac{۱۸۰^\circ}{ن}$

∴ کثیر الاضلاع کا رقبہ = $\frac{ن}{۲}$ × ۲ ر مس $\frac{۱۸۰^\circ}{ن}$ ر مربع اکائیاں

= $ر^۲$ × ن مس $\frac{۱۸۰^\circ}{ن}$ مربع اکائیاں ..........(ب)

نیز ∴ کثیر الاضلاع کا رقبہ = ∆ ا و ب × ن

اور ∆ ا و ب = $\frac{۱}{۲}$ . و ا . و ب جب $\widehat{ا و ب}$

= $\frac{۱}{۲}$ $ر^۲$ جب $\frac{۳۶۰^\circ}{ن}$

∴ کثیر الاضلاع کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ $ر^۲$ جب $\frac{۳۶۰^\circ}{ن}$ × ن مربع اکائیاں

= $ر^۲ \times \frac{ن}{۲}$ جب $\frac{۳۶۰^\circ}{ن}$ مربع اکائیاں ......(ج)

پس قاعدہ —

منتظم ن۔ضلعی کے رقبہ میں مربع اکائیوں کی تعداد حاصل ہوتی ہے اگر—

(ا) اُس کے ایک ضلع میں کی متناظر طولی اکائیوں کی تعداد کے مربع کو $\frac{ن}{۴}$ مم $\frac{۱۸۰^\circ}{ن}$ سے ضرب دیا جائے۔

(ب) اُس کے اندرونی دائرہ کے نصف قطر میں کی متناظر طولی

اکائیوں کی تعداد کے مربع کو ن مس $\frac{180^\circ}{ن}$ سے ضرب دیا جائے۔

(ج) اُس کے بیرونی دائرہ کے نصف قطر میں کی متناظر طولی اکائیوں کی تعداد کے مربع کو $\frac{ن}{2}$ جب $\frac{360^\circ}{ن}$ سے ضرب دیا جائے۔

یا مختصراً —

(۱) منتظم ن ضلعی کا رقبہ = (ضلع)$^2$ × $\frac{ن}{4}$ مم $\frac{180^\circ}{ن}$

= $ا^2$ × $\frac{ن}{4}$ مم $\frac{180^\circ}{ن}$

(۲) " " " = (اندرونی دائرہ کا نصف قطر)$^2$ × ن مس $\frac{180^\circ}{ن}$

= $ر^2$ × ن مس $\frac{180^\circ}{ن}$

(۳) " " " = (بیرونی دائرہ کا نصف قطر)$^2$ × $\frac{ن}{2}$ جب $\frac{360^\circ}{ن}$

= $ر^2$ × $\frac{ن}{2}$ جب $\frac{360^\circ}{ن}$

ذیل کی جدول میں اعشاریہ کے چوتھے مقام تک صحیح اضافیہ $\frac{ن}{4}$ مم $\frac{180^\circ}{ن}$، ن مس $\frac{180^\circ}{ن}$ اور $\frac{ن}{2}$ جب $\frac{360^\circ}{ن}$ کی قیمتیں اُن کثیر الاضلاع کے لیے دی گئی ہیں جو عام طور سے مروج ہیں :—

| کثیر الاضلاع کا نام | $\frac{ن}{4}$ مم $\frac{180^\circ}{ن}$ | ن مس $\frac{180^\circ}{ن}$ | $\frac{ن}{2}$ جب $\frac{360^\circ}{ن}$ |
|---|---|---|---|
| مخمس ........ | ۱٫۷۲۰۴ | ۳٫۶۳۲۷ | ۲٫۳۷۷۶ |
| مسدس ........ | ۲٫۵۹۸۰ | ۳٫۴۶۴۱ | ۲٫۵۹۸۰ |
| سات ضلعی ...... | ۳٫۶۳۳۹ | ۳٫۳۷۱۰ | ۲٫۷۳۶۴ |

| کثیر الاضلاع کا نام | $\frac{ن}{۴}$ مم $\frac{۱۸۰^\circ}{ن}$ | ن مس $\frac{۱۸۰^\circ}{ن}$ | $\frac{ن}{۲}$ جب $\frac{۳۶۰^\circ}{ن}$ |
|---|---|---|---|
| آٹھ ضلعی........ | ۴٫۸۲۸۴ | ۳٫۳۱۳۷ | ۲٫۸۲۸۴ |
| نو ضلعی........ | ۶٫۱۸۱۸ | ۳٫۲۷۵۷ | ۲٫۸۹۲۵ |
| دس ضلعی........ | ۷٫۶۹۴۲ | ۳٫۲۴۹۲ | ۲٫۹۳۸۹ |
| گیارہ ضلعی........ | ۹٫۳۶۵۶ | ۳٫۲۲۹۹ | ۲٫۹۷۳۵ |
| بارہ ضلعی | ۱۱٫۱۹۶۱ | ۳٫۲۱۵۳ | ۳٫۰۰۰ |

## توضیحی مثالیں

۵۱—

مثال ۱: ایک ایسی منتظم سات ضلعی کا رقبہ دریافت کرو جس کے ضلع کا ناپ ۵ زنجیر ۳۰ کڑی ہے۔

منتظم سات ضلعی کا رقبہ $= ا^۲ \times \frac{ن}{۴}$ مم $\frac{۱۸۰^\circ}{ن}$ مربع اکائیاں.................. دفعہ ۵۰




یہاں ا = ۵٫۳ زنجیر

اور $\frac{ن}{۴}$ مم $\frac{۱۸۰^\circ}{ن}$ = ۳٫۶۳۳۹ ........ دفعہ ۵۰

∴ رقبہ = $(۵٫۳)^۲ \times ۳٫۶۳۳۹$ مربع زنجیر

= ۱۰۲٫۰۷۶۲ مربع زنجیر تقریباً

= ۱۰ ایکڑ ۲ مربع زنجیر ۷۶۲۰ مربع کڑی تقریباً

مثال ۲: ۲ فٹ ۶ انچ نصف قطر کے دائرے کے اندر ایک منتظم گیارہ ضلعی بنائی گئی ہے۔ اس گیارہ ضلعی کا رقبہ دریافت کرو۔

منتظم گیارہ ضلعی کا رقبہ $= ر^۲ \times \frac{ن}{۲}$ جب $\frac{۳۶۰^\circ}{ن}$ مربع اکائیاں.................. دفعہ ۵۰

یہاں س = (۲ × ۱۲ + ۶) = ۳۰ انچ

اور $\frac{ن}{۲}$ جب $\frac{۳۶۰}{ن}$ = ۲٫۹۷۳۵ .................................... دفعہ ۵۰

∴ رقبہ = $(۳۰)^۲$ × ۲٫۹۷۳۵ مربع انچ

= ۲۶۷۶٫۱ مربع انچ تقریباً

= ۱۸ مربع فٹ ۱۴۲٫۸ مربع انچ تقریباً

مثال ۳: ۱ فٹ ۸ انچ نصف قطر کے دائرے کے گرد ایک منتظم مخمس بنائی گئی ہے اس کا رقبہ دریافت کرو۔

مخمس کا رقبہ = $ر^۲$ × ن مس $\frac{۱۸۰}{ن}$ مربع اکائیاں دفعہ ۵۰

یہاں ر = ۱ × ۱۲ + ۸ = ۲۰ انچ

اور ن مس $\frac{۱۸۰}{ن}$ = ۳٫۶۳۲۷ ............ دفعہ ۵۰

∴ مخمس کا رقبہ = $(۲۰)^۲$ × ۳٫۶۳۲۷ مربع انچ

= ۱۴۵۳ مربع انچ تقریباً

= ۱۰ مربع فٹ ۱۳ مربع انچ تقریباً

## امثلہ نمبری ۸ (ا)

۱ — ایک ایسے منتظم مخمس کا رقبہ دریافت کرو جس کا ضلع ۵ زنجیر ۵۵ کڑی اور اس کے اندرونی دائرے کا نصف قطر ۳ زنجیر ۸۲ کڑی ہے۔

۲ — منتظم مسدس کا رقبہ دریافت کرو جس کے ضلع کا ناپ ۸ انچ ہے۔

۳ — ایک منتظم مسدس کا ضلع ۳ زنجیر ۲۵ کڑی ہے اس کا رقبہ ایکڑ میں دریافت کرو۔

۴ — ایک ایسے منتظم مسدس کا رقبہ دریافت کرو جو ۱۵ فٹ نصف قطر کے

دائرہ میں بنایا گیا ہے۔

۵۔۔۔ ایک ایسے منتظم مسدس کا رقبہ دریافت کرو جو ایک ایسے دائرے کے گرد بنایا گیا ہے۔ جس کا نصف قطر ۶ ۳/۱ انچ ہے۔

۶۔۔۔ ایک ایسی منتظم نو ضلعی کا رقبہ دریافت کرو جس کا ضلع ۱۰ گز ہی ہے۔

۷۔۔۔ ایک منتظم مخمس کے ضلع کا ناپ ۶ گز ہے اس کا رقبہ دریافت کرو۔

۸۔۔۔ ۲ روپیہ فی مربع گز کے حساب سے ایک ایسے مثمن وضع کے فرش کے لیے چٹائی بنوانے کی لاگت معلوم کرو جس کے ضلع کا ناپ ۱۶ فٹ ہے

(۲ = ۱٫۴۱۴۲۱)

۹۔۔۔ ۵ روپے فی گز کے حساب سے ایک منتظم بارہ ضلعی احاطہ کے گرد ٹٹی لگوانے میں ۹۰۰ روپے خرچ ہوتے ہیں۔ اس کا رقبہ دریافت کرو۔

# امثلہ نمبری ۸ (ب)

۱۰۔۔۔ ایک ایسے منتظم مسدس کا رقبہ معلوم کرو جس کے ضلع کا ناپ نصف راسی ہے (جواب بسواسی میں بیان کرو)۔

۱۱۔۔۔ ایک ایسے منتظم اٹھ ضلعی کا رقبہ معلوم کرو جس کے ضلع کا ناپ ۲ راسی ہے (جواب بیگہ میں ظاہر کرو)۔

۱۲۔۔۔ اُس منتظم مسدس کے ضلع کا طول کیا ہوگا جس کا رقبہ ۱ بیگہ ہے (جواب راسی میں بیان کرو)۔

# سوالات امتحانات ۸

۱۔۔۔ منتظم مسدس کی وضع کا ایک قطعہ زمین ہے جس کا ہر ایک ضلع ۱۰۰ فٹ ہے اس پر اس طرح گھانس لگایا جائیگا کہ اُس کے اندر گرداگرد ۴ فٹ عرض کا حاشیہ چھوٹ جائے: گھانس کے قطعہ کا رقبہ دریافت کرو۔

(جامعۂ پنجاب میٹریکیولیشن)

۲۔۔۔ اعشاریہ کے تیسرے مقام تک ایک ایسے منتظم مسدس کا

رقبہ دریافت کرو جس کا ہر ایک ضلع ۱ فٹ کے مساوی ہے۔

(جامعۂ کلکتہ۔ میٹریکیولیشن)

۳۔۔۔ ایکڑ روڈ وغیرہ میں ایک ایسے منتظم آٹھ ضلعی میدان کا رقبہ دریافت کرو جس کے ضلع کا ناپ ۵ زنجیر ہے۔

(جامعۂ کلکتہ۔ میٹریکیولیشن)

۴۔۔۔ مربع وضع کا ایک کمرہ ہے جس کے متعلق توسیع کی تجویز ہے کہ ایک رُخ پر مثمن وضع کا ایسا ہیٹشس بنایا جائے کہ مثمن کے تین اضلاع پیش کی سرحد ہوں۔ بتاؤ توسیع شدہ فرش کا رقبہ کیا ہونا چاہیئے اگر مربع کا ضلع ۲۰ فٹ ہو۔ (رُڑکی انجنیر: داخلہ)

۵۔۔۔ ۱۰ انچ نصف قطر کے دائرے کے اندر ایک منتظم دس ضلعی بنائی گئی ہے: کثیر الاضلاع کا رقبہ دریافت کرو۔ (رُڑکی انجنیر: داخلہ)

۶۔۔۔ ایک مثلث مساوی الاضلاع، مربع اور ایک منتظم مسدس کے احاطے مساوی ہیں اُن کے رقبوں کا مقابلہ کرو۔ (رُڑکی انجنیر: داخلہ)

۷۔۔۔ ایک منتظم آٹھ ضلعی کا رقبہ ۱۵ مربع گز ہے: اس کے ضلع کا طول دریافت کرو۔ (رُڑکی انجنیر داخلہ)

۸۔۔۔ ایک مخمس کے گرد کے دائرے کا نصف قطر $\frac{3000}{\pi}$ فٹ ہے جہاں $\pi$ = ۳٫۱۴۱۶ اس مخمس کے ضلع کا طول اور رقبہ دریافت کرو۔

(رُڑکی انجنیر: داخلہ)

۹۔۔۔ ۶ + ۴ $\sqrt{2}$ مربع فٹ رقبہ کے مربع کے اندر ایک منتظم مثمن بنائی گئی ہے۔ اُس کے ایک ضلع کا طول دریافت کرو۔

(رُڑکی انجنیر: فائنل)

۱۰۔۔۔ ایک منتظم سات ضلعی کا ضلع ۵٫۴ فٹ ہے اُس کا رقبہ دریافت کرو۔ (رُڑکی انجنیر فائنل)

۱۱۔۔۔ اگر ایک منتظم مسدس، ایک مربع اور ایک مثلث متساوی الاضلاع ۱۲ فٹ قطر کے ایک دائرے کے اندر بنائے جائیں تو بتاؤ کہ مثلث کے ضلع پر کا

مربع باقی دو شکلوں میں سے ہر ایک کے ایک ایک ضلع پر کے مربعوں کے مجموعہ کے مساوی ہوتا ہے۔ (رُڑکی انجینیر۔ فائینل)

۱۲۔۔۔۔ افٹ ضلع کی ایک منتظم مخمس دائرے کے اندر بنی ہوئی ہے: دائرے کا نصف قطر دریافت کرو۔ (ایضاً)

۱۳۔۔۔۔ منتظم کثیر الاضلاع کا رقبہ دریافت کرنے کے لیے اضلاع کی تعداد اور ضلع کے طول کی رقم میں ایک ضابطہ اخذ کرو اور اس سے ایک ایسی منتظم سات ضلعی کا رقبہ دریافت کرو جس کے ہر ایک ضلع کا طول ۲ فٹ ہے۔ (ایضاً)

۱۴۔۔۔۔ ایک دائرے کا نصف قطر افٹ ہے: اس کے اندر ایک منتظم آٹھ ضلعی بنائی جائے تو اس کا رقبہ دریافت کرو۔

(رُڑکی اپر سب آرڈنیٹ: ماہانہ)

۱۵۔۔۔۔ ۱۰ ا ۲ ضلع کے مربع کے اندر ایک منتظم مثمن بنائی گئی ہے: اس کا رقبہ دریافت کرو۔ (رُڑکی اپر سب آرڈنیٹ۔ ماہانہ)

۱۶۔۔۔۔ ۳ انچ نصف قطر کے دائرے کے اندر ایک منتظم بارہ ضلعی بنائی گئی ہے: کثیر الاضلاع کا رقبہ مربع فٹ میں دریافت کرو۔ (ایضاً)

۱۷۔۔۔۔ ایک منتظم مثمن کا رقبہ ۱ روڈ ہے اس کا ضلع دریافت کرو۔ نیز بارہ ضلعوں کی ایک ایسی منتظم کثیر الاضلاع کے ضلع کا طول دریافت کرو جس کا رقبہ ۱۰۰۰ مربع گز ہے۔ (ایضاً)

۱۸۔۔۔۔ ایک ایسے منتظم مسدس کا رقبہ دریافت کرو جس کا احاطہ ۳۰۰ فٹ ہے۔ (ایضاً)

۱۹۔۔۔۔ ایک مسدس کا رقبہ دریافت کرو جس کا ہر ضلع ۳۰ فٹ ہے۔ (ایضاً)

۲۰۔۔۔۔ ایک منتظم مثمن کا رقبہ دریافت کرو جس کا ضلع ۲۰ فٹ ہے (ایضاً)

۲۱۔۔۔۔ ایک دائرے کا نصف قطر افٹ ہے: دائرے کے اندر بنی ہوئی منتظم بارہ ضلعی کا رقبہ دریافت کرو۔ (ایضاً)

۲۲۔۔۔۔ ۲۴ فٹ عرض والے ایک کمرے کا برآمدہ بشکلِ مثمن کے

تین ضلعوں کی وضع میں بنانا مطلوب ہے: اس کا خاکہ اُتارو۔ اس کی وجہ سے کمرہ کے وسطی خط کے مجموعی طول میں کس قدر اضافہ ہو جائے گا۔ نیز بتاؤ کہ رقبہ میں کس قدر زیادتی ہو جائیگی۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ ماھانہ)

۲۳ ——— ایک منتظم ہشت کا رقبہ ۴ر۱۰۰۶۲ مربع فٹ ہے: ایک ضلع کا طول دریافت کرو۔

(ایضاً)

۲۴ ——— ایک مربع اور ایک منتظم مسدس کے رقبے دریافت کرو اگر ہر ایک کا احاطہ ۳۰۰ فٹ ہو۔

(ایضاً)

۲۵ ——— ۲۵ ضلعوں کی ایک ایسی کثیر الاضلاع کا رقبہ دریافت کرو جو ۱۰ فٹ نصف قطر کے دائرے کے اندر بنائی گئی ہو۔ جب ۴۱° ۲۴ = ۰٫۲۴۹

(رُڑکی انجینیر: داخلہ)

۲۶ ——— ایک دائرے کا نصف قطر ۱۲ فٹ ہے: اس کے اندر ایک سولہ ضلعی بنائی جائے تو اُس کے ضلع کا طول اعشاریہ کے تین مقامات تک صحیح نکالو۔

(جامعۂ پنجاب: سیول انجینیرنگ کا پہلا امتحان)

——— (۵) ———

# بابِ نہم

## غیر منتظم مستقیم ضلعی شکلیں

۵۲ — غیر منتظم مستقیم الاضلاع شکل ا ب ج د ع ف گ (شکل ۱) پر غور کرو۔




شکل ۱

اگر ہم اس کو ایسے حصوں میں منقسم کر سکیں کہ ہر ایک حصہ کا رقبہ علیحدہ علیحدہ معلوم ہو جائے تو پھر اِن حصص کے رقبوں کو جمع کرنے سے ہم تمام شکل کا رقبہ معلوم کر سکتے ہیں۔ اساسی خطوں اور بیرونی عمودوں کی مدد سے

شکل کو ایسے حصوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے۔

۵۳ ——— اساسی خط وہ خطِ مستقیم ہے جو شکل کے کوئی سے دو زاویئی نقاط کو ملاتا ہے اور بیرونی عمود اُن عمودوں کو کہتے ہیں جو دوسرے زاویئی نقاط سے اساسی خط پر کھینچے جاتے ہیں۔

اس مطلب کے لیے اکثر اوقات صرف ایک اساسی خط کھینچنے سے کام نکل جاتا ہے لیکن بعض اوقات دو یا زیادہ اساسی خطوط کھینچنے میں سہولت ہوتی ہے۔

شکل ا ب ج د ع گ (شکل ۱) میں اساسی خط ا د اور بیرونی عمود ب ن، ج ہ، ع ک، ف ل اور گ م کھینچے جائیں تو وہ سہولت کے ساتھ حصوں میں منقسم ہو جاتی ہے۔ یہ حصے یا تو مثلثات ہونگے یا اشکالِ منحرف۔ اور اُن کے رقبے معلوم ہو سکتے ہیں اگر ہمیں۔

(ا) بیرونی عمود

اور (ب) اساسی خط کے اُن قطعات کے جو بیرونی عمود سے قطع ہوتے ہیں طول معلوم ہو جائیں۔

۵۴ ——— اب غیر منتظم مستقیم الاضلاع شکل ا ب ج د ع ف گ (شکل ۲) پر غور کرو۔



شکل ۲

اس شکل کو حصص میں تقسیم کرنے کے لیے سہولت اس میں ہے کہ اساسی خطوط ا ع اور ب ع اور بیرونی عمود ب ن، ج ہ، د ک، ف م، اور

گ ل کھینچے جائیں۔

۵۵ — بعض اوقات ایسے اساسی خطوط کھینچنے میں سہولت ہوتی ہے جو کلیتہً یا جزءً شکل کے باہر ہوتے ہیں۔

مثلاً غیر منتظم مستقیم الاضلاع شکل ا ب ج د ع ف (شکل ۳) پر غور کرو۔




شکل ۳

اگر اساسی خطوط ف ب اور ف ج کھینچے جائیں تو شکل کا رقبہ مثلثات ف ب ج، ا ب ف اور ف ع گ کے رقبوں کے مجموعہ میں سے مثلث گ د ج کا رقبہ منہا کرنے سے حاصل ہو جائیگا۔

جب کسی زاویئی نقطہ سے کسی اساسی خط پر کھینچا ہوا عمود شکل کے باہر واقع ہوتا ہو تو اسے انل ساونی عمود کہتے ہیں۔

پس اساسی خط ف ج سے زاویئی نقطہ د پر کے عمود کو انل سا عمود کہیں گے۔

۵۶ — اب غیر منتظم مستقیم الاضلاع شکل ا ب ج د ع ف (شکل ۴) پر غور کرو۔




اگر اساسی خطوط ا ج، ج ع، ع ا کھینچے جائیں تو شکل کا رقبہ ۵ ا ج ع کے رقبہ میں سے مثلثات

ا ب ج، ج د ع اور ع ف ا کے رقبوں کے مجموعہ کو تفریق کرنے سے حاصل ہو جائے گا۔

اس طریقہ کو عملاً یوں بیان کیا جا سکتا ہے کہ۔

(۱) اساسی خطوط سے گھری ہوئی شکل کا رقبہ معلوم کرو۔

(۲) اُن شکلوں کے رقبوں کو جمع کرو جو اساسی خطوط سے گھری ہوئی شکل کے باہر واقع ہوتے ہیں۔

(۳) اُن شکلوں کے رقبوں کو تفریق کرو جو اساسی خطوط سے گھری ہوئی شکل کے اندر واقع ہوتے ہیں۔

## توضیحی مثالیں

۵۷ — مثال ۱: ا ب ج د ع پانچ ضلعوں کی ایک مستقیم الاضلاع شکل ہے، ب بَ، ج جَ، ع عَ بالترتیب ا د پر عمود نکالے گئے ہیں۔ اور معلوم ہے کہ۔

ا د پر = ۱۶ فٹ، ع عَ = ۲٫۴ فٹ، ب بَ = ۱٫۶ فٹ، ا بَ = ۶٫۴ فٹ، ا جَ = ۱۲ فٹ اور ج جَ = ۶ فٹ۔ شکل کا رقبہ دریافت کرو۔



چونکہ بَ جَ = ا جَ - ا بَ

∴ بَ جَ = (۱۲ − ۶٫۴) فٹ = ۵٫۶ فٹ

اور چونکہ جَ د = ا د - ا جَ

∴ جَ د = (۱۶-۱۲) فٹ = ۴ فٹ

شکل ا ب ج د ع کا رقبہ = ∆ ا ع د کا رقبہ + ∆ ا ب بَ کا رقبہ +
∆ ج د جَ کا رقبہ + شکلِ منحرف ب ج جَ بَ کا رقبہ

∆ ا ع د کا رقبہ = ½ × ا د × ع عَ .............. دفعہ ۲۰

= ½ × ۱۶ × ۴ء۲ مربع فٹ

= ۶ء۳۳ مربع فٹ

∆ ا ب بَ کا رقبہ = ½ × ا بَ × ب بَ .............. دفعہ ۲۰

= ½ × ۶ء۴ × ۶ء۴ مربع فٹ

= ۰۳ء۱۴ مربع فٹ

∆ ج د جَ کا رقبہ = ½ × جَ د × ج جَ .............. دفعہ ۲۰

= ½ × ۴ × ۶ مربع فٹ

= ۱۲ مربع فٹ

شکلِ منحرف ب ج جَ بَ کا رقبہ = ½ × بَ جَ (ب بَ + ج جَ) ...... دفعہ ۳۹

= ½ × ۴ء۷ × ۶ء۴ + ۱۲ مربع فٹ

= ۷۷ء۴۴ مربع فٹ

∴ شکل ا ب ج د ع کا رقبہ = (۶ء۳۳ + ۰۳ء۱۴ + ۱۲ + ۷۷ء۴۴) مربع فٹ

= ۴ء۱۰۴ مربع فٹ

مثال ۲: شکل ا ب ج د ع ف کا رقبہ ایکڑ میں دریافت کرو اگر
ف د = ۲۴۰۰ کڑی، ف ب = ۲۰۵۰ کڑی، ب د = ۱۹۰۰ کڑی

ب بَ = ۱۳۵۰ کڑی، ا اَ = ۶۰۰ کڑی، ج جَ = ۳۰۰ کڑی اور ع عَ = ۵۵۰ کڑی۔



شکل ا ب ج د ع ف کا رقبہ =
△ ف ب د کا رقبہ +
△ ف ا ب کا رقبہ +
△ ب ج د کا رقبہ +
△ ف د ع کا رقبہ۔

اب △ ف ب د کا رقبہ =
$\frac{1}{2}$ ف د × ب بَ ...... دفعہ ۲۰

= $\frac{1}{2}$ × ۲۴۰۰ × ۱۳۵۰ مربع کڑی

= ۱۶۲۰۰۰۰ مربع کڑی

△ ف ا ب کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ × ف ب × ا اَ ................ دفعہ ۲۰

= $\frac{1}{2}$ × ۲۰۵۰ × ۶۰۰ مربع کڑی

= ۶۱۵۰۰۰ مربع کڑی

△ ب ج د کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ × ب د × ج جَ ................ دفعہ ۲۰

= $\frac{1}{2}$ × ۱۹۰۰ × ۳۰۰ مربع کڑی

= ۲۸۵۰۰۰ مربع کڑی

△ ف د ع کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ × ف د × ع عَ ................ دفعہ ۲۰

= $\frac{1}{2}$ × ۲۴۰۰ × ۵۵۰ مربع کڑی

= ۶۶۰۰۰۰ مربع کڑی

∴ شکل کا رقبہ = (۱۶۲۰۰۰۰ + ۶۱۵۰۰۰ + ۲۸۵۰۰۰ + ۶۶۰۰۰۰) مربع کڑی

= ۳۱۸۰۰۰۰ مربع کڑی

= ۳۱۸۰ ایکر

مثال ۳: مربع گز، مربع فٹ اور مربع انچ میں مستقیم الاضلاع شکل اب ج د ع ف کا رقبہ دریافت کرو اگر اج = ۱۶۰ انچ، ج ع = ۱۴۲ انچ، ع ا = ۱۳۹ انچ - ب بَ = ۲۴ انچ، د دَ = ۱۴ انچ، ف فَ = ۲۰ انچ اور ع عَ = ۱۱۴ انچ -



شکل اب ج د ع ف کا رقبہ = △ اج ع کا رقبہ + △ اب ج کا رقبہ - △ ج د ع کا رقبہ - △ ع ا ف کا رقبہ -

△ اج ع کا رقبہ } = ½ اج × ع عَ ...... دفعہ ۲۰

= ½ × ۱۶۰ × ۱۱۴ مربع انچ

= ۹۱۲۰ مربع انچ

△ اب ج کا رقبہ = ½ × اج × ب بَ .................. دفعہ ۲۰

= ½ × ۱۶۰ × ۲۴ مربع انچ

= ۱۹۲۰ مربع انچ

△ ج د ع کا رقبہ = ½ ج ع × د دَ .................. دفعہ ۲۰

= ½ × ۱۴۲ × ۱۴ مربع انچ

= ۹۹۴ مربع انچ

△ ع ا ف کا رقبہ = ½ × ع ا × ف فَ .................. دفعہ ۲۰

= ½ × ۱۳۹ × ۲۰ مربع انچ

= ۱۳۹۰ مربع انچ

∴ شکل کا رقبہ = (۹۱۲۰ + ۱۹۲۰ - ۹۹۴ - ۱۳۹۰) مربع انچ

= (۱۱۰۴۰ - ۲۳۸۴) مربع انچ

= ۸۶۵۶ مربع انچ

= ۶ مربع گز ۶ مربع فٹ ۱۶ مربع انچ

مثال ۱۷ : ا ب ج د ایک ذو اربعۃ الاضلاع ہے جس میں ا ب = ۵۱ فٹ، ب ج = ۵۲ فٹ، ج د = ۹۰ فٹ، ا سے د ج پر کا عمود ا ع کا طول ۲۸ فٹ ہے اور یہ د ج کو دو مساوی حصوں میں تقسیم کرتا ہے: ا ب ج د کا رقبہ دریافت کرو۔

ا ب ج د کا رقبہ = △ ا ج د کا رقبہ + △ ا ب ج کا رقبہ،

△ ا ج د کا رقبہ = $\frac{1}{2}$ ا ع . ج د ...... دفعہ ۲۰

= $\frac{1}{2}$ × ۲۸ × ۹۰ مربع فٹ

= ۱۲۶۰ مربع فٹ

اور

△ ا ب ج کا رقبہ = $\sqrt{ص (ص - اَ) (ص - بَ) (ص - جَ)}$ مربع فٹ ...... دفعہ ۲۳

جہاں اَ = ۵۱، بَ = ۵۲، جَ = $\sqrt{(۴۵)^2 + (۲۸)^2}$ = ۵۳ ...... دفعہ ۱۶

∴ ص = ۷۸

∴ △ ا ب ج کا رقبہ = $\sqrt{۷۸ × ۲۷ × ۲۶ × ۲۵}$ مربع فٹ

= $\sqrt{۲^2 × ۱۳^2 × ۳^2 × ۳ × ۵^2 × ۳}$ مربع فٹ

= ۱۱۷۰ مربع فٹ

∴ اب ج د کا رقبہ = (۱۲۶۰ + ۱۱۷۰) مربع فٹ

= ۲۴۳۰ مربع فٹ

مثال ۵ : اب ج د ع پانچ ضلعوں کی ایک شکل ہے جس میں ب، ج اور د پر کے زاویے قائمے ہیں۔ اگر اب = ۱۵ فٹ، ب ج = ۳۰ فٹ، ج د = ۲۲ فٹ اور د ع = ۶ فٹ تو شکل کا رقبہ اور ع ا کا طول دریافت کرو۔




ا سے ب ج کے متوازی اف کھینچو اور ع سے د ف کے متوازی ع گ کھینچو۔

اب اب ج د ع کا رقبہ = اب ج ف کا رقبہ + د ع گ ف کا رقبہ + اگ ع کا رقبہ

= اب × ب ج + د ع × ع گ + ½ ع گ × اگ ..... دفعات ۲۱

= ۳۰ × ۱۵ + ۷ × ۶ + ½ × ۷ × ۲۴ مربع فٹ

= (۴۵۰ + ۴۲ + ۸۴) مربع فٹ

= ۵۷۶ مربع فٹ

پھر ——

ع ا = √(ع گ² + گ ا²) .................. دفعہ ۱۶

= √((۷)² + (۲۴)²) فٹ

= ۲۵ فٹ

# امثلہ نمبری ۹ (ا)

۱ —— ذو اربعۃ الاضلاع اب ج د کا رقبہ ایکڑ میں دریافت کرو۔ اگر اج = ۶۰۰ کڑی اور ب اور د سے اج پر کے عمودوں کے طول ۴۸۰ کڑی

اور ۰۰ء۸ اکڑی ہوں۔

۲ —— ا ب ج د ع پانچ ضلعوں کی ایک شکل ہے جس میں ا د کا طول ۲۱ فٹ، ا ج کا طول ۱۱ فٹ ۶ انچ، ج اور ع سے ا د پر کے عمودوں کے طول بالترتیب ۶ فٹ اور ۲ فٹ ۶ انچ اور ب سے ا ج پر کے عمود کا طول ۲ فٹ ۹ انچ ہے: رقبہ دریافت کرو۔

۳ —— پانچ ضلعوں کی شکل ا ب ج د ع کا رقبہ مربع انچ میں دریافت کرو۔ اگر ا ج کا ناپ ۱۶ انچ، ا د کا ½۱۴ انچ، ب سے ا ج پر کے عمود کا طول ۶ انچ، د سے ا ج پر کا عمود ۸ انچ اور ع سے ا د پر کا عمود ¾۴ انچ ہو۔

۴ —— پانچ ضلعوں کی شکل ا ب ج د ع میں ا پر کا زاویہ قائمہ ہے، ج ع = ۲۴ فٹ، ا ب = ۶ء۵ فٹ، ا ع = ۴ء۴ فٹ، ب سے ج ع پر کا عمود ۴ء۸ فٹ اور د سے ج ع پر کا عمود ۲ء۳ فٹ ہے: رقبہ دریافت کرو۔

۵ —— پانچ اضلاع کی شکل ا ب ج د ع میں ا پر کا زاویہ ایک قائمہ ہے اور د ع متوازی ہے ا ب کا، نیز ا ب = ۰۰ء۱۶ کڑی، ب د = ۶۰ء۱۰ کڑی، د ع = ۰۰ء۹ کڑی، ع ا = ۰۰ء۷ کڑی اور ج سے ب د پر کا عمود = ۳۰ء۴ کڑی۔ رقبہ دریافت کرو۔

# امثلہ نمبری ۹ (ب)

۶ —— چار ضلعی ا ب ج د میں کتنے بیگہ ہوں گے اگر ا ج کا ناپ ۶ء۵ راسی اور ب اور د سے ا ج پر کے عمودوں کے ناپ بالترتیب ۲ء۴ اور ۸ء۳ راسی ہوں؟

۷ —— پانچ اضلاع کی شکل ا ب ج د ع کا رقبہ بیگہ وبسواس میں معلوم کرو۔ اگر ا د کا ناپ ۸ء۴ راسی، ا ج ۸ء۳ راسی اور ج اور ع سے ا د پر کے عمود بالترتیب ۴ء۱ اور ۹ء۱ راسی، نیز ب سے ا ج پر کا عمود ۲ راسی ہے۔

۸ —— پانچ اضلاع کی شکل ا ب ج د ع میں ا اور د پر کے زاویے قائمے ہیں اور ا ب = ۴ء راسی، ج د = ۶ راسی، د ع = ۲ راسی

ع ا = ۶٫۶۴ راسی اور ج سے ع ب پر کا عمود = ۴٫۲۲ راسی: شکل کا رقبہ بیگہ میں دریافت کرو۔

## سوالات امتحانات ۹

۱ــــ میدان ا ب ج د کا خاکہ اُتارو اور ذیل کی پیمائشوں سے اِس کا رقبہ دریافت کرو۔ نیز ا سے ج د پر کے عمود کا طول معلوم کرو:۔

ب سے ا ج پر کا عمود ب م = ۴۰۰ کڑی

د " " " " د ن = ۳۰۰ "

ا م = ۳۰۰ کڑی، ا ن = ۴۰۰ کڑی، ا ج = ۶۲۵ کڑی

(جامعۂ الہ آباد: میٹریکیولیشن)

۲ــــ شکل ذو اربعۃ الاضلاع ا ب ج د میں ا ب = ب ج = ج د = ۶۰ گز، د ا = ۸۰ گز اور زاویہ د ا ب ایک قائمہ ہے: شکل کا رقبہ دریافت کرو۔ (ایضاً)

۳ــــ پانچ ضلعوں کی شکل ا ب ج د ع کے اضلاع ا ب = ۲۵ فٹ، ب ج = ۲۹ فٹ، ج د = ۳۹ فٹ، د ع = ۲۴ فٹ اور ع ا = ۲۷ فٹ، نیز ا ج = ۳۶ فٹ اور ج ع = ۵۴ فٹ، اس کا رقبہ دریافت کرو۔ (ایضاً)

۴ــــ ا ب ج د ایک ذو اربعۃ الاضلاع ہے جس میں ا ب = ۱۳ فٹ، ب ج = ۱۴ فٹ، ج د = ۲۴ فٹ، ا سے د ج پر کا عمود ۹ فٹ اور یہ د ج کو دو مساوی حصّوں میں تقسیم کرتا ہے: ا ب ج د کا رقبہ دریافت کرو۔

(جامعۂ پنجاب: میٹریکیولیشن)

۵ــــ پانچ ضلعوں کی شکل ا ب ج د ع میں ب، ج اور د پر کے زاویے قائمے ہیں۔ اگر ا ب = ۲۰ فٹ، ب ج = ۱۸ فٹ، ج د = ۳۲ فٹ اور د ع = ۱۳ فٹ: شکل کا رقبہ اور ا ع کا طول دریافت کرو۔

(رُڑکی انجنیر: داخلہ)

۶ــــ ایک مخمس کے اضلاع بالترتیب ۱۰۰، ۱۳۰، ۱۹۷، ۱۳۳ اور

۴۹ فٹ ہیں اور پہلے اور آخری ضلع کے نقطۂ تقاطع میں سے گزرنے والے وتر ۲۰۹ اور ۱۹۳ فٹ ہیں: شکل کا رقبہ دریافت کرو۔ (ٹاٹا کی انجنیئر: داخلہ)

۷ــــ خمس نما میدان ا ب ج د ع میں ا ج کا طول ۵۰ گز اور ب، د اور ع سے ا ج پر کے عمود ۱۰، ۲۰ اور ۱۵ گز، نیز ا اور عمودوں کے پائیں د اور ع کے درمیانی فاصلے ۴۰ اور ۱۰ گز ہیں: رقبہ دریافت کرو۔ (سینڈہرسٹ)

۸ــــ چھ ضلعوں کی شکل ا ب ج د ع ف کے اضلاع کے طول (گزوں میں) حسب ذیل ہیں: ا ب = ۳۱، ب ج = ۱۳۰، ج د = ۳۸، د ع = ۴۱، ع ف = ۱۳۰، ف ا = ۲۲۔ نیز ا اور د پر کے زاویے قائمے ہیں اور ب ف متوازی ہے ج ع کا، میدان کا رقبہ مربع گزوں میں دریافت کرو۔

(ملیشیا لٹریری)

۹ــــ آٹھ ضلعوں کی شکل ا ب ج د ع ف گ ل کا رقبہ کیا ہونا چاہیے اگر وتر ا ع کو اساسی خط فرض کیا جائے اور زاوئی نقاط سے ا ع پر ب بَ، ج جَ، د دَ وغیرہ عمود کھینچے گئے ہیں۔ وتر کے اوپر کے عمودوں کے طول ب بَ = ۲۹۴، ج جَ = ۱۴۲٫۵، د دَ = ۲۲۴ اور وتر کے نچلے عمودوں کے طول ف فَ = ۱۲۱، گ گَ = ۱۹۵٫۵، ل لَ = ۱۴۲، اور مقطوعات ا لَ = ۴۴٫۵، لَ بَ = ۱۲۴٫۵، بَ گَ = ۸۰، گَ جَ = ۴۱، جَ دَ = ۱۳۰٫۵، دَ فَ = ۵۰، فَ ع = ۵۲٫۵؟

(جامعۂ پنجاب میٹریکیولیشن)

———(✤)———

# باب دہم

# پیمائش بیاض

۵۸ــــ اگر کسی میدان کی سرحد مستقیم الاضلاع شکل ہو تو اس کا رقبہ اساسی خطوط اور بیرونی عموددوں کی مدد سے دریافت کیا جا سکتا ہے۔

۵۹ــــ اساسی خطوط اور بیرونی عموددوں پر کے فاصلے گنٹر[1] کی زنجیر سے ناپے جاتے ہیں۔ اس زنجیر کا طول ۲۲ گز ہوتا ہے اور یہ ۱۰۰ کڑیوں پر مشتمل ہوتی ہے [اس پورے زنجیر کے طول کو ایک جریب یا ایک زنجیر اور اس کی ہر ایک کڑی کے طول کو ایک کڑی کہتے ہیں]

۶۰ــــ وہ کتابچہ جس میں پیمائش کنندہ ان پیمائشوں کو قلم بند کرتا جاتا ہے پیمائش بیاض کہلاتا ہے۔

پیمائش بیاض کا ہر ایک صفحہ تین کالموں میں منقسم ہوتا ہے۔ درمیانی کالم میں وہ پیمائشیں لکھی جاتی ہیں جو اساسی خطوط سے متعلق ہوں اور بازوؤں کے کالموں میں بیرونی عموددوں کی پیمائشیں مندرج کی جاتی ہیں۔

اساسی خط کا ہر ایک انتہائی نقطہ مقام صدر کہلاتا ہے۔

۶۱ــــ پیمائش کنندہ اپنی پیمائشوں کا داخلہ درمیانی کالم میں نیچے سے

[1] Gunters chain

شروع کرتا ہے اور پیمائشوں کو یکے بعد دیگرے اوپر کے رُخ لکھتا جاتا ہے۔

سب سے پہلے وہ جو کچھ قلم بند کرتا ہے اُس سے پہلے اساسی خط کی سمت ظاہر ہوتی ہے۔ دوسری مرتبہ جو کچھ لکھتا ہے اُس سے اس خط پر کا وہ فاصلہ مراد ہوتا ہے جو پہلے مقامہ اور پہلے بیرونی عمود کے درمیان ہوتا ہے۔ تیسری تحریر سے اِس بیرونی عمود کا طول ظاہر ہوتا ہے اور اس کا اندراج دائیں یا بائیں کالم میں ہوتا ہے بلحاظ اس کے کہ بیرونی عمود اساسی خط کے دائیں یا بائیں جانب ہو۔ چوتھے اندراج سے اساسی خط کا وہ فاصلہ معلوم ہوتا ہے جو پہلے مقامہ اور دوسرے بیرونی عمود کے درمیان ہوتا ہے۔ پانچواں اندراج اس بیرونی عمود کے طول کو ظاہر کرتا ہے۔ اور اسی طرح پیمائش کنندہ اندراجات کرتا جاتا ہے یہاں تک کہ وہ پہلے اساسی خط کے انتہائی سرے تک پہنچ جاتا ہے۔ اساسی خط کا یہ سرا "دوسرا مقامہ" کہلاتا ہے۔

میدان کی پیمائش میں اگر ایک ہی اساسی خط استعمال کیا گیا ہو تو اس سے زیادہ اور پیمائشوں کی ضرورت نہیں ہوتی ہے۔ اگر دو یا زیادہ اساسی خطوط استعمال کیے گئے ہوں تو پیمائش کنندہ دوسرے اساسی خط پر دوسرے مقامہ سے تیسرے مقامہ تک اُسی طریقہ سے روانہ ہوتا ہے جس طرح کہ وہ پہلے اساسی خط پر پہلے مقامہ سے دوسرے مقامہ تک پہنچا تھا۔ اور اسی طرح بقیہ اساسی خطوط پر بھی یہاں تک کہ وہ پہلے مقامہ پر واپس آتا ہے۔

پیمائش بیاض میں عام طور پر مقاموں کی نشاندہی اس طرح کی جاتی ہے:

⊙ ا، ⊙ ب، ⊙ ج، .... یا اس طرح: ①، ②، ③، ..........

اساسی خط کی سمت کا اظہار مختلف طریقوں سے کیا جاتا ہے مثلاً

"⊙ ا سے ⊙ ب تک جا و ش" اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ پہلے مقامہ سے دوسرے مقامہ تک اساسی خط کی سمت شمالی سمت ہے یعنی دوسرا مقامہ پہلے مقامہ کے شمال میں واقع ہے۔

"① سے ② تک جا و ج مغ" اس کا مطلب یہ ہے کہ پہلے مقامہ سے دوسرے مقامہ تک اساسی خط کی سمت جنوب مغربی سمت ہے یعنی دوسرا مقامہ پہلے مقامہ کے جنوب مغرب میں واقع ہے۔

"۳ سے ۳ ش ۶۰ ج" اس سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ دوسرے مقام اور تیسرے مقام کے درمیان اساسی خط کی سمت ایسی ہے جو مشرق کے ساتھ جنوب کی طرف ۶۰° کا زاویہ بناتی ہے یعنی دوسرے مقام سے روانہ ہو کر اگر ایسے خط پر جائیں جو مشرق کے ساتھ جنوب کی طرف ۶۰° کا زاویہ بناتا ہے تو تیسرے مقام تک پہنچ سکتے ہیں (دیکھو شکل)۔




"۵ ب سے بائیں جانب پلٹو" کا یہ مطلب ہوتا ہے کہ مقام ب پر پہنچنے کے بعد پیمائش کنندہ بائیں جانب پلٹتا ہے لیکن یہ ضروری نہیں ہے کہ زاویہ قائمہ ہی سے پلٹے اور پھر دوسرے اساسی خط پر روانہ ہوتا ہے۔

اگر کسی بازو کے کالم میں صفر لکھا ہوا ہو تو اس سے یہ مراد ہوتی ہے کہ میدان کی سرحد پر کا متناظر نقطہ اساسی خط سے کچھ بھی فاصلہ پر نہیں ہے یا بالفاظِ دیگر اس نقطہ پر اساسی خط سرحد سے مل جاتا ہے۔

۶۲ ــــ توضیح کے لیے ذیل کے اندراجات پر غور کرو جو ایک پیمائش بیاض سے لیے گئے ہیں۔

وسطی کالم کے نیچے سے شروع کر کے اوپر کے رخ پڑھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ ــــ

(۱) اساسی خط ا سے شروع ہو کر مشرق کی طرف بڑھتا ہے۔

| | کڑی | |
|---|---|---|
| | ⊙ ب | |
| | ۳۵۰ | |
| | ۱۸۰ | ج ۷۵ |
| ۶۰ د | ۸۰ | |
| جاؤ م | ⊙ ا سے | |

(۲) اس اساسی خط پر اگر ا سے ۸۰ کڑی کا فاصلہ ناپ لیا جائے اور پھر بائیں جانب اساسی خط پر علی القوائم سمت میں ۶۰ کڑی کا فاصلہ طے کیا جائے تو ہم نقطۂ د پر پہنچیں گے جو سرحد کا ایک زاویئی نقطہ ہے۔

(۳) ا سے اساسی خط پر ۱۸۰ کڑی کا فاصلہ ناپ لیا جائے اور پھر دائیں جانب اساسی خط پر علی القوائم سمت میں ۷۵ کڑی کا فاصلہ طے کیا جائے تو ہم سرحد کے دوسرے زاویئی نقطہ ج پر پہنچیں گے۔

(۴) اگر ہم اساسی خط پر ا سے ۳۵۰ کڑی کا فاصلہ طے کریں تو ہم نقطۂ ب پر جو دوسرا مقامہ ہے پہنچیں گے۔




پس بازو کی شکل ان اندراجات سے تعبیر ہونے والے میدان کے خاکہ کو ظاہر کرتی ہے۔

اس میں ا ط = ۸۰ کڑی

ا ق = ۱۸۰ "

ا ب = ۳۵۰ "

ط د = ۶۰ "

ق ج = ۷۵ "

اب پیمائش بیاض کے ذیل کے اندراجات اور ان سے تعبیر ہونے والے میدان کے خاکہ پر غور کرو۔




| | کڑی | |
|---|---|---|
| | ⊙ ا کو | |
| ۰ | ۳۲۰ | |
| ۱۲ ع | ۲۴۰ | |
| بائیں جانب پلٹو | ⊙ ج سے | |
| | ⊙ ج کو | |
| | ۶۴۰ | ۰ |
| | ۴۳۴ | گ ۵۳ |
| ۰ | ۳۲۸ | |
| ۳۰ ع | ۲۶۸ | |
| مغ سے ۶۰° ج جاؤ | ⊙ ب سے | |
| | ⊙ ب کو | |
| | ۴۶۵ | ۰ |
| | ۳۱۰ | د ۴۲ |
| ش کی طرف جاؤ | ا سے | |

یہاں تین اساسی خطوط اُن کی سمتیں اور طول دیے ہوئے ہوں اس لیے یہ سب سے پہلے کھینچے جا سکتے ہیں۔

پھر ہر اساسی خط سے بیرونی عمود بھی کھینچے جا سکتے ہیں جیسا کہ دفعہ ۴۲ میں معلوم ہو چکا ہے۔

شکل کا رقبہ دریافت کرنے کے لئے دفعہ ۵۶ میں سمجھایا ہوا طریقہ استعمال کرو۔

# امثلہ نمبری ۱۰

## سوالات امتحانات

۱ــــ ذیل کے اندراجات سے میدان کا نقشہ اُتارو اور اُس کا رقبہ دریافت کرو۔

| | کڑی | |
|---|---|---|
| | د کو ⊙ | |
| | ۶۰۰ | |
| | ۴۰۰ | ج ۱۲۰ |
| ۱۰۰ ع | ۳۶۰ | |
| | ۲۵۰ | ب ۱۴۰ |
| ۱۶۰ ف | ۲۰۰ | |
| | ⊙ ا سے | |

(یورپین اسکولز: فائنل: صوبجات متحدہ)

۲ــــ پیمائش بایمں کے ذیل کے اندراجات سے میدان کا خاکہ کھینچو اور اُس کا رقبہ دریافت کرو۔

| | کڑی | |
|---|---|---|
| ۰ | ⊙ ب کو | |
| | ۳۰۰ | ۰ |
| | ۲۴۰ | ۵۰ |
| | ۱۶۰ | ۰ |

| | | |
|---|---|---|
| ۶۰ | ۱۰۰ | |
| | ۸۰ | ۵۰ |
| ۰ | ۰ | ۴۰ |
| | ⊙ا سے | |

(یورپین اسکولز: فائینل۔ صوبجات متحدہ)

۳۔۔ ذیل کے اندراجات سے میدان ا ب ع گ ف د ج کا خاکہ اتارو اور اس کا رقبہ معلوم کرو:۔

| | گز | |
|---|---|---|
| | ⊙گ کو | |
| | ۲۰۴ | |
| ۹۴ ف | ۱۹۸ | |
| | ۱۲۲ | ع ۱۰ |
| ۶۴ د | ۱۱۷ | |
| ۱۴ ج | ۸۸ | |
| | ۶۳ | ب ۷۰ |
| | ⊙ا سے | |

(جامعۂ پنجاب۔ میٹریکیولیشن)

۴۔۔ ذیل کے اندراجات سے میدان کا خاکہ بناؤ اور اس کا رقبہ نکالو:۔

| | کڑی | |
|---|---|---|
| | ⊙ گ کو | |
| | ۱۰۳۰ | |
| ۷۰ ہ ف کو | ۹۹۰ | |
| | ۶۱۰ | ع ۵۰ |
| ۳۲۰ د | ۵۸۵ | |
| ۷۰ ج | ۴۴۰ | |
| | ۳۱۵ | ب ۳۵۰ |
| | ⊙ ا سے | |

۵— ذیل کے اندراجات سے میدان کا خاکہ اتارو اور اس کا رقبہ دریافت کرو:
یوروپین اسکولز فائینل - صوبہ جات متحدہ

| | کڑی | |
|---|---|---|
| | ⊙ ا | |
| ۰ | ۵۰۰ | |
| ۲۰ ہ | ۳۲۰ | |
| ۳۰ گ | ۱۴۰ | |
| | ۰ | |
| | ⊙ ج<br>سیدھی جانب پلٹو | |
| | ⊙ ج | |
| | ۴۰۰ | ۰ |
| | ۱۸۰ | ۲۰ ف |
| | ۰ | ۰ |
| جاؤش م | ⊙ ب سے | |
| | ⊙ ب | |
| ۰ | ۳۰۰ | |
| ۱۲ ع | ۲۰۰ | |
| ۱۰ د | ۹۰ | |
| | ۰ | |
| جاؤش مغ | ⊙ ا سے | |

(جامعہ الہ آباد: میٹریکیولیشن)

۶۔۔۔ ذیل کے اندراجات سے میدان کا خاکہ بناؤ اور اُس کا رقبہ ایکڑ، روڈ اور پول میں دریافت کرو:-

| بائیں | کڑی | دائیں |
|---|---|---|
| | ا ⊙ | |
| ۰ | ۴۰۹ | |
| ۲۰ ک | ۶۰ | |
| | ۳۰ | ۰۴ |
| | ۲۰ | ۱۰ گ |
| | ج ⊙ | ۰ |
| پلٹو | بائیں جانب | |
| | ج ⊙ | |
| | ۱۶۹ | ۰ |
| | ۳۰ | ۲۰ ف |
| | ب ⊙ | ۰ |
| پلٹو | بائیں جانب | |
| | ب ⊙ | |
| | ۵۱۰ | ۰ |
| | ۱۶۰ | ۳۰ ع |
| | ۵۰ | ۱۰ د |
| | ۰ | ۰ |
| جاؤ مشرق | ا ⊙ سے | |

(جامعہ الہ آباد: میٹریکیولیشن)

۷ — ذیل کے اندراجات سے میدان کی نقشہ کشی کرو اور اس کا رقبہ ایکڑ، روڈ اور پول میں دریافت کرو۔

| | کڑی | |
|---|---|---|
| | ⊙ ا | |
| | ۵۰۰ | |
| | ۳۸۰ | ۲۵ گ |
| | ⊙ ج | |
| پلٹو | سیدھی جانب | |
| | ⊙ ج | |
| | ۵۰۰ | |
| ۱۷۵ ف | ۲۲۰ | |
| | ⊙ ب | |
| پلٹو | سیدھی جانب | |
| | ⊙ ب | |
| | ۸۰۰ | |
| ۱۰۰ ع | ۶۵۰ | |
| ۲۰۰ د | ۴۰۰ | |
| | ⊙ ا | |

(جامعہ الہ آباد: میٹریکیولیشن)

۸ — ذیل کے اندراجات سے میدان کا نقشہ اتارو اور اس کا رقبہ دریافت کرو۔

| | کڑی | |
|---|---|---|
| | د کو ⊙ | |
| | ۷۵۰ | |
| | ۶۲۰ | ۱۶۰ ج |
| ۱۲۰ ع | ۳۰۰ | |
| | ب ⊙ | |
| پلٹو | دائیں جانب | |
| | ب ⊙ | |
| | ۸۰۰ | |
| | ۲۰۰ | ۲۵۰ ج |
| جاؤ مغرب | ا سے ⊙ | |

(یورپین اسکولز: فائینل۔ صوبہ جات متحدہ)

۹۔ میدان ا ب ج کا خاکہ اُتارو اور اُس کا رقبہ معلوم کرو:—

| | کڑی | |
|---|---|---|
| | ا ⊙ | |
| ۰ | ۸۵۰ | |
| ۸ | ۶۲۰ | |
| | ۵۰۰ | ۰ |
| | ۳۵۰ | ۱۰ |
| | ج ⊙ | |
| پلٹو | بائیں جانب | |

| | | |
|---|---|---|
| | ⊙ ج | |
| ۰ | ۶۸۰ | |
| ۷ | ۳۰۰ | |
| | ⊙ ب | |
| پلٹو | بائیں جانب | |
| | ⊙ ب | |
| | ۵۱۰ | ۰ |
| | ۴۶۰ | ۲۰ |
| | ۱۰۰ | ۱۵ |
| جاؤ ج مغ | شروع کرواور | ۱⊙ سے |

(جامعہ کلکتہ : میٹر یکیولیشن)

۱۰ــــ ذیل کے اندراجات سے میدان کا نقشہ اور رقبہ معلوم کرو:ــــ

| | | |
|---|---|---|
| | کڑی | |
| | ⊙ ع | |
| | ۵۰ | |
| ۶۰ د | ۳۰۰ | |
| | ۲۰۰ | ج ۰ |
| | ۱۶۰ | ب ۴۰ |
| | ۱ ⊙ | ۰ |
| پلٹو | بائیں جانب | |
| | ۱ ⊙ | |

| پلٹو | بائیں جانب | |
|---|---|---|
| | ۴۸۱ | ۰ |
| | ۴۱۵ | ق ۳۰ |
| | ۳۶۰ | ط ۴۰ |
| ن ۰ | ۳۲۰ | |
| م ۶۰ | ۲۴۰ | |
| ل ۳۰ | ۱۸۰ | |
| ک ۵۰ | ۱۵۰ | |
| ۰ | ۞ ح | |
| | ۞ ح | |
| | ۵۸۹ | ۰ |
| | ۴۵۰ | گ ۸۶ |
| | ۱۲۰ | ف ۷۰ |
| | ۞ ع | ۰ |

۱۱۔ میدان ا ب ج کا خاکہ بناؤ اور ذیل کے اندراجات سے اُس کا رقبہ معلوم کرو۔ اساسی خطوط میدان کے اندر واقع ہوتے ہیں۔

| | کڑی |
|---|---|
| ۱۰ | ۲۸۵۰ ۞ ا |
| ۵۰ | ۲۰۰ |
| | ۰ |
| | ۞ ج |

| بائیں | کڑی | دائیں |
|---|---|---|
| ۰ | ج⊙۳۹۰ | |
| ۳۰ | ۲۰۰ | |
| ۳۰ | ۱۰۰ | |
| ۱۰ | ۰ | |
| | ب⊙ | |
| ۰ | ب⊙۵۶۰ | |
| ۳۰ | ۱۰۰ | |
| ۰ | ۰ | |
| | ش ۵ْ۲ مغ | |
| | ۲⊙ | |

(یوروپین اسکولز: فائینل صوبہ جات متحدہ)

۱۲— ذیل کے اندراجات سے میدان کا نقشہ اُتارو اور اُس کا رقبہ دریافت کرو۔

| بائیں | کڑی | دائیں |
|---|---|---|
| | ۲⊙ | |
| ۰ | ۸۱۸ | |
| ۴۰ | ۱۲۰ | |
| ۰ | ۶۰ | ۲۰ |
| | ۴۰ | ۰ |
| | ج⊙ | ۰ |
| پلٹو | بائیں جانب | |
| | ج⊙ | |

| | | |
|---|---|---|
| ۰ | ۳۳۸ | |
| ۴۰ | ۶۰ | |
| ۰ | ⊙ ب | |
| | بائیں جانب | پلٹو |
| | ⊙ ب | |
| ۰ | ۱۰۲۰ | |
| ۶۰ | ۳۲۰ | |
| ۲۰ | ۱۰۰ | |
| ۰ | ۰ | |
| | ⊙۱ سے | جاؤ مشرق |

(یورپین اسکولز: فائینل۔ صوبہ جات متحدہ)

# باب یازدہم

## مُتشابہ اشکال: ان کا طول

۶۳۔ــــ اشکال کو متشابہ کہتے ہیں اگر اُن کی وضع قطع ایک ہی ہو لیکن اُن کی جسامتوں کا مساوی ہونا ضروری نہیں ہے۔ پس △ ا ب ج اور △ د ع ف متشابہ ہیں۔




تمام مربعے اور نیز تمام دائرے ایک دوسرے کے متشابہ ہوتے ہیں۔ کسی میدان کا خاکہ خود میدان کے متشابہ ہوتا ہے۔ کسی جسم کی تکبیر کی جائے تو وہ اور اُس کا خیال متشابہ ہوتے ہیں۔

اگر کسی بڑے مثلث میں سے اُس کے کسی ضلع کے متوازی ایک خطِ مستقیم کھینچکر ایک چھوٹا مثلث قطع کر لیا جائے تو چھوٹا مثلث بڑے مثلث کے متشابہ ہوتا ہے۔

۶۴۔ــــ متشابہ مستقیم الاضلاع شکلیں مساوی الزوایا ہوتی ہیں اور اُن کے متناظر اضلاع متناسب ہوتے ہیں۔ پس متشابہ مستقیم الاضلاع شکلوں ا ب ج د ع اور ف گ ہ ک ل میں۔

ا ب : ج د = ف گ : ھ ک







۶۵ـــــ اگر کسی شکل میں دو خطوط، مستقیم یا منحنی کھینچے جائیں اور پھر دو متناظر خطوط اس کی متشابہ شکل میں بھی کھینچے جائیں تو یہ چاروں خطوط متناسب میں ہونگے۔ پس دائروں ا ب ج د اور ع ف گ ھ میں۔

قوس ا ب ج : قوس ع ف گ = ا د : ع ھ







نیز
محیط ا د ج ب : قطر ا د = محیط ع ھ گ ف : قطر ع ھ

## ۶۶ـــــ مسئلہ ۱۳

مستقیم الاضلاع شکل کا ایک ضلع دیا ہوا ہو تو اس کے بقیہ اضلاع معلوم کرنا جبکہ اس کے متشابہ مستقیم الاضلاع شکل کے تمام اضلاع دیے ہوئے ہیں۔






فرض کرو کہ ا ب ج د ع اور ف گ ہ ک ل دو متشابہ مستقیم الاضلاع شکلیں ہیں۔

فرض کرو کہ شکل ا ب ج د ع کے ضلع ا ب کا ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے ا ہے۔ نیز فرض کرو کہ شکل ف گ ہ ک ل کے متناظر ضلع ف گ کا طول اور اس کے دوسرے اضلاع گ ہ، ہ ک، ک ل، ل ف کے طول اسی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب ط، ق، ر، ص، ٹ ہیں۔

مطلوب یہ ہے کہ شکل ا ب ج د ع کے بقیہ ضلعوں کے طول ا، ط، ق، ر، ص، ٹ کی رقوم میں معلوم کئے جائیں۔

چونکہ ب ج متناظر ہے گ ہ کے اور ا ب متناظر ہے ف گ کے۔

∴ ب ج : ا ب = گ ہ : ف گ ........ دفعہ ۶۴

یعنی۔

ب ج : ا = ق : ط

اسی طرح معلوم ہوتا ہے کہ۔

ج د : ا = ر : ط

د ع : ا = ص : ط

ع ا : ا = ٹ : ط

## پس قاعدہ۔

مستقیم الاضلاع شکل کا کوئی سا ضلع معلوم ہو سکتا ہے اگر شکل کے کسی معلومہ ضلع کے ساتھ اس کا تناسب معلوم کیا جائے اور پھر اس تناسب کو کسی متشابہ شکل کے متناظر ضلعوں کی نسبت کے مساوی دکھا جائے۔

## یا مختصراً۔

پہلی شکل کا کوئی سا ضلع : پہلی شکل کا معلومہ ضلع = دوسری شکل کے متناظر اضلاع کی نسبت۔

پہلی شکل کا کوئی سا ضلع : ل = ق : ط

جہاں ط متناظر ہے ل کے۔

نوٹ۔ ایک شکل کے تمام اضلاع کے ناپ ایک ہی طولی اکائی میں بیان کرنا ضروری ہیں۔

## توضیحی مثالیں

**مثال (۱)** ایک مثلث کے اضلاع کے ناپ بالترتیب ۱۱، ۱۵ اور ۲۳ فٹ ہیں۔ اس کا ۱۱ فٹ طول کا ضلع ایک متشابہ مثلث کے ۷ گز طول کے ضلع سے متناظر ہے۔ اس مثلث کے بقیہ ضلعوں کے طول معلوم کرو۔

دوسرے مثلث کا ایک ضلع : ۷ گز = ق : ط ...... دفعہ ۶۶

جہاں ل = ۷، ط = ۱۱، ق = ۱۵

دوسرے مثلث کا ایک ضلع : ۷ گز = ۱۵ : ۱۱

∴ دوسرے مثلث کا ایک ضلع = ۷ گز × $\frac{۱۵}{۱۱}$

= $\frac{۱۰۵}{۱۱}$ گز

= ۹ $\frac{۶}{۱۱}$ گز

دوسرے مثلث کا بقیہ ضلع : ۷ گز = ۲۳ : ۱۱

∴ دوسرے مثلث کا بقیہ ضلع = ۷ گز × $\frac{۲۳}{۱۱}$

= $\frac{۱۶۱}{۱۱}$ گز

= ۱۴ $\frac{۷}{۱۱}$ گز

**مثال (۲)**:- کسی △ ا ب ج میں، ا ب = ۱۴ کڑی، ب ج = ۲۳ کڑی، ج ا = ۱۷ کڑی۔ ضلع ا ب میں کے ایک نقطہ د سے ب ج کے متوازی ایک خطِ مستقیم کھینچا گیا جو ا ج سے نقطہ ع پر ملتا ہے۔ اگر ا د = ۱۰ کڑی تو ا ع معلوم کرو۔




مثلثات ا د ع اور ا ب ج متشابہ ہیں..... دفعہ ۶۳

∴ ا ع : ا د = ا ج : ا ب ...... دفعہ ۶۴

لیکن ا د = ۱۰ کڑی، ا ج = ۱۷ کڑی، ا ب = ۱۴ کڑی

ا ع : ۱۰ کڑی = ۱۷ کڑی : ۱۴ کڑی

∴ ا ع = ۱۰ کڑی × $\frac{۱۷}{۱۴}$

= $\frac{۱۷۰}{۱۴}$ کڑی

= ½۱۲ گز ی

**مثال ۳:۔ کسی غیر ممکن العبور دریا کا عرض معلوم کرنا۔**
دریا کے قریبی کنارہ کے کسی نقطہ ا سے جو دوسرے کنارہ کے کسی جسم ع کے عین مقابل ہے ایک خطِ مستقیم ا ب، ا ع پر علی القوائم کھینچو۔
ا ب کو ج تک اتنا بڑھاؤ
کہ ب ج = ا ب




ج سے ج د، ا ج پر عمود نکالو
ع ب کو یہاں تک بڑھاؤ
ج د سے نقطہ د پر مل جائے۔
تب ∵ مثلثات ا ب ع،
ب ج د کلیتہً ایک دوسرے
کے مساوی ہیں
(اقلیدس مقالۂ اول شکل ۲۶)

∴ ج د = ا ع

لیکن دریا کو عبور کرنے کے بغیر ج د کو ناپ سکتے ہیں۔
اس طرح دریا کو عبور کرنے کے بغیر ا ع معلوم کیا جا سکتا ہے۔

**مثال ۴:۔** ایک مثلث قائم الزاویہ کے اضلاع کے ناپ بالترتیب ۲۸، ۴۵، اور ۵۳ انچ ہیں: زاویۂ قائمہ سے وتر پر کے عمود کا طول دریافت کرو۔
فرض کرو کہ ا ب ج مثلث ہے اور ج د زاویۂ قائمہ سے وتر پر کا عمود ہے۔
اب مثلث ا ب ج، ب ج د، اور ا ج د تمام ایک دوسرے کے متشابہ ہیں۔
(اقلیدس مقالۂ ششم شکل ۸)

∴ ج د : ج ا = ب ج : ا ب ..... دفعہ ۱۶۴
لیکن ج ا = ۲۸ انچ
ب ج = ۴۵ انچ
ا ب = ۵۳ انچ
∴ ج د : ۲۸″ = ۴۵″ : ۵۳″



∴ ج د = $\frac{۴۵ \times ۲۸}{۵۳}$ انچ

= $۲۳ \frac{۴۱}{۵۳}$ انچ

## امثلہ نمبری ۱۱(۱)

۱۔ ایک مثلث کا قاعدہ اور ارتفاع بالترتیب ۱۳ انچ اور ۱۵ انچ ہیں: ایک ایسے متشابہ مثلث کا ارتفاع دریافت کرو جس کا قاعدہ ۹ انچ ہے۔

۲۔ کسی مثلث کا قاعدہ اور ارتفاع بالترتیب ۲ فٹ ۳ انچ اور ۳ فٹ ۹ انچ ہیں: ایک ایسے متشابہ مثلث کا ارتفاع معلوم کرو جس کا قاعدہ ۱ گز ہے۔

۳۔ ایک آدمی کا قد ۵ فٹ ۱۰ انچ ہے۔ اگر اس کے سایہ کا طول ۳ فٹ ۲ انچ ہوتا ہو تو بتاؤ کہ اسی وقت اور اُسی مقام پر ۵ فٹ ۶ انچ قد کے آدمی کے سایہ کا طول کیا ہوگا؟

۴۔ اگر کسی مثلث قائم الزاویہ کے اضلاع کے ناپ بالترتیب ۳۵، ۳۷ اور ۱۲ فٹ ہوں تو زاویۂ قائمہ سے وتر پر کے عمود کا طول دریافت کرو۔

۵۔ اگر کسی مثلث قائم الزاویہ کے اضلاع کے ناپ بالترتیب ۹ گز ۲ فٹ ۲ انچ، ۳ گز ۱ فٹ اور ۱۰ گز ۱۰ انچ ہوں تو زاویہ قائمہ سے وتر پر کے عمود کا طول دریافت کرو۔

۶۔ کسی میدان کے نقشہ کا عرض ۱ فٹ ۸ انچ ہے: میدان کا عرض دریافت کرو اگر نقشہ ۴ فٹ = ۱ میل کے پیمانہ پر اُتارا گیا ہو۔

۷۔ ایک نقشہ میں دو شہروں کے درمیان ۱ء۵۷ انچ کا فاصلہ ہے: اگر نقشہ ۱۷۰ میل = ایک انچ کے پیمانہ پر اُتارا گیا ہو تو شہروں کا درمیانی فاصلہ فی الحقیقت کیا ہوگا؟

۸۔ ایک نقشہ میں جو ۲۵۰ میل = ایک انچ کے پیمانہ پر اُتارا گیا ہے کسی ملک کا طول ۳ء۷ انچ ظاہر ہوتا ہے۔ بتاؤ کہ ایک دوسرے نقشہ پر اس ملک کا کیا طول ظاہر ہوگا اگر یہ ۲۸۵ میل = ۱ انچ کے پیمانہ پر اُتارا گیا ہو؟

۹۔ ایک جھیل کا طول ۴ میل ہے اور ایک نقشہ میں اس کا طول ۰ء۲۵

انچ ظاہر ہوتا ہے۔ اُس کا عرض دریافت کرو جو اُسی نقشہ میں ۰.۶۶ انچ معلوم ہوتا ہے۔

۱۰ ـــــ کسی گرجا کے ایک ایسے مینار کی بلندی دریافت کرو جس کے سایہ کا طول ۱۳۳½ فٹ ہوتا ہے۔ اگر اُسی وقت اور اُسی مقام پر ۴ فٹ ۶ انچ لمبی چھڑی کے سایہ کا طول ۳ فٹ ۴ انچ ہوتا ہے۔

۱۱ ـــــ ایک مثلث ا ب ج کے ضلع ا ب کے نقطہ د سے قاعدہ ب ج کے متوازی ایک خطِ مستقیم کھینچا گیا جو ضلع ا ج سے نقطہ ع پر ملتا ہے۔ د ع کا طول معلوم کرو اگر ا ب = ۱۴ کڑی، ب ج = ۱۰ کڑی اور ا د = ۹ کڑی۔

۱۲ ـــــ سطحِ زمین کے قریب آنکھ رکھ کر ایک شخص ایسی وضع اختیار کرتا ہے کہ وہ ایک انتصابی چھڑی اور ایک بُرج کی چوٹی کو ایک خطِ مستقیم میں دیکھ سکتا ہے۔ اگر چھڑی کا طول ۵ فٹ ہو اور اگر وہ اُس شخص سے ۹ فٹ اور برج سے ۱۳۵ گز کے فاصلہ پر نصب کیجائے تو بُرج کی بلندی دریافت کرو۔

## امثلہ نمبری ۱۱ (ب)

۱۳ ـــــ ایک مثلث کا قاعدہ اور ارتفاع بالترتیب ۲۷ اور ۱۹ راسی ہیں ایک ایسے متشابہ مثلث کا قاعدہ دریافت کرو جس کا ارتفاع ۱۵ لاٹھ ہے۔

۱۴ ـــــ ایک مثلث کا قاعدہ اور ارتفاع بالترتیب ۳ راسی ۱۲ لاٹھ اور ۵ راسی ۹ لاٹھ ہے: ایک ایسے متشابہ مثلث کا ارتفاع معلوم کرو جس کا قاعدہ ۷ راسی ہے۔

۱۵ ـــــ اگر ایک قائم الزاویہ مثلث کے اضلاع ۴۸، ۵۵، اور ۷۳ لاٹھ ہوں تو زاویۂ قائمہ سے وتر پر کے عمود کا طول معلوم کرو۔

۱۶ ـــــ ایک مثلث کا احاطہ اور ارتفاع بالترتیب ۵ راسی اور ا راسی ۱۲ لاٹھ ہے: ایک ایسے متشابہ مثلث کا احاطہ معلوم کرو جس کے ارتفاع کا ناپ ۲ راسی ۶ لاٹھ ہے۔

## سوالات امتحانات ۱۱

۱ ـــــ ہندسہ کی مدد سے ایک ایسا عملی طریقہ بتاؤ جس کی مدد سے کسی دیے ہوئے مقام ب سے ایک ایسے جسم ا تک کا فاصلہ معلوم کیا جا سکتا ہے جس تک

پہنچنا ناممکن ہو: اپنے مطلب کو شکل سے واضح کرو۔ (جامعۂ الٰہ آباد: میٹری کیولیشن)

۲ ـــــ ایک شکلِ منحرف کا رقبہ ۳۰ مربع فٹ اور دو متوازی اضلاع بالترتیب ۱۲ اور ۸ فٹ ہیں۔ غیر متوازی خطوط بڑھائے جانے پر جس نقطہ پر ملیں گے وہاں سے بڑے متوازی تک کا عمودی فاصلہ معلوم کرو۔

(جامعۂ پنجاب: میٹری کیولیشن)

۳ ـــــ ایک مثلث قائم الزاویہ کا وتر ۲۳۱۲ فٹ اور ایک ضلع ۹ گز ہے: زاویہ قائمہ سے وتر پر کے عمود کا طول دریافت کرو۔

(جامعۂ پنجاب: مڈل اسکول)

۴ ـــــ اب اور ج د دو ڈنڈے ہیں جو زمین میں انتصاباً نصب کر دیئے گئے ہیں: اب = ۱۰۰ فٹ اور ج د = ۵۰ فٹ۔ ڈوریوں کی مدد سے ا کو د سے اور ب کو ج سے ملا دیا گیا۔ ڈوریوں کا نقطۂ تقاطع ع پر ہوتا ہے: ب د سے ع کی بلندی دریافت کرو۔

(یورپین اسکولز: فائینل صوبہ جات متحدہ)

۵ ـــــ ایک دائرہ کا نصف قطر ۲۰ انچ ہے۔ مرکز سے ۲۵ انچ کے فاصلہ پر کے ایک نقطہ سے دائرہ کے دو مماس کھینچے گئے ہیں۔ نقاطِ تماس کو ملانے والے وتر سے اس نقطہ تک کا فاصلہ دریافت کرو۔

(یورپین اسکولز: فائینل صوبہ جات متحدہ)

۶ ـــــ ایک مثلث کا قاعدہ = ا اور ارتفاع = ع، مثلث کے اندر اگر ایک مربع بنایا جائے تو اس کا ضلع دریافت کرو۔

(یورپین اسکولز: فائینل۔ صوبہ جات متحدہ)

۷ ـــــ ایک شخص جو ایک گرجا کے مینار کی بلندی دریافت کرنا چاہتا ہے، مشاہدہ کرتا ہے کہ ۴ فٹ بلند قندیل کے ڈنڈے کو جو مینار کے قاعدہ سے ۸۴ فٹ ۹ انچ کے فاصلہ پر ہے اُن کے قاعدوں کو ملانے والے خط کی سیدھ میں قندیل سے پرے ۱۱ فٹ ۳ انچ کے فاصلہ سے اگر دیکھا جائے تو قندیل اور مینار کی چوٹیاں ایک ہی خطِ مستقیم میں نظر آتی ہیں: مینار کی بلندی کیا ہے؟

(رڑکی انجینیر: داخلہ)

۸ — ایک خندق کی تراش کا عرض بالائی حصہ پر ۳۲ فٹ، تہ پر ۱۴ فٹ اور گہرائی ۸ فٹ ہے۔ اگر پانی کی سطح کا عرض ۲۶ فٹ ہو تو اسکی گہرائی کیا ہو گی؟

(رڑکی انجینیر: داخلہ)

۹ — ذیل کے امور کو دریافت کرنے کے عملی طریقے بیان کرو۔ (۱) کسی دریا کا عرض اور (۲) دو نقاط کا درمیانی فاصلہ جن میں سے ایک بہت دُور ہے اور اُس تک پہنچ نہیں سکتے۔

(رڑکی انجینیر: داخلہ)

۱۰ — ایک شکلِ منحرف کے متوازی اضلاع بالترتیب ۱۶ اور ۲۰ فٹ اور اُن کا درمیانی عمودی فاصلہ ۵ فٹ ہے۔ دوسرے دو اضلاع کو بڑھایا گیا یہاں تک کہ وہ ایک دوسرے سے مل گئے: نقطۂ تقاطع سے بڑے متوازی تک کا عمودی فاصلہ دریافت کرو۔

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۱۱ — ایک شکلِ منحرف کے متوازی اضلاع بالترتیب ۸ فٹ اور ۱۴ فٹ ہیں۔ ان کے متوازی، شکل پر سے گزرتے ہوئے دو خطوطِ مستقیم کھینچے گئے اس طرح کہ چاروں خطوط مساوی الفصل ہیں: خطوطِ مستقیم کے طول دریافت کرو۔

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۱۲ — ایک مثلث قائم الزاویہ کے اضلاع ۱۲ اور ۱۶ ہیں۔ اس کے اندر بنے ہوئے ایک ایسے مستطیل کے اضلاع کے طول مطلوب ہیں جس کا رقبہ مثلث کے رقبہ کا نصف ہے۔

(رڑکی انجینیر: فائینل)

۱۳ — مقابل کے زاویہ سے عمود کھینچکر مثلث قائم الزاویہ کا وتر ایسے دو قطعات میں تقسیم کیا گیا جن کے طول بالترتیب ۳۰ اور ۲۰ فٹ ہیں۔ مثلث کے اضلاع اور اس کا رقبہ دریافت کرو۔

(رڑکی انجینیر: فائینل)

۱۴ — اگر کسی مثلث میں ایک ضلع ا (جو بڑے زاویہ کے مقابل ہے اگر

مثلث قائم الزاویہ یا منفرجہ الزاویہ ہو) اور مقابل کے زاویہ سے اُس پر کا عمود ب دیے ہوئے ہوں تو ا اور ب کی رقوم میں ایک ایسے مربع کا رقبہ معلوم کرو جس کا ایک ضلع ا پر واقع ہے اور باقی دو زاویئی نقاط مثلث کے دوسرے اضلاع پر ہیں۔

(رُڑکی انجینیر: فائینل)

۱۵۔۔۔۔ ایک خندق کے پہلوؤں کے ڈھال بالترتیب ۵ میں ۲ اور ۷ میں ۲ ہیں اور بالائی حصہ پر اس کا عرض ۲۲ فٹ ہے۔ یہ فرض کرکے کہ اُس کے رخ ہر بڑے قاعدہ پر ملتے ہیں اس کی تراش کا رقبہ معلوم کرو۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ: ماہانہ)

۱۶۔۔۔۔ مائل رخوں کے ایک تالاب میں سطح آب کا عرض ۸۰ ہاتھ ہوتا ہے جبکہ پانی کی گہرائی ۶ ہاتھ ہے۔ اور اگر پانی کی گہرائی دس ہاتھ ہو تو سطح آب کا عرض ۸۵ ہاتھ ہوتا ہے: عرض کیا ہوگا اگر پانی کی گہرائی ۱۲ ہاتھ ہو؟

(جامعۂ پنجاب۔ میٹری کیولیشن)

۱۷۔۔۔۔ ایک خاص فاصلہ پر نصف انچ لمبی سُوئی سے اتنا ہی زاویہ بنتا ہے جتنا کہ $\frac{1}{2}$ ۷ فٹ لمبی سلاخ سے ۱۰۰ گز کے فاصلہ پر بنتا ہے: بتاؤ کہ مقامِ مشاہدہ سے سُوئی کتنے فاصلہ پر ہے؟

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

# باب دوازدہم

## دائرہ۔ محیط اور رقبہ

۶۸۔ ——— دائرہ ایسی شکل مستوی ہے جو ایک ہی خط سے (جسے محیط کہتے ہیں) گھری ہوئی ہو اور اس کے اندرونی ایک مخصوص نقطہ سے محیط تک کھینچے ہوئے تمام مستقیم خطوط ایک دوسرے کے مساوی ہوں۔




اس مخصوص نقطہ کو دائرہ کا مرکز کہتے ہیں۔

دائرہ کا نصف قطر ایک ایسا خطِ مستقیم ہے جو مرکز سے محیط تک کھینچا گیا ہو۔



دائرہ کا قطر ایک ایسا خطِ مستقیم ہے جو مرکز پر سے گزر کر دونوں طرف محیط تک پہنچے۔

پس دائرہ ا ب ج میں، ب د نصف قطر اور ا ج قطر ہے۔

ہم مرکز دائرے ایسے دائرے ہوتے ہیں جن کا مرکز ایک ہی ہوتا ہے (شکل ملاحظہ ہو)

## ۶۹۔ مسئلہ (۱۴)

دائرہ کا محیط معلوم کرنا جبکہ اُس کا قطر دیا ہوا ہو۔




فرض کرو کہ دائرہ ا ب ج کے قطر ا ب کا ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے ر ہے۔
مطلوب یہ ہے کہ دائرہ ا ب ج کا محیط ب ر کی رقوم میں دریافت کیا جائے۔

چونکہ دفعہ ۶۴ سے تمام دائرے متشابہ شکلیں ہوتے ہیں اس لئے کسی دائرہ کے محیط اور قطر میں مستقل نسبت ہوگی ...... دفعہ ۶۵

اس نسبت کی قیمت غیر ناطق ہے یعنی اس کو اعداد میں ٹھیک ٹھیک بیان نہیں کیا جاسکتا لیکن حسب خواہش اس کی قیمت اعشاریہ کے کسی مقام تک صحیح نکالی جاسکتی ہے۔

عبرانی زبان کے حرف π (ہیت) سے اس نسبت کو تعبیر کیا جاتا ہے۔
اعشاریہ کے پانچ مقامات تک π کی صحیح قیمت ۳٫۱۴۱۵۹ ہے لیکن عملی طور پر اس کو $\frac{22}{7}$ کے مساوی لیا جاتا ہے۔

اس طرح تمام دائروں میں

$$\pi = \frac{\text{محیط}}{\text{قطر}}$$

$$\therefore \pi = \frac{\text{دائرہ ا ب ج کا محیط}}{\text{ا ب}}$$

∴ دائرہ ا ب ج کا محیط $= \pi \times$ ا ب

$= \pi \times$ ر خطی اکائیاں

**پس قاعدہ:** دائرہ کے قطر میں کی طولی اکائیوں کی تعداد کو π سے ضرب دیا جائے تو حاصل ضرب اس کے محیط میں اتنی طولی اکائیوں کی تعداد ظاہر کرتا ہے۔

یا مختصراً

دائرہ کا محیط = π × قطر

ط = π × س ......... (۱)

س = ط/π ......... (۲)

## ۷۰- توضیحی مثالیں

**مثال ۱:-** ایک ایسے دائرہ کا محیط دریافت کرو جس کے قطر کا ناپ ۲ گز ۱ فٹ ۹ انچ ہے (π = ۲۲/۷)




دائرہ کا محیط = π س انچ ......... دفعہ ۶۹

یہاں س = ۷ × ۱۲ + ۹ = ۹۳ انچ

اور π = ۲۲/۷

∴ دائرہ کا محیط = ۲۲/۷ × ۹۳ انچ

= ۲۹۲ ۲/۷ انچ

= ۸ گز ۰ فٹ ۴ ۲/۷ انچ

**مثال ۲:-** ایک ایسے دائرہ کا نصف قطر معلوم کرو جس کے محیط کا ناپ ۱۰۰ زنجیر ہے (π = ۲۲/۷)




دائرہ کا قطر = ط/π زنجیر ......... دفعہ ۶۹

یہاں ط = ۱۰۰ زنجیر

اور π = ۲۲/۷

∴ دائرہ کا قطر = ۷/۲۲ × ۱۰۰ زنجیر

اور دائرہ کا نصف قطر = ۱/۲ قطر

∴ دائرہ کا نصف قطر = ۷/۲۲ × ۵۰ زنجیر

= ۱۵ ۱۰/۱۱ زنجیر

مثال ۳ :- بتاؤ کہ نصف میل کا فاصلہ طے کرنے میں ایک پہیہ کتنی گردشیں کرے گا اگر اس کا قطر ۲۸ انچ ہو؟ ( $\pi = \frac{22}{7}$ )




پہیے کا محیط = $\pi$ سا خطی اکائیاں ... دفعہ ۶۹

یہاں $\pi = \frac{22}{7}$، سا = ۲۸ انچ

∴ پہیہ کا محیط = $\frac{22}{7} \times$ ۲۸ انچ

= ۸۸ انچ

∴ نصف میل طے کرنے میں گردشوں کی تعداد } = $\frac{\text{نصف میل}}{\text{۸۸ انچ}}$

= $\frac{\text{۸۸۰} \times \text{۳} \times \text{۱۲ انچ}}{\text{۸۸ انچ}}$ = ۳۶۰

مثال ۴ :- زمین کا نصف قطر ۴۰۰۰ میل فرض کیا جائے تو بتاؤ کہ ۱۰ میل فی گھنٹہ کی اوسط رفتار سے کوئی شخص خطِ استوا کے گرد کتنی مدت میں سفر کرے گا۔

خطِ استوا کا طول = $\pi$ سا خطی اکائیاں ....

.... دفعہ ۶۹




یہاں سا = ۲ × ۴۰۰۰ میل

اور $\pi = \frac{22}{7}$

∴ خطِ استوا کا طول = $\frac{22}{7} \times$ ۸۰۰۰ میل

∴ مطلوبہ مدت = $\frac{\text{۸۰۰۰} \times \text{۲۲}}{\text{۱۰} \times \text{۷}}$ گھنٹے

= $\frac{\text{۸۰۰۰} \times \text{۲۲}}{\text{۲۴} \times \text{۱۰} \times \text{۷}}$ دن

= ۱۰۴ دن ۱۸ گھنٹے ۱۷ $\frac{1}{7}$ منٹ

مثال ۵ :- دو پہیوں کی ایک گاڑی کو ایک دائرہ کے گرد چلانے میں معلوم ہوا کہ اندرونی پہیہ کی ایک گردش جتنی مدت میں ہوتی ہے بیرونی پہیہ اتنی ہی مدت میں ۱ $\frac{3}{4}$ گردشیں کرتا ہے۔ دونوں پہیوں کا درمیانی فاصلہ ۴ فٹ ۶ انچ ہے: اگر ہر ایک

پہیہ کا قطر ۳ فٹ ہو تو بیرونی پہیہ سے بننے والے دائرہ کا محیط دریافت کرو۔

$$\left.\begin{array}{r}\text{بیرونی دائرہ کا محیط:}\\ \text{اندرونی دائرہ کا محیط}\end{array}\right\} = ۱\tfrac{۳}{۴} : ۱$$

$$= ۷ : ۴$$

اب اگر اندرونی دائرہ کا نصف قطر ر فٹ ہو بیرونی دائرہ کا نصف قطر $(ر + ۴\tfrac{۱}{۲})$ فٹ ہوگا۔

$\therefore$ $۲\pi(ر + ۴\tfrac{۱}{۲}) : ۲\pi ر$

$= ۷ : ۴$ ...... دفعہ ۶۹

یا $۴(ر + ۴\tfrac{۱}{۲}) = ۷ ر$

یا $ر = ۶$

$\therefore$ بیرونی دائرہ کا نصف قطر $= (۶ + ۴\tfrac{۱}{۲})$ فٹ

$= ۱۰\tfrac{۱}{۲}$ فٹ

اس لئے —

بیرونی پہیہ سے بننے والے دائرہ کا محیط $= ۲ \times \pi \times ۱۰\tfrac{۱}{۲}$ فٹ

$= ۲ \times \tfrac{۲۲}{۷} \times \tfrac{۲۱}{۲}$ فٹ

$= ۶۶$ فٹ

**مثال ۷:-** کسی مکان کی پیچ نما سیڑھیوں کے حلقہ کا قطر ۶ فٹ ہے اور اوپر کے فرش تک اس کی بلندی ۳۵ فٹ ہے۔ اگر کٹھرے سے $۲\tfrac{۱}{۲}$ گروشیں بنتی ہیں تو طول معلوم کرو ($\pi = \tfrac{۲۲}{۷}$)






مستطیل ا ب ج د پر غور کرو اور فرض کرو کہ ا ب کا ناپ ۲۲ × ۶ فٹ اور

ب ج کا ناپ (۳۵ ÷ ۳½) فٹ = ۱۰ فٹ ہے۔

اگر اس کو موڑ کر ایک کھوکھلا اُسطوانہ بنایا جائے تو وتر ا ج سے اُسطوانہ کے گرد ایک کامل گردش بنیگی۔

اس لئے اگر اس اُسطوانہ سے سیڑھیوں کی تراش ظاہر ہوتی ہو تو خط ا ج بلحاظ طول اور وضع کے کٹھرے کے متناظر ہوگا۔

اب بروے سوال دستی سلاخ سے ۳½ گردشیں بنتی ہیں

∴ دستی سلاخ کا مجموعی طول = ا ج کا طول × ۳½

= √(ا ب² + ب ج²) × ۳½ ........ دفعہ ۱۶

= √(۳۶ × ۲۲² + ۱۰۰) × ۳½ فٹ

= √((۳۶ × (۲۲)²)/۴۹ + ۱۰۰) × ۳½ فٹ

= ½ √۲۲۳۲۴ فٹ

= ½ × ۱۴۹٫۴۱۳..... فٹ

= ۷۴٫۷۰۶ فٹ

**مثال ۷:** ایک گھڑی کی سوئیوں کے طول بالترتیب ۶ انچ ۴ انچ ہیں تو ۳ مارچ ۱۱ بجے صبح سے ۵ مئی ۹ بجے صبح تک سوئیوں کے سروں سے طے شدہ فاصلوں کا فرق دریافت کرو (۲۲/۷ = π)



۳ مارچ ۱۱ بجے صبح سے ۵ مئی ۹ بجے صبح تک کا وقفہ } = ۶۲ دن ۲۲ گھنٹہ

= ۱۵۱۰ گھنٹے

اب گھنٹہ کی سوئی ۱۲ گھنٹوں میں ایک کامل گردش کرتی ہے اس لئے معلومہ

وقفہ میں گھنٹہ کی سوئی $\frac{۱۵۱۰}{۱۲}$ کامل گردشیں اور منٹ کی سوئی ۱۵۱۰ کامل گردشیں کرے گی۔

∴ گھنٹہ کی سوئی کے انتہائی نقطہ سے طے شدہ مجموعی فاصلہ $= \frac{۱۵۱۰}{۱۲} \times ۴ \times ۲\pi$ انچ

اور منٹ کی سوئی سے طے شدہ فاصلہ $= ۱۵۱۰ \times ۶ \times ۲\pi$ انچ

∴ مطلوبہ فرق $= ۱۵۱۰ \times ۲\pi \left(۶ - \frac{۱}{۳}\right)$ انچ

$$= \frac{۱۷ \times ۱۵۱۰ \times ۲۲ \times ۲}{۳ \times ۷}$$ انچ

$= ۵۳۷۸٫۴۷۶......$ انچ

**مثال ۸:۔** ۴ میل فی گھنٹہ کی رفتار سے اگر ایک مستدیر میدان کو براہِ محیط عبور کرنے کے بجائے براہ قطر عبور کرنے میں ایک شخص کو نصف منٹ کم لگتا ہے۔ تو میدان کا محیط دریافت کرو $\left(\pi = \frac{۲۲}{۷}\right)$

فرض کرو کہ محیط کا ناپ لا گز ہے

تب قطر کا ناپ $\frac{\text{لا}}{\pi}$ گز ہوگا ...................... دفعہ ۷۹

$= \frac{۷\text{لا}}{۲۲}$ گز

اب وہ شخص $۴ \times ۱۷۶۰$ گز چلتا ہے ۶۰ منٹ میں

∴ 〃 〃 $\frac{\text{لا}}{۲}$ 〃 $\frac{\text{لا} \times ۶۰}{۲ \times ۱۷۶۰ \times ۴}$ منٹ

∴ 〃 〃 $\frac{۷\text{لا}}{۲۲}$ 〃 $\frac{۷\text{لا} \times ۶۰}{۲۲ \times ۱۷۶۰ \times ۴}$ منٹ

لیکن ان دونوں وقفوں کا فرق نصف منٹ ہے۔




$$∴ \frac{۱}{۲} + \frac{۷\text{لا} \times ۶۰}{۲۲ \times ۱۷۶۰ \times ۴} = \frac{\text{لا} \times ۶۰}{۲ \times ۱۷۶۰ \times ۴}$$

$$∴ \frac{۱}{۲} + \frac{۲۱\text{لا}}{۲۲ \times ۸۸ \times ۴} = \frac{۳\text{لا}}{۱۷۶ \times ۴}$$

$$∴ ۳۳\text{لا} = ۲۱\text{لا} + ۳۸۷۲$$

∴ ١٢ ا لا = ٣٨٦٢

∴ لا = ٣٢٢ $\frac{٢}{٣}$

∴ میدان کے محیط کا ناپ ٣٢٢ $\frac{٢}{٣}$ گز ہے۔

مثال ۹:- ایک کامل لچکدار موٹی رسّی (جسکی عمودی تراشش کا قطر ٢ ا ہے) کا چھلّا بنایا گیا ہے اور چھلّے میں ن کامل چکر ہیں۔

ثابت کرو کہ رسی کا طول = ٢٢÷٧ ا ن (٢ ن + ١) انچ

اگر شکل سے رسی کا چھلّا تعبیر ہوتا ہو تو نقطہ دار خط سے رسّی کا طول تعبیر ہو سکتا ہے۔



لیکن یہ نصف دائروں کے ایک سلسلہ پر مشتمل ہے یعنی

(١) ٢ ا انچ قطر کا ایک نصف دائرہ

(٢) ٤ ا " " " "

(٣) ٦ ا " " " "

(٤) ٨ ا " " " "

وغیرہ وغیرہ

اس لئے ـــــ

رسی کا طول = ٢٢/٧ ا انچ + ٢٢/٧ ٢ ا انچ + ٢٢/٧ ٣ ا انچ + ..... + ٢٢/٧ ٢ ن ا انچ ... دفعہ ٦٩

= ٢٢/٧ ا (١ + ٢ + ٣ + ..... + ٢ ن) انچ

= ٢٢/٧ ا . $\frac{٢ن}{٢}$ (٢ ن + ١) انچ

= ٢٢/٧ ا ن (٢ ن + ١) انچ

## ٧١- مسئلہ ١٥




دائرہ کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ اس کا نصف قطر دیا ہوا ہو۔

فرض کرو کہ دائرہ ا ب د کے نصف قطر

ج اکا ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے ر ہے۔
دائرہ ا ب د کا رقبہ ر کی رقوم میں دریافت کرنا مطلوب ہے۔
فرض کرو کہ دائرہ ا ب د کے اندر بنی ہوئی ن اضلاع کی ایک منتظم کثیر الاضلاع کا ایک ضلع ا ب ہے۔
دائرہ کے مرکز ج سے ا ب پر ج ع عمود نکالو اور ج ب کو ملاؤ۔
تب
کثیر الاضلاع کا رقبہ = ن × $\frac{\text{ا ب × ج ع}}{۲}$ ..... دفعہ ۳۴

= $\frac{\text{ن × ا ب}}{۲}$ × ج ع

= $\frac{۱}{۲}$ (کثیر الاضلاع کا احاطہ) × اندرونی دائرہ کا نصف قطر
لیکن جیسے جیسے کثیر الاضلاع کے ضلعوں کی تعداد بڑھتی جاتی ہے ویسے اُس کا رقبہ دائرہ ا ب د کے رقبہ کے قریب تر ہوتا جاتا ہے اور انتہا میں جب کثیر الاضلاع کے ضلعوں کی تعداد لا انتہا بڑھا دی جائے تو اس کا رقبہ دائرہ ا ب د کے رقبہ کے برابر اور اس کا احاطہ دائرہ ا ب د کے محیط کے برابر اور اندرونی دائرہ کا نصف قطر دائرہ ا ب د کے نصف قطر کے برابر ہو جائے گا۔
اس لیے۔
دائرہ ا ب د کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ (دائرہ ا ب د کا محیط) × (دائرہ ا ب د کا نصف قطر)
لیکن دائرہ ا ب د کا محیط = ۲ π ر طولی اکائیاں ...... دفعہ ۶۹
∴ دائرہ ا ب د کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ × ۲ π ر × ر مربع اکائیاں
= π ر۲ مربع اکائیاں

پس قاعدہ۔
دائرہ کے نصف قطر میں طولی اکائیوں کی تعداد کے مربع کو π سے ضرب دیا جائے تو حاصل ضرب رقبہ میں متناظر مربع

اکائیوں کی تعداد کو ظاہر کرتا ہے۔

یا مختصراً۔

دائرہ کا رقبہ = π (نصف قطر)²

ق = π ر² ........................ (۱)

اسلئے ر = √(ق/π) ................... (۲)

۷۲۔ اگر ایک مسطح مستدیر حلقہ کے اندرونی اور بیرونی نصف قطر بالترتیب ر اور س ہوں تو ظاہر ہے کہ




حلقہ کا رقبہ = (π س² - π ر²) مربع اکائیاں

= π (س² - ر²) مربع اکائیاں

= π (س - ر)(س + ر) مربع اکائیاں

## ۷۳۔ توضیحی مثالیں

مثال ۱:۔ ایک ایسے دائرہ کا رقبہ معلوم کرو جس کے نصف قطر کا ناپ ۶ فٹ ۳ انچ ہے (π = ۲۲/۷)

دائرہ کا رقبہ = π ر² مربع اکائیاں ............ دفعہ ۷۱

یہاں ر = ۶ × ۱۲ + ۳ = ۷۵

اور π = ۲۲/۷




∴ دائرہ کا رقبہ ۲۲/۷ × (۷۵)² مربع انچ

= ۱۲۳۷۵۰/۷ مربع انچ

= ۱۷۶۷۸ ۴/۷ مربع انچ

= ۱۲۲ مربع فٹ ۱۱۰ ۴/۷ مربع انچ

مثال ۲:۔ قریب ترین انچ تک ایک ایسے دائرہ کا نصف قطر دریافت کرو جس کا رقبہ ۱ ایکڑ ہے۔ (π = ۲۲/۷)

دائرہ کا نصف قطر = $\sqrt{\frac{ق}{\pi}}$ اکائیاں ......... دفعہ ۷۱




یہاں ق = ۴۸۴۰ مربع گز

اور $\pi = \frac{۲۲}{۷}$

∴ دائرہ کا نصف قطر = $\sqrt{\frac{۴۸۴۰ \times ۷}{۲۲}}$ گز

= $\sqrt{۱۵۴۰}$ گز

= ۳۹٫۲۴۲ ..... گز

= ۳۹ گز ۰ فٹ ۹ انچ تقریباً

**مثال ۱:-** ۱۲۰ گز قطر والے دائری وضع کے ایک قطعہ زمین کے گرد ۱۴ فٹ عرض کا راستہ بنا ہوا ہے۔ راستہ کا رقبہ دریافت کرو۔ ($\pi = \frac{۲۲}{۷}$)

اندرونی دائرہ کا نصف قطر = ۶۰×۳ = ۱۸۰ فٹ

بیرونی دائرہ کا نصف قطر = (۱۸۰ + ۱۴)

= ۱۹۴ فٹ




∴ راستہ کا رقبہ = $\pi$ (۱۹۴ - ۱۸۰) ×
(۱۹۴ + ۱۸۰) مربع فٹ .... دفعہ ۷۲

= $\frac{۲۲}{۷}$ × ۱۴ × ۳۷۴ مربع فٹ

= ۱۶۴۵۶ مربع فٹ

= ۱۸۲۸ مربع گز ۴ مربع فٹ

**مثال ۲:-** ایک دائری وضع کی عمارت کا اندرونی قطر ۴۲ فٹ ہے اور دیوار کا قاعدہ ۳۵۲ مربع فٹ جگہ گھیرے ہوئے ہے۔ دیوار کی موٹائی معلوم کرو۔ ($\pi = \frac{۲۲}{۷}$)




فرض کرو لا فٹ = عمارت کا بیرونی نصف قطر

تب دیوار کے قاعدے سے گھری ہوئی جگہ

$= \frac{۲۲}{۷} \{ لا^۲ - (۲۷)^۲ \}$ مربع فٹ .................. دفعہ ۲۷

$\therefore \frac{۲۲}{۷} \{ لا^۲ - (۲۷)^۲ \} = ۳۵۲$

$\therefore لا^۲ = \frac{۷ \times ۳۵۲}{۲۲} + (۲۷)^۲$

$= ۸۴۱$

$\therefore لا = ۲۹$

اس لئے دیوار کی موٹائی = ۲ فٹ

مثال ۵: ایک دائرہ کا رقبہ ۱۵۴ مربع انچ ہے: اُس کے اندر بنے ہوئے مربع کے ضلع کا طول دریافت کرو ($\pi = \frac{۲۲}{۷}$)




دائرہ کا نصف قطر = $\sqrt{\frac{ق}{\pi}}$ انچ .......... دفعہ ۷۱

جہاں ق = ۱۵۴

$\pi = \frac{۲۲}{۷}$

$\therefore$ دائرہ کا نصف قطر = $\sqrt{\frac{۷ \times ۱۵۴}{۲۲}}$ انچ

= ۷ انچ

اب ا ب ج ایک ایسا متساوی الساقین مثلث قائم الزاویہ ہے جس میں اج = ۷ انچ

$\therefore$ ا ب = $۷\sqrt{۲}$ انچ .......... دفعہ ۱۷

= ۷ × ...۱،۴۱۴ انچ

= ...۹،۸۹ انچ

مثال ۶: دو ہم مرکز دائروں کے رقبے بالترتیب ۱۵۴ مربع انچ اور ۳۰۸ مربع انچ ہیں: حلقہ کی موٹائی دریافت کرو۔ ($\pi = \frac{۲۲}{۷}$).

بڑے دائرے کا نصف قطر = $\sqrt{\frac{ق}{\pi}}$ انچ .......... دفعہ ۷۱

جہاں ق = ۳۰۸

π = ۲۲/۷




∴ بڑے دائرہ کا نصف قطر = $\sqrt{\frac{۷ \times ۳۰۸}{۲۲}}$ انچ

= $\sqrt{۷ \times ۱۴}$ انچ

= ۷ $\sqrt{۲}$ انچ

چھوٹے دائرہ کا نصف قطر = $\sqrt{\frac{ق}{π}}$ انچ ..... دفعہ ۱۷

یہاں ق = ۱۵۴

π = ۲۲/۷

∴ چھوٹے دائرہ کا نصف قطر = $\sqrt{\frac{۷ \times ۱۵۴}{۲۲}}$ انچ

= ۷ انچ

∴ حلقہ کی موٹائی = (۷ $\sqrt{۲}$ ـ ۷) = ۲٫۸۹۰ انچ

**مثال ۷** :- اگر ۳ آدمی مل کر ۱ گز قطر کا ایک سان پتھر خریدیں تو بتاؤ کہ ہر شخص کتنے انچ قطر گھس کر خرچ کر سکتا ہے؟



اگر ا گ ب سنگ سان کی ایک تراش کو تعبیر کرتا ہو تو ا ب قطر ہوگا۔

دائرہ ا گ ب کا رقبہ = π ر۲ مربع اکائیاں ........ دفعہ ۱۷

جہاں ر = ۳۶/۲ = ۱۸ انچ

∴ دائرہ ا گ ب کا رقبہ = π (۱۸)۲ مربع انچ

∴ اُس حصہ کا رقبہ جو ہر ایک آدمی کو گھسنا چاہیے = ۱/۳ π (۱۸)۲ مربع انچ

∴ دائرہ ع ل ف کا رقبہ = ۲/۳ π (۱۸)۲ مربع انچ

یعنی ۱/۴ π ع ف۲ = ۲/۳ π (۱۸)۲ مربع انچ

ع ف = $\sqrt{۴۳۲}$ انچ

= ۲۰٫۷۸۴..... انچ

پھر اندرونی حلقہ کا رقبہ = $\frac{1}{4}$ π (ج د² − ع ف²) = $\frac{1}{4}$ π (۱۸)² مربع انچ... وغیرہ

∴ $\frac{1}{4}$ (ج د² − ۴۳۲) = $\frac{1}{4}$ (۱۸)² مربع انچ

∴ ج د² = ۸۶۴ مربع انچ

∴ ج د = $\sqrt{۸۶۴}$ انچ

= ۲۹٫۳۹۴..... انچ

اور ج ع + ف د = ج د − ع ف

∴ ج ع + ف د = (۲۹٫۳۹۳..... − ۲۰٫۷۸۴) انچ

= ۸٫۶۰۹ انچ تقریباً

نیز—

ا ج + د ب = ا ب − ج د

= (۳۶ − ۲۹٫۳۹۳) انچ

= ۶٫۶۰۶ انچ تقریباً

پس ہر ایک آدمی بالترتیب تقریباً ۶٫۶۰۶ انچ / ۸٫۶۰۹ انچ اور ۲۰٫۷۸۴ انچ قطر گھسنے کا حقدار ہے۔

**مثال ۷** :- ایک مربع کے چاروں کونوں کے گرد چار مساوی دائرے اس طرح کھینچے گئے ہیں کہ ہر ایک بقیہ میں سے ۲ کو مس کرتا ہے: دائروں کے محیطوں کی درمیانی جگہ کا رقبہ دریافت کرو اگر مربع کے ہر ضلع کا ناپ ۸٫۵ فٹ ہے (π = $\frac{۲۲}{۷}$)

چونکہ مربع کا ہر ایک ضلع = ۸٫۵ فٹ

∴ ہر ایک دائرہ کا نصف قطر = ۴٫۲۵ فٹ

∴ ہر دائرہ کے ایک ربع کا رقبہ = ۱/۴ × π × (۲٫۹)^۲ مربع فٹ ..... دفعہ ۱۷
اب محیطوں سے گھری ہوئی جگہ کا رقبہ = مربع کا رقبہ - ۴ × کسی دائرہ کے ایک ربع کا رقبہ

= (۵٫۸)^۲ مربع فٹ - π × (۲٫۹)^۲ مربع فٹ ..... دفعہ ۹
= ۳۳٫۶۴ مربع فٹ - ۲۶٫۴۳ مربع فٹ
= ۷٫۲ مربع فٹ تقریباً

# امثلہ نمبری (۱۲)

## محیط

(π = ۲۲/۷)

### دائروں کے محیط معلوم کرو جن کے قطر حسب ذیل ہیں:-

۱۔۔۔ ۲۱ انچ ۲۔۔۔ ۱۸ گز ۲ فٹ ۳۔۔۔ ۱۷ گز ۲ فٹ ۸ انچ
۴۔۔۔ ۲۳ زنجیر ۵۲ کڑی

### دائروں کے قطر دریافت کرو جن کے محیط حسب ذیل ہیں:-

۵۔۔۔ ۸۸ انچ ۶۔۔۔ ۱۴ گز ۲ فٹ ۷۔۔۔ ۶۸ گز ۱ فٹ ۴ انچ
۸۔۔۔ ۶۴ زنجیر ۲۴ کڑی
۹۔۔۔ ایک گاڑی کے پہیہ کا قطر ۳۰ انچ ہے۔ بتاؤ ۱۰۰ گردشیں کرنے کے لئے اُسے کتنی مسافت طے کرنا چاہیے؟
۱۰۔۔۔ ۱۲ آنہ فی گز کے حساب سے ایک ایسے مستدیر قطعہ گھانس کی احاطہ بندی کی لاگت معلوم کرو جس کا نصف قطر ۵۶ فٹ ہے۔
۱۱۔۔۔ اُس مربع کے ضلع کا طول کیا ہوگا جس کا احاطہ ایک ایسے دائرہ کے محیط کے برابر ہے جس کا قطر ۴۲ انچ ہے۔

۱۲۔۔۔۔ بائیسکل کو کس رفتار سے چلانا چاہیے تاکہ اُس کا پہیہ جس کا قطر ۲۸ انچ ہے ہر ۵ منٹ میں ۵۴۰ گردشیں کرے؟

۱۳۔۔۔۔ ایک مستدیر حلقہ کی دبازت معلوم کرو اگر اندرونی اور بیرونی محیطوں کے ناپ بالترتیب ۴ انچ اور ۵ انچ ہیں۔

۱۴۔۔۔۔ اگر یہ فرض کیا جائے کہ زمین آفتاب کے گرد ایک دائرہ میں حرکت کرتی ہے اور اگر زمین آفتاب سے ۹۵۰۰۰۰۰۰ میل کے فاصلہ پر ہو تو معلوم کرو کہ نصف سال میں زمین نے کتنا فاصلہ طے کیا۔

۱۵۔۔۔۔ کسی بائیسکل کے ایک پہیہ کا قطر دوسرے پہیہ کے قطر سے بقدر ۲ انچ زیادہ ہے اور ایک میل کی مسافت طے کرنے میں معلوم ہوا کہ پہلے پہیہ نے دوسرے سے ۴۸ گردشیں کم کیں، ہر ایک پہیہ کا قطر دریافت کرو

۱۶۔۔۔۔ ایک گھڑی کی سوئیوں کے طول بالترتیب ۴ انچ اور ۳ انچ ہیں ۲ دن ۲ گھنٹوں میں اُن کے سروں سے طے شدہ فاصلوں کا فرق معلوم کرو۔

۱۷۔۔۔۔ ایک دائری ریلوے کی پٹریوں کی درمیانی مسافت ۵ فٹ ۶ انچ ہے بیرونی پہیوں میں سے ہر ایک ۱۰۰۰۰ گردشیں کرتا ہوا معلوم ہوا جبکہ اندرونی پہیوں میں سے ہر ایک ۹۹۹۸ گردشیں کرتا ہے۔ اندرونی پہیوں سے بننے والے دائرہ کا نصف قطر دریافت کرو۔

## رقبہ

$(\pi = \frac{22}{7})$

دائروں کے رقبے دریافت کرو جن کے نصف قطر حسب ذیل ہیں:۔

۱۸۔۔۔۔ ۱۴ گز ۱۹۔۔۔۔ $10\frac{1}{2}$ انچ ۲۰۔۔۔۔ ۱ فٹ ۲ انچ ۲۱۔۔۔۔ ۹ گز ۱ فٹ

۲۲۔۔۔۔ ۲ گز ۱ فٹ ۷ انچ ۲۳۔۔۔۔ ۴ زنجیر ۲۰ کڑی ۲۴۔۔۔۔ ۲ پول ۴ گز

۲۵۔۔۔۔ ۳ زنجیر ۷ کڑی

دائروں کے نصف قطر دریافت کرو جن کے رقبے حسب ذیل ہیں:۔

۲۶ ۔۔۔ ۱۵۴ مربع گز ۲۷ ۔۔۔ ۲۶۲ء۴۳ مربع انچ ۲۸ ۔۔۔ ۱ مربع فٹ ۱۰۰ مربع انچ

۲۹ ۔۔۔ ۱۵۴۰۰ مربع زنجیر

۳۰ ۔۔۔ ۱۵۰ روپیہ فی ایکڑ کے حساب سے ایک دائرہ نما میدان کا کرایہ ۴۶۲۰ روپیہ ہے بتاؤ کہ اس کا قطر کتنے زنجیر ہے ؟

۳۱ ۔۔۔ دھات کے ایک مستدیر ٹکڑے کی قیمت ۷۷ روپے اور اُس کا نصف قطر ۱ فٹ ۹ انچ ہے : اس کی قیمت فی مربع انچ کیا ہے ؟

۳۲ ۔۔۔ ایک دائری میدان کا قطر ۴۹ فٹ ہے ۔ ۱۲ آنے مربع گز کے حساب سے اِس میں گھانس لگوانے کی اجرت معلوم کرو ۔

۳۳ ۔۔۔ ۱۵ روپے فی ایکڑ کے حساب سے ایک ایسے دائرہ نما میدان کا کرایہ دریافت کرو جس کے قطر کا ناپ ۸۴۰ گز ہے ۔

۳۴ ۔۔۔ ایک دائرہ کا نصف قطر ۱۸ فٹ ہے : دوسرے ایک ایسے دائرہ کا نصف قطر دریافت کرو جس کا رقبہ اس دائرہ کے رقبہ کا ایک تہائی ہے

۳۵ ۔۔۔ دائرہ کا رقبہ دریافت کرو اگر اس کا محیط ایک میل ہے ۔

۳۶ ۔۔۔ ۶ آنے فی مربع گز کے حساب سے قریب ترین آنہ تک ایک ایسے دائری وضع کے قطعۂ گھانس کے گرد ۴ فٹ مستقل عرض کا راستہ بنوانے کی اجرت معلوم کرو جس کا قطر ۴۲ فٹ ہے ۔

۳۷ ۔۔۔ ایک حلقہ کے اندرونی اور بیرونی نصف قطر بالترتیب ۲۴ اور ۲۵ فٹ ہیں : اس کا رقبہ دریافت کرو ۔

۳۸ ۔۔۔ ایک حلقہ کے بیرونی دائرہ کا نصف قطر ۲۰ انچ ہے : اندرونی دائرہ کا نصف قطر دریافت کرو اگر حلقہ کا رقبہ ۲۶ مربع انچ ہو ۔

۳۹ ۔۔۔ ایک ایسے دائرہ کا محیط معلوم کرو جس کا رقبہ ۱ ایکڑ ہے ۔

۴۰ ۔۔۔ اُس دائرہ کا نصف قطر دریافت کرو جس کا رقبہ وہی ہے جو ایک ایسے مستطیل کا رقبہ ہے جس کے ابعاد ۱۳۲ فٹ و ۴۴ فٹ ہیں ۔

۴۱ ۔۔۔ اُس مربع کے ضلع کا طول دریافت کرو جس کا رقبہ وہی ہے جو ایک ایسے دائرہ کا رقبہ ہے جس کا نصف قطر ۷ فٹ ہے ۔

۴۲ ــــ ایک مربع کا ضلع ۴۲ انچ ہے: مربع اور اس کے اندرونی دائرہ کی درمیانی فضا کا رقبہ دریافت کرو۔

۴۳ ــــ ایک ایسی رسی کا طول دریافت کرو جس سے ایک گھوڑا اس طرح باندھا گیا ہو کہ وہ ۲۲۰۰ مربع گز رقبہ پر گھانس کھا سکے۔

۴۴ ــــ ایک دائرہ کا محیط ایک مثلث متساوی الاضلاع کے احاطہ کے برابر ہے: اِن کے رقبوں کا مقابلہ کرو۔

۴۵ ــــ ایک دائرہ کا رقبہ ایک مربع کے رقبہ کے مساوی ہے: اُن کے احاطوں کا مقابلہ کرو۔

## سوالات امتحانات ۱۲

### جب تک کہ خاص طور سے ذکر نہ ہو $\pi = \frac{22}{7}$ فرض کیا جائے

۱۔ اگر یہ فرض کیا جائے کہ دائرہ کا محیط اُس کے قطر کا $3\frac{1}{7}$ گنا ہوتا ہے تو ایک ایسے دائرہ کا محیط معلوم کرو جس کا رقبہ ۱۳۸۶ مربع فٹ ہے۔

(جامعۂ الہ آباد میٹری کیولیشن)

۲ ــــ ۴۰ فٹ نصف قطر کا ایک دائرہ نما گھانس کا قطعہ مستقل چوڑائی کے راستہ سے گِھرا ہوا ہے: راستہ کا عرض دریافت کرو اگر گھانس کا رقبہ راستہ کے رقبہ کے مساوی ہو۔

(جامعۂ الہ آباد میٹریکولیشن)

۳ ــــ ایک دائرہ کے رقبہ میں سے دوسرے دائرہ کا رقبہ تفریق کرنے کے عمل کے بغیر کسی اور طریقہ سے ایک ایسے حلقہ کا رقبہ دریافت کرو۔ جس کے بیرونی اور اندرونی نصف قطر بالترتیب ۳ گز اور ۵ فٹ ہیں۔

(جامعۂ پنجاب: میٹری کیولیشن)

۴ ــــ اعشاریہ کے تین مقامات تک ایک ایسے دائرہ کا نصف قطر دریافت کرو جو ایک ایکر رقبہ کو احاطہ کر سکتا ہے۔ (ایضاً)

۵ ــــ ۳ شلنگ ۴ پنس فی مربع فٹ کے حساب سے ۸۰ فٹ قطر کے ایک دائری صحن میں اس طرح پتھر بچھوانے کی اُجرت دریافت کرو کہ اسکے وسط میں اگز ضلع کے مسدسی وضع کے حوض کے لئے جگہ چھوٹ جائے۔
(۳٫۱۴۱۶ = π)
(جامعۂ پنجاب : میٹرک کیولیشن)

۶ ــــ ایک مستطیلی میدان کا رقبہ $\frac{۳}{۵}$ ایکڑ اور طول اس کے عرض کا دو چند ہے: اُس کے ضلعوں کے طول تقریباً دریافت کرو۔ ( ایضاً )
اگر ایک ٹٹو اُس میدان کے بڑے ضلعوں میں سے کسی ایک کے وسطی نقطہ پر باندھا جائے تو اعشاریہ کے دو مقامات تک صحیح طور پر رسی کا طول گزوں میں دریافت کرو تاکہ وہ نصف میدان پر چر سکے (۳٫۱۴۱۶ = π)
( ایضاً )
(جامعۂ پنجاب : مڈل اسکول)

۷ ــــ ایک دائرہ کا رقبہ ۳۸۵ ایکڑ ہے: اِس کا محیط دریافت کرو۔

۸ ــــ دو دائروں کے نصف قطر بالترتیب ۶ اور ۸ فٹ ہیں: ایک ایسے دائرہ کا نصف قطر دریافت کرو جس کا رقبہ ان دونوں دائروں کے رقبوں کے مجموعہ کے برابر ہے۔

۹ ــــ یہ فرض کرکے کہ دائرہ کا محیط اُس کے قطر کا ۳٫۱۴۱۶ گُنا ہوتا ہے ایک ایسے دائرہ کا نصف قطر اعشاریہ کے چار مقامات تک دریافت کرو جس کا محیط ۲ فرلانگ اور ۶۰ گز ہے۔

۱۰ ــــ ایک حلقہ کے بیرونی دائرہ کا نصف قطر ۳۴۲ فٹ اور اندرونی دائرہ کا نصف قطر اُس کا نصف ہے۔ حلقہ کا رقبہ دریافت کرو۔

۱۱ ــــ ایک دائرہ کا رقبہ ۵۰ مربع گز ہے: نصف قطر دریافت کرو۔

۱۲ ــــ ایک مستدیر قطعۂ گھانس کے گرد ایک سڑک بنی ہوئی ہے۔ بیرونی محیط ۵۰۰ گز اور اندرونی محیط ۳۰۰ گز ہے: سڑک کا رقبہ دریافت کرو۔
(جامعہ کلکتہ : میٹرک کیولیشن)

۱۳ ــــ ایک دائرہ کا محیط ۱۰۰ فٹ ہے: اس کے اندرونی مربع کے ضلع کا طول دریافت کرو۔ محیط اور قطر کا تناسب ۳٫۱۴۱۵۹ : ۱ ہے (جواب

اعشاریہ کے دو مقامات تک صحیح مطلوب ہے)۔

۱۴-ایک دو پہیہ گاڑی جس کے محور کا طول ۴ فٹ ہے ایک دائرہ کے گرد چلائی جاتی ہے - بیرونی پہیہ اندرونی پہیہ کی ہر ایک گردش کے لئے ڈیڑھ گردش کرتا ہے - ہر ایک پہیہ ۳ فٹ بلند ہے: بیرونی پہیہ سے بننے والے دائرہ کا محیط کیا ہوگا؟

۱۵ —— ایک دائرہ نما قطعۂ گھانس پر سے قطراً چلکر ایک آدمی معلوم کرتا ہے کہ اس طرح چلنے میں اس وقفہ سے ۴۵ سکنڈ کم صرف ہوتے ہیں جو باہر کے رُخ گول راستہ اختیار کرنے میں صرف ہوتا: اگر وہ آدمی ۸۰ گز فی منٹ چلتا ہو تو قطعۂ گھانس کا قطر کیا ہونا چاہیے؟

(یوریین اسکولز: آخری امتحان صوبجات متحدہ)

۱۶ —— ایک دائرہ کا نصف قطر ۴ ۱/۲ فٹ ہے: دائرہ کے اندرونی مربع اور مربع کے اندرونی دائرہ کے رقبوں کا فرق معلوم کرو۔

۱۷ —— ایک فٹ نصف قطر کے دائرہ کے اندر ایک منتظم مسدس بنایا گیا ہے: مسدس اور دائرہ کے رقبوں کا مقابلہ کرو۔

۱۸ —— ایک دائرہ کے محیط اور قطر کا فرق ۶۰ فٹ ہے: نصف قطر معلوم کرو۔

(رُڑکی انجینیر: داخلہ)

۱۹ —— ایک دائرہ نما قطعۂ گھانس کے گرد ب فٹ عرض کا راستہ بنایا گیا ہے: اگر اُس دائرہ کا نصف قطر جس میں راستہ بھی شامل ہے ا فٹ ہو تو ا اور ب کا درمیانی ربط معلوم کرو اگر گھانس اور راستہ کے رقبے مساوی ہوں۔

۲۰ —— شکلِ منحرف کی وضع کے ایک باغ کے متوازی اضلاع ۱۰۰۰ اور ۹۰۰ گز اور اس کا ارتفاع ۸۰۰ گز ہے - باغ کے وسط میں ایک ایسا ناقص نما حوض ہے جس کے محور بالترتیب ۳۰۰ اور ۴۰۰ گز ہیں: بتاؤ کہ کتنے مربع گز رقبہ پر باغ لگایا جاسکتا ہے؟ (نوٹ - ناقص کا رقبہ = π ا ب جہاں ا اور ب اُس کے نصف محور ہیں) (π = ۳٫۱۴۱۶)۔

۲۱ —— ایک دائرہ نما قطعۂ گھانس کے اندر جسکا قطر ۴۰ گز ہے ۱ فٹ عرض

کا راستہ بنا ہوا ہے جو اس کے گرد کنارہ سے ۱ گز کے فاصلہ پر ہے: ۴ پنس فی مربع گز کے حساب سے قطعۂ گھاس پر تختہ لگوانے کی اجرت کیا ہوگی؟

۲۲ —— چھ تاروں کو ایک درمیانی تار کے گرد لپیٹ کر ایک طناب بنایا گیا ہے ہر ایک تار کا قطر ایک انچ کا آٹھواں حصہ ہے۔ درمیانی تار سیدھا ہے اور بقیہ تار ۸ انچ میں ایک لپیٹ کھاتے ہیں۔ ایک گز لمبا طناب بنانے کے لئے مطلوبہ تار کا طول معلوم کرو۔

۲۳ —— ۲¾ انچ قطر کی ایک کامل لچکدار رسی کا چٹا بنایا گیا ہے جو ۲۴ کامل حلقوں پر مشتمل ہے: رسی کا طول کیا ہے؟

۲۴ —— دو ہم مرکز دائروں کے محیط ۳۲ء۸۶۲ اور ۹۹۲ء۳۷ فٹ ہیں: دائروں کا درمیانی رقبہ دریافت کرو۔ (π = ۳ء۱۴۱۶)

۲۵ —— ۲ شلنگ ۳ پنس فی مربع فٹ کے حساب سے ۳۰ فٹ قطر کے مستدیر اجلاس پر پتھر بچھوانے میں کیا اخراجات ہونگے اس طرح کہ وسط میں ۳½ فٹ ضلع کی مسدس نما جگہ چھوٹ جائے؟

۲۶ —— دو شخص ا اور ب ۱ گز قطر کا ایک سان ۱۵ روپے میں خریدتے ہیں جس میں سے اول الذکر ۸ روپے اور ثانی الذکر ۷ روپے ادا کرتا ہے: اب اگر یہ فرض کیا جائے کہ اس کے محور کے سوراخ کا قطر ۱ فٹ ہے تو بتاؤ کہ سان کو ب کے پاس بھجوانے سے قبل ا کتنے انچ نصف قطر گھس کر صرف کر سکتا ہے؟

۲۷ —— ذیل کے مسئلہ کو ثابت کرو: دو ہم مرکز دائروں کی درمیانی جگہ کا رقبہ ایک ایسے دائرہ کے رقبہ کے برابر ہوتا ہے جس کا قطر بیرونی دائرہ کے ایسے وتر کے برابر ہوتا ہے جو اندرونی دائرہ کا مماس ہو۔

۲۸ —— ایک مرتبہ گاڑی کو ایک حلقہ کے گرد چلاتے وقت یہ دیکھا گیا کہ اندرونی پہیہ کی ۱۱ گردشیں جتنی دیر میں ہوتی ہیں بیرونی پہیہ کی ۱۲¾ گردشیں ہوتی ہیں۔ دونوں پہیے ایک دوسرے سے ۴ فٹ ۱۰½ انچ کے فاصلہ پر ہیں پہیوں کا قطر اور اندرونی پہیہ سے بننے والے دائرہ کا قطر

دریافت کرو۔

۲۹ ــــ ایک کمرہ کی ایک سرحد کا عرض ۲۷ فٹ، بلندی ۱۸ فٹ ہے اور اس میں ۹ فٹ قطر کا ایک مستدیر دریچہ ہے جس کا مرکز فرش سے ۸ فٹ بلند ہے: ۱۸ انچ عرض کے کاغذ کا طول دریافت کرو جو اس کو ڈھانکنے کے لئے درکار ہوگا۔

۳۰ ــــ اگر زمین کو کُروی فرض کیا جائے اور اُس کا محیط ۲۵۰۰۰ میل ہو اور حیدر آباد اور پُونا کا درمیانی فاصلہ تقریباً ۲۰۰ میل ہو۔ بتاؤ کہ ان میں سے کسی ایک مقام پر کسی شخص کو انتہاً کتنی بلندی تک چڑھنا چاہیے تاکہ دوسرا مقام نظر آسکے۔ (۳٫۱۴۱۶ = π)

(رُڑکی اپرسب آرڈینیٹ: داخلہ)

۳۱ ــــ ۷۰ گز قطر کے ایک قطعۂ گھانس کے گرو کنارے سے ۱۵ گز کے فاصلہ پر ۵ گز عرض کا راستہ بنا ہُوا ہے: بتاؤ کہ ۲ روپے فی مربع گز کے حساب سے اس پر ٹیّہ لگوانے میں کیا اخراجات ہونگے۔

۳۲ ــــ دو آدمی ا اور ب ۳۰ انچ قطر کی ایک سان ۱۲ روپیہ میں خریدتے ہیں جس میں سے ا ۷ روپے ادا کرتا ہے اور ب ۵ روپے۔ یہ فرض کرکے کہ عین وسطی ۱۰ انچ قطر بیکار ہیں تو بتاؤ کہ ب کے پاس سان بھجوانے کے قبل ا کتنے انچ نصف قطر گِھس کر صرف کرسکتا ہے؟

۳۳ ــــ ایک مستدیر جھاڑی کے گرد ایک سڑک بنی ہوئی ہے۔ بیرونی محیط ۵۰۰ فٹ اور اندرونی محیط ۴۲۰ فٹ ہے: سڑک کا رقبہ دریافت کرو۔

۳۴ ــــ ایک مربع کا رقبہ ۵۴۹۹۰۲۵ مربع فٹ ہے۔ اس کے اندرونی بڑے سے بڑے دائرہ کا رقبہ کیا ہوگا؟ اُس کے محیط کا طول بھی دریافت کرو۔

۳۵ ــــ اُس ۴ فٹ عرض کے راستہ کا رقبہ دریافت کرو جو ۵۵ فٹ قطر کے مستدیر قطعہ کے گرد بنا ہوا ہے۔

۳۶ ــــ مُدّور سیڑھیوں کا قطر ۵ فٹ، اُوپر کی منزل تک اس کی بلندی ۴۵ فٹ، کٹھرا سے ۳½ گردشیں بنتی ہیں: اُس کا طول مطلوب ہے۔

۳۷ ـــــ ۱۰ انچ مربع مقوہ کے ٹکڑے میں سے چار مساوی اور بڑے سے بڑے دائرے کاٹنے میں کتنے مربع انچ مقوہ ضائع ہونا ضروری ہے؟ (۳٫۱۴۱۶ = π) ۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : داخلہ)

۳۸ ـــــ ایک دائری عمارت کا اندرونی قطر ۶۸ فٹ ۱۰ انچ اور دیوار کی دبازت ۲۲ انچ ہے : بتاؤ کہ دیوار کا قاعدہ کتنے مربع فٹ زمین کو گھیرے ہوئے ہے ۔ (۳٫۱۴۱۶ = π)

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : داخلہ)

۳۹ ـــــ اگر ایک دائرہ کا محیط اور ایک مثلث کا احاطہ مساوی ہوں تو دائرہ کا رقبہ مثلث کے رقبہ سے زیادہ ہوتا ہے : مثلث کے اضلاع ۹، ۱۰ اور ۱۷ فٹ لے کر مسئلہ بالا کی تصدیق کرو ۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : داخلہ)

۴۰ ـــــ ایک دائرہ نما کُنڈ کھدوانا مطلوب ہے : اُس رسی کا طول کیا ہونا چاہیے جس کی مدد سے کُنڈ کا محیط کھینچا جائے تاکہ وہ ٹھیک نصف ایکر رقبہ گھیرے ۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : داخلہ)

۴۱ ـــــ ایک حلقہ کی اندرونی سرحد کا نصف قطر ۱۴ انچ ہے : حلقہ کا رقبہ ۱۰۰ مربع انچ ہے : بیرونی سرحد کا نصف قطر دریافت کرو ۔ (رُڑکی انجینیر : فائینل)

۴۲ ـــــ ایک ٹمٹم ( gig ) کو کسی دائری میدان کے گرد چلاتے وقت یہ دیکھا گیا کہ وہ پہیہ جو گھانس کے قریب تر تھا اُتنی ہی دیر میں دو گردشیں کرتا ہے جتنی مدت میں کہ دوسرے پہیہ کی تین گردشیں ہوتی ہیں : میدان کا رقبہ دریافت کرو اگر پہیوں کے درمیان ۵ فٹ کا فاصلہ ہے ۔ جواب مربع فٹ میں دیا جائے ۔ (۳٫۱۴۱۵۹ = π) (رُڑکی انجینیر : فائینل)

۴۳ ـــــ ۲ میل نصف قطر کے دائرہ میں ایک ریل گاڑی حرکت کرتی ہے : اگر پٹریوں کا درمیانی فاصلہ ۵ فٹ ۶ انچ ہو اور ریل گاڑی کا دَور ۴۰ منٹ میں ختم ہوتا ہو تو بتاؤ کہ بیرونی پہیے اندرونی پہیوں سے کتنے میل فی گھنٹہ تیز حرکت کرتے ہیں ؟

(رُڑکی انجینیر : فائینل)

۴۴ — مڑواں سیڑھیوں کے حلقہ کا قطر ۷ فٹ ؛ اوپر کی منزل تک اس کی بلندی ۳۶ فٹ ہے اور کٹہرا سے تین گردشیں بنتی ہیں : اُس کا طول مطلوب ہے۔ (رُڑکی انجینیر : فائینل)

۴۵ — ایک دائری قطعۂ زمین کے گرد ایک سڑک بنی ہوئی ہے۔ سڑک کا بیرونی محیط اندرونی محیط سے ۴۴ گز زیادہ ہے : سڑک کا عرض دریافت کرو۔ (رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : ماہانہ)

۴۶ — ایک گھوڑا ایک زنجیر سے باندھا گیا جو ایک ایسے حلقہ سے ملحق ہے جو ایک مثلث نما سلاخ پر پھسل سکتا ہے : مثلث کے باہر کا وہ رقبہ دریافت کرو جس پر وہ گھوڑا چر سکتا ہے۔ اگر مثلث کے اضلاع بالترتیب ۳۰، ۴۰ اور ۵۰ فٹ اور زنجیر کا طول ۱۵ گز ہو۔ (رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : ماہانہ)

۴۷ — اگر ۱۰ فٹ محیط کے دائرہ کے اندر ایک منتظم مسدس بنایا جائے تو انکے درمیان گھری ہوئی جگہ کا رقبہ دریافت کرو۔ (رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : ماہانہ)

۴۸ — ایک ایسے دائرہ کا نصف قطر فٹ میں اعشاریہ کے تین مقامات تک دریافت کرو جبکا رقبہ ۲ فٹ ضلع کے منتظم مسدس کے برابر ہے (π = ۳٫۱۴۱۶)

(سینڈ ہرسٹ)

۴۹ — ایک چورس سطح پر ۱۰۵ پیسے اس طرح رکھے ہوئے ہیں کہ اُن کے کناروں میں تماس ہوتا ہے اور یہ مساوی الاضلاع مثلثی فریم سے ٹھیک ٹھیک گھیرے جا سکتے ہیں۔ اگر ایک پیسہ کا قطر ۱ انچ ہو تو ثابت کرو کہ مثلث کا ضلع (۱۳ + $\sqrt{3}$) انچ ہونا چاہیے۔ نیز اس کا رقبہ تقریباً معلوم کرو۔

(سینڈ ہرسٹ)

۵۰ — π = ۳٫۱۴۱۶ فرض کر کے ایک ایسے دائرہ کا نصف قطر اور محیط درافت کرو جس کا رقبہ ۵٫۳۰۹۳۰۴ مربع فٹ ہے۔ (سینڈ ہرسٹ)

۵۱ — ۹ انچ قطر کے دو مساوی دائرے ایک دوسرے کو مس کرتے ہیں اور نقطۂ تماس کو مرکز مان کر ۹ انچ نصف قطر کا ایک تیسرا دائرہ کھینچا گیا : تینوں دائروں سے گھری ہوئی دو جگہوں میں سے کسی ایک جگہ کے اندرونی

دائرہ کا نصف قطر اور رقبہ دریافت کرو۔ (رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ : داخلہ)

۵۲ — کسی دائری راستہ کے بیرونی اور اندرونی کناروں کے گرد مستقل شرح سے جانے میں ایک سائیکل سوار کا جو وقت صرف ہوتا ہے اس میں ۲۳ : ۲۲ کی نسبت ہے اور راستہ کا عرض ۱۵ فٹ ہے: اُس دائرہ کا قطر دریافت کرو جس سے کہ راستہ کا اندرونی کنارہ بنتا ہے۔ (رُڑکی انجینیر : داخلہ)

۵۳ — اکائی نصف قطر کے دائرہ کے اندر ایک منتظم مسدس اور مسدس کے اندر ایک دوسرا دائرہ بنائے گئے ہیں: اعشاریہ کے چار مقامات تک صحیح دونوں دائروں کے درمیان گھرے ہوئے حلقہ کا رقبہ دریافت کرو۔ ط = ۳٫۱۴۱۵۹ — (جامعۂ پنجاب : میٹریکیولیشن)

۵۴ — مساوی رقبہ کے ایک دائرہ اور ایک مسدس کے محیطوں کا تناسب چار اعداد تک دریافت کرو۔ ط = ۳٫۱۴۱۵۹ (رُڑکی انجینیر : داخلہ)

---

# باب سیز دہم

## دائرہ :- وتر اور قوس

۷۴ ــــ دائرہ کا وتر وہ خطِ مستقیم ہے جو اس کے محیط پر کے کوئی سے دو نقاط کو ملاتا ہے۔

دائرہ کا قوس اُس کے محیط کا ایک حصہ ہے۔

کسی قوس کے انتہائی نقاط کے ملانے والے خطِ مستقیم کو قوس کا وتر کہتے ہیں۔

قوس کے وسطی نقطہ سے اُس کے وتر پر کے عمود کو قوس کا ارتفاع کہتے ہیں۔



پس دائرہ ا ب ج د ع میں ع د ایک وتر ہے، ا ب ج ایک قوس، ا ج قوس ا ب ج کا وتر اور ب ف قوس ا ب ج کا ارتفاع ہے۔

## مسئلہ ۱۶



۷۵ ــــ دائرہ کے قوس کے وتر کا طول معلوم کرنا جبکہ قوس کا ارتفاع اور دائرہ کا قطر دیے ہوئے ہوں۔

فرض کرو کہ ا ب ج، دائرہ ا ب ج د کا ایک قوس ہے۔

نیز فرض کرو کہ قوس کے ارتفاع ب ہ اور اُس کے قطر ب د کے ناپ ایک ہی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب ع اور ر ہیں۔
مطلوب یہ ہے کہ قوس کا وتر ع اور ر کی رقوم میں دریافت کیا جائے۔
ب ہ اور ہ د سے بننے والے مستطیل کا رقبہ
= ا ہ اور ہ ج سے بننے والے مستطیل کا رقبہ
(اقلیدس مقالۂ سوم شکل ۳۵)
لیکن ب ہ اور ہ د سے بننے والے مستطیل کے رقبہ کا ناپ ع (ر-ع) مربع اکائیاں ہے ..................
∴ مستطیل ا ہ . ہ ج = ع (ر - ع) مربع اکائیاں
یعنی ——
ا ہ پر کا مربع = ع (ر - ع) مربع اکائیاں [کیونکہ ا ہ = ہ ج]
∴ ا ہ = $\sqrt{\text{ع (ر - ع)}}$ خطی اکائیاں ........ دفعہ ۹
∴ اج = ۲ $\sqrt{\text{ع (ر - ع)}}$ " "

**پس قاعدہ ——**

قوس کے ارتفاع میں کی طولی اکائیوں کی تعداد کو اس تعداد اور دائرہ کے قطر میں کی اُسی طولی اکائیوں کی تعداد کے فرق سے ضرب دو۔ تب حاصل ضرب کے جذر المربع کے دوچند سے قوس کے وتر میں اُن ہی طولی اکائیوں کی تعداد حاصل ہوگی۔

**یا اختصاراً**

قوس کا وتر = ۲ $\sqrt{\text{ارتفاع × (قطر - ارتفاع)}}$

۲ ت = ۲ $\sqrt{\text{ع (ر - ع)}}$ ............ (۱)

اس لئے ر = ع + $\frac{\text{ت}^2}{\text{ع}}$ ............ (۲)

اور ع = $\frac{\text{ر} \pm \sqrt{\text{ر}^2 - \text{۴ ت}^2}}{2}$ ......... (۳)

# توضیحی مثالیں

۷۶ —

**مثال ۱:-** ایک ایسے قوس کا وتر دریافت کرو جس کا ارتفاع ۲۴ انچ ہے اور جس دائرہ کے محیط کا یہ حصہ ہے اُس کا نصف قطر ۱۵ انچ ہے۔




$\text{قوس کا وتر} = ۲\sqrt{ع\,(ر - ع)}$ انچ ... دفعہ ۷۵

یہاں $ع = ۲۴$ انچ، $ر = ۳۰$ انچ

$\therefore \text{قوس کا وتر} = ۲\sqrt{۲۴\,(۳۰ - ۲۴)}$

$= ۲\sqrt{۲۴ \times ۶}$

$= ۲\sqrt{۱۴۴}$

$= ۲۴$ انچ

**مثال ۲:-** ایک قوس کا ارتفاع ۷ انچ اور اُس کا وتر ۴۲ انچ ہے: دائرہ کا قطر دریافت کرو۔




$\text{دائرہ کا قطر} = \left(ع + \frac{ت^۲}{ع}\right)$ انچ ..... دفعہ ۷۵

یہاں $ع = ۷''$ ، $ت = ۲۱''$

$\therefore \text{دائرہ کا قطر} = \left(۷ + \frac{۲۱ \times ۲۱}{۷}\right)$ انچ

$= ۷۰$ انچ

**مثال ۳:-** ۲۵ انچ قطر کے دائرہ کے ایک قوس کا وتر ۲۰ انچ ہے: اس کا ارتفاع معلوم کرو۔

$\text{قوس کا ارتفاع} = \frac{ر \pm \sqrt{ر^۲ - ۴ت^۲}}{۲}$ انچ ........ دفعہ ۷۵

یہاں $ر = ۲۵''$ اور $ت = ۱۰''$




$\therefore \text{قوس کا ارتفاع} = \frac{۲۵ \pm \sqrt{(۲۵ - ۲۰)(۲۵ + ۲۰)}}{۲}$ انچ

$= \frac{۲۵ \pm \sqrt{۲۲۵}}{۲}$ انچ

$= \frac{۲۵ \pm ۱۵}{۲}$ انچ

= ۲۰ انچ یا ۵ انچ.

ظاہر ہے کہ یہ دونوں جوابات اُن دو قوسوں کو تعبیر کرتے ہیں جن میں کہ دائرہ کا محیط وتر سے منقسم ہوتا ہے۔

## مسئلہ (۱۷)

۷۷۔۔۔ دائرہ کی نصف قوس کا وتر دریافت کرنا جبکہ قوس کا ارتفاع اور دائرہ کا قطر دیے ہوئے ہوں۔

فرض کرو کہ ا ب ج دائرہ ا ب ج د کا ایک قوس ہے اور قوس کے ارتفاع ب ہ اور دائرہ کے قطر ب د کے ناپ ایک ہی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب ع اور ر ہیں۔




مطلب یہ ہے کہ نصف قوس کا وتر ع اور ر کی رقوم میں دریافت کیا جائے

ا ب اور ا د کو ملاؤ۔

∵ مثلثات ا ب ہ اور ا ب د متشابہ ہیں۔

(اقلیدس مقالہ ۳ شکل ۳ اور مقالہ ۶ شکل ۸)

∴ د ب : ا ب = ا ب : ب ہ ............ دفعہ ۶۴

∴ ا ب پر کے مربع کا رقبہ = د ب اور ب ہ سے بننے والے مستطیل کا رقبہ

........ اقلیدس مقالہ ششم شکل ۱۷

لیکن د ب اور ب ہ سے بننے والے مستطیل کا رقبہ = ر × ع متناظر مربع اکائیاں ..... دفعہ ۸

∴ ا ب پر کے مربع کا رقبہ = ر ع مربع اکائیاں

∴ ا ب = $\sqrt{\text{ر ع}}$ طولی اکائیاں ........... دفعہ ۹

پس قاعدہ۔۔۔

قوس کے ارتفاع میں کی کسی طولی اکائیوں کی تعداد کو دائرہ کے قطر میں کی اُسی طولی اکائیوں کی تعداد سے ضرب دو۔ تب اُس حاصل ضرب کا جذر المربع اُسی طولی اکائی میں نصف قوس کے وتر کے طول کو تعبیر کرے گا۔

یا اختصاراً۔

نصف قوس کا وتر = $\sqrt{\text{دائرہ کا قطر} \times \text{قوس کا ارتفاع}}$

ص = $\sqrt{ر\ ع}$ .................. (۱)

اِس لئے ر = $\frac{ص^۲}{ع}$ .................. (۲)

اور ع = $\frac{ص^۲}{ر}$ .................. (۳)

## توضیحی مثالیں

**مثال ۱:۷۸** - ایک قوس کا ارتفاع $3\frac{1}{2}$ فٹ اور دائرہ کا قطر ۱۴ فٹ ہے: نصف قوس کا وتر معلوم کرو۔



نصف قوس کا وتر = $\sqrt{ر\ ع}$ فٹ ... دفعہ ۷۷

یہاں ر = ۱۴ فٹ اور ع = $3\frac{1}{2}$ فٹ

∴ نصف قوس کا وتر = $\sqrt{14 \times \frac{7}{2}}$ فٹ

= $\sqrt{49}$ فٹ

= ۷ فٹ

**مثال ۲:۷۸** - ایک قوس کا ارتفاع ۵ اِنچ اور نصف قوس کا وتر ا فٹ ۳ اِنچ ہے: دائرہ کا قطر دریافت کرو۔



دائرہ کا قطر = $\frac{ص^۲}{ع}$ طولی اکائیاں ..... دفعہ ۷۷

یہاں ص = ۱۵ انچ

اور ع = ۵ انچ

∴ دائرہ کا قطر = $\frac{۱۵ \times ۱۵}{۵}$ انچ

= ۴۵ انچ

= ۳ فٹ ۹ انچ

**مثال ۳:-** دائرہ کی قوس کا ارتفاع دریافت کرو جبکہ نصف قوس کا وتر ۳ زنجیر ۵۷ کڑی اور دائرہ کا قطر ۷ زنجیر ہے۔



قوس کا ارتفاع = $\frac{ص^2}{ر}$ طولی اکائیاں۔۔۔ دفعہ ۷۷

یہاں ص = ۳٫۵۷ زنجیر

ر = ۷ زنجیر

∴ قوس کا ارتفاع = $\frac{۳٫۵۷ \times ۳٫۵۷}{۷}$ زنجیر

= ۳٫۵۷ × ۰٫۵۱ زنجیر

= ۱٫۸۲۰۷ زنجیر

**مثال ۴:-** ۶۵ فٹ نصف قطر کے دائرہ میں مرکز کے ایک ہی طرف دو وتر کھینچے گئے ہیں اور ان کے طول بالترتیب ۱۲۶ فٹ اور ۱۱۲ فٹ ہیں۔ اُن کا درمیانی فاصلہ دریافت کرو۔



ل م = متوازی وتروں کا درمیانی فاصلہ

= ف ہ - ف ل

= $\sqrt{ف د^2 - م د^2} - \sqrt{ف ب^2 - ل ب^2}$

= $\sqrt{(۶۵)^2 - (۵۶)^2} - \sqrt{(۶۵)^2 - (۶۳)^2}$ فٹ ۔۔۔ دفعہ ۱۶

= (۳۳ - ۱۶) فٹ

= ۱۷ فٹ

**مثال ۵:-** اگر زمین کا نصف قطر ۴۰۰۰ میل فرض کیا جائے تو تقریباً معلوم کرو کہ ایک

شخص کو زمین کی سطح سے کتنے فٹ کی بلندی تک چڑھنا چاہیئے تاکہ وہ سطح زمین پر کے ایک ایسے جسم کو ٹھیک دیکھ سکے جو اس سے ۱۲ میل کے فاصلہ پر ہے۔

وہ شخص جو مقام ب پر مقیم ہے اگر یہ چاہے کہ مقام د پر رکھے ہوئے جسم کو دیکھ سکے تو اس کو ا تک چڑھنا پڑے گا۔

اد$^۲$ = ال × اب ..... اقلیدس مقالہ سوم شکل ۳۶

= (اب + بل) × اب

اب، اد کو قوس ب د کے مساوی لے سکتے ہیں جو ۱۲ میل ہے اور اگر ع سے اب میں کے فٹوں کی تعداد ظاہر ہو تو $\frac{ع}{۵۲۸۰}$ سے میلوں کی تعداد ظاہر ہوگی۔

اِس طرح

$$(۱۲)^۲ = \left(\frac{ع}{۵۲۸۰} + ۸۰۰۰\right) × \frac{ع}{۵۲۸۰}$$

$$= \left(\frac{ع}{۵۲۸۰}\right)^۲ + \frac{ع × ۸۰۰۰}{۵۲۸۰}$$

لیکن ۵۲۸۰ کے مقابلہ میں ع ایک قلیل مقدار ہے اس لئے $\frac{ع}{۵۲۸۰}$ ایک چھوٹی کسر ہے۔ اور اس بنا پر $\left(\frac{ع}{۵۲۸۰}\right)^۲$ اور بھی چھوٹی کسر ہونے کی وجہ سے نظر انداز کردی جاسکتی ہے۔

اِس لئے ــــ

$$(۱۲)^۲ = \frac{ع × ۸۰۰۰}{۵۲۸۰} \text{ تقریباً}$$

$$\text{یا } ع = \frac{۵۲۸۰ × ۱۴۴}{۸۰۰۰} \text{ تقریباً}$$

$$= ۹۵٫۰۴ \text{ تقریباً}$$

اس طرح ــــ

مطلوبہ بلندی = ۹۵٫۰۴ فٹ

نوٹ: ع جب ۵۲۸۰ کے مقابلہ میں چھوٹا ہوتا ہے تو ہی ہم کسر $\left(\frac{ع}{۵۲۸۰}\right)^۲$ کو نظرانداز کرسکتے ہیں۔

## مسئلہ (۱۸)

۷۵ — دائرہ کے قوس کا طول معلوم کرنا جبکہ دائرہ کا نصف قطر اور مرکز پر قوس سے بننے والا زاویہ دیے ہوئے ہوں۔




فرض کرو کہ اب دائرہ ابجد کا ایک قوس ہے اور دائرہ ابجد کے نصف قطر وا کا ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے ر ہے۔
وب کو ملاؤ اور فرض کرو کہ قوس سے مرکز پر بننے والا زاویہ اوب کی مقدار عہ° ہے
مطلوب یہ ہے کہ قوس کا طول ر اور عہ کی رقوم میں دریافت کیا جائے۔
وا پر وج علی القوائم کھینچو۔
کسی دائرہ کی قوسیں اُن زاویوں کے متناسب ہوتی ہیں جو اُن کے محاذی مرکز پر بنتے ہیں.............. اقلیدس مقالہ ششم شکل ۳۳)

∴ دائرہ ابجد میں

قوس اب : قوس ابج = ∠اوب : ∠اوج

لیکن زاویہ اوج = ۹۰°

اور قوس ابج محیط کا چوتھا حصہ ہے

∴ قوس اب : $\frac{\text{دائرہ کا محیط}}{۴}$ = ∠اوب : ۹۰°

یعنی قوس اب : $\frac{۲\pi ر}{۴}$ = عہ° : ۹۰° ............ دفعہ ۶۹

∴ قوس اب = $\frac{عہ°}{۳۶۰°}$ × ۲π ر خطی اکائیاں

**پس قاعدہ** —

دائرہ کے محیط کے طول کو $\frac{عہ°}{۳۶۰°}$ سے ضرب دیا جائے تو قوس کا طول

حاصل ہوتا ہے۔ جہاں ع° قوس کا مرکزی زاویہ ہے۔

یا اختصاراً۔

قوس کا طول = (قوس کا مرکزی زاویہ / ۳۶۰°) × دائرہ کا محیط

س = (ع / ۳۶۰) × ۲ π ر ............ (۱)

اس لیے ع = ۳۶۰ × (۱ / ۲ π ر) ............ (۲)

اور ر = (۱۸۰ / π) × (۱ / ع) ............ (۳)

## توضیحی مثالیں

۸۰۔

مثال ۱: ایک دائرہ کا نصف قطر ۱۰۰ انچ ہے: ایک ایسی قوس کا طول دریافت کرو جس سے مرکز پر ۳۲° کا زاویہ بنتا ہے۔ (π = ۲۲/۷)




قوس کا طول = (ع / ۳۶۰) × ۲ π ر خطی اکائیاں ... دفعہ ۷۹

یہاں ر = ۱۰۰ انچ / ع = ۳۲° اور π = ۲۲/۷

∴ قوس کا طول = (۳۲ / ۳۶۰) × (۱۰۰ × ۲۲ × ۲ / ۷) انچ

= ۳۵۲۰/۶۳ انچ

= ۵۵ ۵۵/۶۳ انچ

مثال ۲:۔ ایک دائرہ کا نصف قطر ۱ فٹ ۳ انچ ہے: ۲ ۱/۵ انچ طول کے قوس سے مرکز پر بننے والے زاویہ کی مقدار معلوم کرو۔ (π = ۲۲/۷)




مرکزی زاویہ = ۳۶۰° × (س / ۲ π ر) ...... دفعہ ۷۹

یہاں س = ۲ ۱/۵″، ر = ۱۵″ اور π = ۲۲/۷

∴ مرکزی زاویہ = ۳۶۰° × (۷ × ۱۱) / (۱۵ × ۲۲ × ۲ × ۵)

= ۴۲/۵ درجہ

= ۸° ۲۴′

مثال ۱۶: کسی دائرہ کے قوس کا طول ۱۱ زنجیر ہے اور اس کے محاذی مرکز پر ۳° ۲۰′ کا زاویہ بنتا ہے: نصف قطر دریافت کرو۔ ( ۲۲/۷ = π )

دائرہ نصف قطر = ۱۸۰/π × س/ع طولی اکائی

...... دفعہ ۷۹



یہاں س = ۱۱ زنجیر، ع = ۱/۳ ۳° اور π = ۲۲/۷

∴ دائرہ کا نصف قطر = (۳×۱۱×۷×۱۸۰)/(۱۰×۲۲) زنجیر

= ۱۸۹ زنجیر

## مسئلہ (۱۹)

۸۱۔۔ دائرہ کی قوس کا طول معلوم کرنا جبکہ قوس کا وتر اور نصف قوس کا وتر دیے ہوئے ہوں۔

قاعدہ۔

نصف قوس کے وتر کے آٹھ گنے میں سے قوس کا وتر تفریق کرو۔ تب حاصل کا ایک تہائی قوس کے طول کو تعبیر کریگا۔

یا مختصراً۔

دائرہ کا قوس = (۸ × نصف قوس کا وتر − قوس کا وتر)/۳

س = (۸ ص − ۲ ت)/۳

اِس ضابطہ کا ثبوت ریاضی اعلیٰ کی واقفیت پر مبنی ہے اور اِس لئے یہاں اُسے نظر انداز کیا جاتا ہے۔

اِس ضابطہ سے قوس کے حقیقی طول کی صرف تقریبی قیمت حاصل ہوتی ہے۔ قوس کے مرکزی زاویہ کی مقدار جوں جوں کم ہوتی جاتی ہے غلطی میں بھی کمی ہوتی جاتی ہے۔ اس لیے جب قوس کا مرکزی زاویہ بڑا ہو تو نصف قوس کا طول اس ضابطہ کی مدد سے دریافت کرنا بہتر ہوگا اور پھر محصلہ نتیجہ کو دوچند کردیا جا سکتا ہے۔

## توضیحی مثالیں

۸۲-

**مثال ۱:** ایک قوس کا وتر ۲ فٹ ۹ انچ اور نصف قوس کا وتر ۱ فٹ ۶ انچ ہے: قوس کا طول دریافت کرو۔




قوس کا طول = $\frac{۸ ص - ۲ ت}{۳}$ طولی اکائیاں

......دفعہ ۸۱

یہاں ۲ ت = ″۳۳، اور ص = ″۱۸

∴ قوس کا طول = $\frac{۱۴۴ - ۳۳}{۳}$ انچ

= $\frac{۱۱۱}{۳}$ انچ

= ۳۷ انچ = ۳ فٹ ۱ انچ

**مثال ۲:** ایک ایسی قوس کا طول دریافت کرو جس کے وتر کا ا ب ۹۶ انچ اور دائرہ کا نصف قطر ۶۰ انچ ہے۔




فرض کرو کہ ا ب ج ہ دیا ہوا دائرہ ہے۔

تب۔

و ا = ۶۰ انچ، ا ل = ۴۸ انچ

∴ و ل = $\sqrt{(۶۰)^۲ - (۴۸)^۲}$ انچ ......دفعہ ۱۶

= $\sqrt{۱۲ \times ۱۰۸}$ انچ

= ۳۶ انچ

∴ ب ل = (۶۰ - ۳۶) انچ

= ۲۴ انچ

∴ اب = √((۴۸)² × (۲۴)²) انچ ......... دفعہ ۱۶

=...۵۳٫۶۶۵ انچ

اب قوس ا ب ج کا طول = (۸ص - ۲ت)/۳ ........ دفعہ ۸۱

یہاں ص = ۵۳٫۶۶۵ انچ

اور ب = ۴۸ انچ

∴ قوس ا ب ج کا طول = (.....۴۲۹٫۳۲ - ۹۶)/۳ انچ

=.....۱۱۱٫۱۰ انچ

دائروں کے وتروں کی متعلقہ مثالوں کے حل کرنے میں قرین مصلحت یہ ہے کہ ہر صورت میں ایک شکل آتاری جائے اور ضابطوں کے حفظ کرنے کے بجائے اُن کی علیحدہ علیحدہ تحقیق کی جائے۔

# نمبری ۱۳

## وتر دائرہ

(π = ۲۲/۷)

۱ — ایک قوس کا وتر ۸ فٹ اور دائرہ کا قطر ۴۰ فٹ ہے: قوس کا وتر دریافت کرو۔

۲ — ایک قوس کا ارتفاع ۹ انچ اور اُس کے وتر کا طول ۲ فٹ ۶ انچ ہے: دائرہ کا قطر دریافت کرو۔

۳ — ایک قوس کا وتر ۷ زنجیر ۵۰ کڑی اور دائرہ کا قطر ۱۲ زنجیر ۵۰ کڑی ہے: قوس کا ارتفاع معلوم کرو۔

۴ — ایک قوس کا ارتفاع ۱ فٹ ۹ انچ اور دائرہ کا قطر ۲ گز ۱ فٹ ہے: نصف قوس کا وتر دریافت کرو۔

۵ — ایک قوس کا ارتفاع ۷ زنجیر اور نصف قوس کا وتر ۱۲ زنجیر ۶۰ کڑی ہے:

دائرہ کا قطر دریافت کرو۔

۶ — ایک قوس کا وتر ۴ گز ۲ فٹ اور اُس کا ارتفاع ا فٹ ا انچ ہے:
نصف قوس کا وتر دریافت کرو۔

۷ — ایک قوس کا ارتفاع ۶ء۳ زنجیر اور نصف قوس کا وتر ۵ء۸ زنجیر ہے
قوس کا وتر دریافت کرو۔

۸ — ایک قوس کا وتر ۴ زنجیر ۰ ۴ کڑی اور نصف قوس کا وتر ۲ زنجیر ۲۱ کڑی
ہے؛ قوس کا ارتفاع معلوم کرو۔

۹ — ثابت کرو کہ — $ر = \frac{ص^2}{\sqrt{ص^2 - ت^2}}$

جہاں ت قوس کے نصف وتر، ص نصف قوس کے وتر اور ر دائرہ کے قُطر
کو تعبیر کرتے ہیں۔

۱۰ — ایک قوس کا وتر ۹ انچ اور نصف قوس کا وتر $\frac{1}{2}$ ۷ انچ ہے: دائرہ
کا قطر دریافت کرو۔

۱۱ — ایک قوس کا ارتفاع ۲ فٹ ۳ انچ اور نصف قوس کا وتر ۵ فٹ ۳ انچ
دائرہ کے مرکز سے قوس کے وتر کا فاصلہ دریافت کرو۔

## قوس دائرہ

$(π = \frac{۲۲}{۷})$

۱۲ — ایک دائرہ کا نصف قطر ا فٹ ۴ انچ ہے: اُس کی ایک ایسی قوس
کا طول دریافت کرو جس سے مرکز پر °۳۰ کا زاویہ بنتا ہے۔

۱۳ — ایک دائرہ کا نصف قطر ۷ فٹ ۷ انچ ہے، ایسی قوس کا طول
معلوم کرو جس سے مرکز پر °۴۵ کا زاویہ بنتا ہے۔

۱۴ — ایک دائرہ کا نصف قطر ۲ فٹ ۱۱ انچ ہے: ایک ایسی قوس
کا طول دریافت کرو جس کے محاذی مرکز پر °۱۲۷ کا زاویہ بنتا ہے۔

۱۵۔۔ ایک دائرہ کا نصف قطر ۶ انچ ہے: ۱۱ انچ قوس سے مرکز پر بننے والے زاویہ کی مقدار معلوم کرو۔

۱۶۔۔۔ ایک دائرہ کا نصف قطر ۴۵ کڑی ہے: ۳۳ کڑی کی قوس سے مرکز پر بننے والے زاویہ کی مقدار معلوم کرو۔

۱۷۔۔۔ ایک دائرہ کا نصف قطر ۱۰ فٹ ہے: ۴ فٹ ۷ انچ طول کی قوس سے مرکز پر بننے والے زاویہ کی مقدار معلوم کرو۔

۱۸۔۔۔ ایک دائرہ کی قوس کا طول ۷۷ کڑی ہے اور اس کے محاذی مرکز پر ۱۵°۲ کا زاویہ بنتا ہے، نصف قطر معلوم کرو۔

۱۹۔۔۔ ایک دائرہ کی قوس کا طول ۲ گز ۲ فٹ ۳ انچ ہے اور مرکز پر اس کے محاذی ۷° ۳۰َ کا زاویہ بنتا ہے، نصف قطر معلوم کرو۔

۲۰۔۔۔ ایک قوس کا وتر ا فٹ ۷ انچ اور نصف قوس کا وتر ۱۱ انچ ہے: قوس کا طول تقریباً دریافت کرو۔

۲۱۔۔۔ ایک قوس کا وتر ۶ زنجیر ۲۴ کڑی اور نصف قوس کا وتر ۴ زنجیر ۲ ۳۴ کڑی ہے: قوس کا طول تقریباً معلوم کرو۔

۲۲۔۔۔ ایک قوس کا وتر ۴۸ انچ اور دائرہ کا نصف قطر ۳۰ انچ ہے: قوس کا طول دریافت کرو۔

۲۳۔۔۔ ایک قوس کا وتر ۲ فٹ ۸ انچ اور قوس کا ارتفاع ا فٹ ہے: قوس کا طول تقریباً دریافت کرو۔

## سوالات امتحانات ۱۳

(جب تک کہ ذکر نہ کیا جائے $\pi = \frac{22}{7}$)

۱۔۔ ایک دائرہ کے اندرونی اور بیرونی مربعوں کے رقبوں کا فرق ۳۲۸ مربع فٹ ہے: دائرہ کا نصف قطر دریافت کرو۔

(جامعۂ الہ آباد: میٹرک کیولیشن)

۲۔۔۔ ایک قوس کا وتر ۵ فٹ اور دائرہ کا قطر ۷ فٹ ہے: اعشاریہ کے چار مقامات تک انچوں میں قوس کا ارتفاع معلوم کرو۔
(جامعۂ پنجاب: مڈل اسکول)

۳۔۔۔ ایک قوس کا وتر ۸ گز اور نصف قوس کا وتر ۱۳ فٹ ہے: دائرہ کا قطر معلوم کرو۔
(ایضاً ")

۴۔۔۔ ایک قوس کا وتر ۱۰ فٹ اور اس کا ارتفاع ۲ گز ہے: دائرہ کا قطر اور نصف قوس کا وتر دریافت کرو۔
(ایضاً ")

۵۔۔۔ ایک قوس کا وتر ۱۰۰ فٹ ہے اور اُس کے محاذی محیط پر °۱۵۰ کا زاویہ بنتا ہے: دائرہ کا نصف قطر، قوس کا ارتفاع اور نصف قوس کا وتر دریافت کرو۔
(جامعۂ کلکتہ: میٹریکولیشن)

۶۔۔۔ ایک قوس کا وتر ۳۶ فٹ اور نصف قوس کا وتر ½۱۹ فٹ ہے: دائرہ کا قطر دریافت کرو۔
(یوروپین اسکولز: فائینل صوبجات متحدہ)

۷۔۔۔ ۶ فٹ نصف قطر کے دائرہ کی ایک ایسی قوس کا طول دریافت کرو جسکا وتر ۸ فٹ ہے۔
(مدراس ٹکنیکل: ابتدائی)

۸۔۔۔ ۸ فٹ نصف قطر کے دائرہ کی ایسی قوس کا طول دریافت کرو جس کا وتر ۱۲ فٹ ہے۔
(مدراس ٹکنیکل: انٹرمیڈیٹ)

۹۔۔۔ زمین کی سطح پر کے دو انتصابی ڈنڈوں کے بالائی حصے ایک دوسرے سے عین نظر نہیں آتے جبکہ ان کا درمیانی فاصلہ ۸ میل ہوتا ہے اگر ہر ایک ڈنڈے کی بلندی ۱۰ فٹ ہو تو زمین کا نصف قطر دریافت کرو۔
(رُڑکی انجینیر: داخلہ)

۱۰۔۔۔ ۱۰ انچ طول کے خطِ مستقیم ا ب کا نقطۂ وسطی و ہے اور و کو مرکز مان کر ۷ انچ نصف قطر کا ایک دائرہ کھینچا گیا۔ ن محیط پر کا ایسا نقطہ ہے کہ ن ا = ۵ انچ، ن ب معلوم کرو۔
(رُڑکی انجینیر: داخلہ)

۱۱۔۔۔ ایک مثلث کمساوی الاضلاع کا قاعدہ ایک نصف دائرہ کے قطر پر اور اُس کا راس نصف دائرہ کی قوس کے نقطۂ وسطی پر واقع ہوتے ہیں

اور مثلث کا رقبہ ۱۰۰ مربع اکائیاں ہے: نصف دائرہ کا قطر کیا ہے؟
(رُڑکی انجینیر: داخلہ)

۱۲۔۔ ایک دائرہ کی قوس کا وتر ۲۰ فٹ اور ارتفاع ۴ فٹ دیے ہوئے ہیں: قطر اور قوس کا طول دریافت کرو۔
( ایضاً " )

۱۳۔۔ اب اور اج ایک دائرہ کے دو علی القوائم وتر ہیں اور اُن کے طول بالترتیب ۳۰ فٹ اور ۴۰ فٹ ہیں۔ قوس اج کا ارتفاع اور دائرہ کا قطر دریافت کرو۔
(رُڑکی اپوسب آرڈینیٹ: داخلہ)

۱۴۔۔ ایک نصف قوس کا وتر ۲ فٹ ۶ انچ اور دائرہ کا قطر ۴ فٹ ۲ انچ ہے: قوس کا وتر دریافت کرو۔
( ایضاً " )

۱۵۔۔ ایک دائرہ کا نصف قطر ۷ فٹ ہے، ۸ فٹ طول کے وتر پر مرکز سے کھینچے ہوئے عمود کا طول دریافت کرو۔
( ایضاً " )

۱۶۔۔ ایک دائری حلقہ کا قطعہ $\frac{1}{2}$ ۲ فٹ دبیز اور اندرونی قوس کا وتر نصف قطر کے مساوی ہے: قطعہ کا طول اوسطاً دریافت کرو۔ نصف قطر کا طول ۱۰ فٹ ہے۔
( ایضاً " " )

۱۷۔۔ ایک قوس کا وتر ۴۹ فٹ اور نصف قوس کا وتر ۲۵ فٹ ہے: دائرہ کا قطر دریافت کرو۔
( ایضاً " " )

۱۸۔۔ ایک گھڑی کی منٹ کی سوئی کا طول دریافت کرو اگر سوئی کا انتہائی نقطہ ۵ انچ طول کے قوس پر $\frac{1}{4}$ ۳ منٹ میں حرکت کرے۔
( ایضاً " " )

۱۹۔۔ پیمائش کرنے سے ایک قوس کا ارتفاع ۷ فٹ $\frac{1}{2}$ ۹ انچ اور نصف قوس کا وتر ۱۵ فٹ ۷ انچ معلوم ہوئے: بتاؤ کہ کس نصف قطر سے قوس کھینچی گئی تھی۔
( ایضاً " )

۲۰۔۔ ایک دائرہ میں دو متوازی وتروں کے طول ۶ انچ اور ۸ انچ ہیں اور ان کا درمیانی فاصلہ ۱ انچ ہے: قطر معلوم کرو۔ (رُڑکی انجینیر: فائنل)

۲۱ — ایک قوس کا وتر ۲۴ فٹ اور ارتفاع ۵ فٹ ہے: قوس کا طول دریافت کرو۔ (رڑکی انجینیر: فائینل)

۲۲ — ایک دائرہ کا قطر ۱۲ فٹ ہے: اس کے اندرونی مربع کے ضلع کا طول دریافت کرو۔ (رڑکی انجینیر: فائینل)

۲۳ — ۱۴ء۳ نصف قطر کے ربع دائرہ کے ایسے اندرونی مربع کا رقبہ دریافت کرو جس کے دو اضلاع نصف قطروں پر منطبق ہوتے ہیں۔ (ایضاً)

۲۴ — ایک پل قوسِ دائرہ کی شکل کا ہے۔ اس کا فصل ۹۶ فٹ اور ارتفاع ۱۲ فٹ ہے: نصف قطر معلوم کرو۔ (رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: ماہانہ)

۲۵ — ایک دائری راستہ کا عرض ۴ فٹ اور ایک ایسے خط کا طول جو بیرونی محیط کا وتر اور اندرونی محیط کا مماس ہے ۸۰ فٹ ہے: راستہ کا رقبہ دریافت کرو۔ [رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: ماہانہ (π = ۳ء۱۴۱۵۹)

۲۶ — ایک مشاہدہ کرنے والا شخص قطب مینار پر کھڑا ہوا ہے۔ اس کی آنکھ سے دائرۂ افق کا فاصلہ دریافت کرو۔ جبکہ زمین سے آنکھ کی بلندی ۲۴۰ فٹ ہے اور زمین کا قطر ۸۰۰۰ میل ہے۔ (جامعۂ پنجاب: میٹرک کیولیشن)

۲۷ — چار دائروں میں سے ہر ایک کا قطر ۱ انچ ہے۔ انکو اس طرح رکھا گیا کہ ان میں سے دو دو سرے دو دائروں کو مس کرتے ہیں اور بقیہ دو میں سے ہر ایک تین دائروں کو مس کرتا ہے: اس شکلِ معین کا رقبہ دریافت کرو جس کے زاویے انکے مرکزوں پر واقع ہوتے ہیں۔ (سوپیریر اکونٹس گریڈ پہلا ۱۹۳۴)

۲۸ — اب ایک دائرہ کا قطر ہے۔ ب ج ایسا وتر ہے جو ا پر ۳۰° کا زاویہ بناتا ہے۔ ج د عمود ہے اب پر، اگر اج = ۱۰ء۱۴۱۳ انچ تو اب اور اد دریافت کرو۔ [رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ

۲۹ — کسی بندرگاہ سے ۲۴ میل کے فاصلہ پر ایک روشنی گھر بنوانا مطلوب ہے۔ آدمی کی اوسط بلندی ۶ فٹ فرض کیجائے تو بتاؤ کہ اس کی بلندی کتنی ہونی چاہیے تاکہ بندرگاہ سے روشنی عین نظر آسکے؟ (رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: ماہانہ

# باب چہاردہم

## قطعہ دائرہ اور قطاع دائرہ

۸۳ ۔ قطاع دائرہ ایک ایسی شکل ہے جو دو نصف قطروں اور اُن کے درمیانی قوس سے گھری ہوئی ہوتی ہے (دیکھو شکل)۔



ان دو نصف قطروں کے درمیانی زاویہ کو قطاع کا زاویہ کہتے ہیں۔

قطعۂ دائرہ ایک ایسی شکل ہے جو ایک وتر اور محیط کے اس قوس سے گھری ہوئی ہے جو وتر سے قطع ہوتا ہے (دیکھو شکل)



منطقہ دائرہ ایک ایسی شکل ہے جو دو متوازی وتروں اور اُن سے قطع ہونے والے قوسوں سے گھری ہوئی ہوتی ہے (دیکھو شکل)۔



## مسئلہ (۲۰)

۸۴ ۔ قطاع دائرہ کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ دائرہ کا نصف قطر اور قطاع کا زاویہ دیے ہوئے ہوں۔




فرض کرو کہ و ا ب دائرہ ا ب ج د کا ایک قطاع ہے اور دائرہ کے نصف قطر و ا کا ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے

رہے۔ نیز فرض کرو کہ قطاع کے زاویہ اوب کا ناپ عہ° ہے۔
مطلوب یہ ہے کہ قطاع کا رقبہ ر اور عہ° کی رقوم میں دریافت کیا جائے
و ا پر و ج عمود نکالو۔
کسی دائرہ میں قطاعوں کے رقبے اُن کے زاویوں کے متناسب ہوتے ہیں۔ (اقلیدس۔ مقالہ ششم شکل ۳۳)

∴ دائرہ ا ب ج د میں قطاع و ا ب کا رقبہ : قطاع و ا ج کا رقبہ = < ا و ب : < ا و ج

لیکن < ا و ج = ۹۰°

∴ قطاع و ا ج دائرہ ا ب ج د کا چوتھا حصہ ہے

∴ قطاع و ا ب کا رقبہ : $\frac{\text{دائرہ ا ب ج د کا رقبہ}}{۴}$ = < ا و ب : ۹۰°

یعنی قطاع و ا ب کا رقبہ : $\frac{\text{ﷲ ر}^۲}{۴}$ مربع اکائیاں = عہ° : ۹۰° ......دفعہ ۱۷

∴ قطاع و ا ب کا رقبہ = $\frac{\text{عہ}^\circ}{۳۶۰^\circ}$ × ﷲ ر² مربع اکائیاں

پس قاعدہ۔
دائرہ کے رقبہ کو $\frac{\text{عہ}^\circ}{۳۶۰^\circ}$ سے ضرب دینے سے قطاع کا رقبہ حاصل ہوتا ہے جہاں عہ قطاع کے زاویہ کو تعبیر کرتا ہے۔

یا مختصراً—

قطاع کا رقبہ = $\frac{\text{قطاع کا زاویہ}}{۳۶۰^\circ}$ × دائرہ کا رقبہ

ق = $\frac{\text{عہ}}{۳۶۰}$ . ﷲ ر² ............ (۱)

اسلیئے عہ = ۳۶۰ . $\frac{\text{ق}}{\text{ﷲ ر}^۲}$ ............ (۲)

اور ر = $\sqrt{\frac{۳۶۰}{\text{عہ}} \cdot \frac{\text{ق}}{\text{ﷲ}}}$ ............ (۳)

## ۸۵۔ توضیحی مثالیں

**مثال ۱:۔** انٹ ۲ انچ نصف قطر کے دائرہ میں ایسے قطاع کا رقبہ معلوم کرو جس کا زاویہ ۴۵° ہے ( $\pi = \frac{۲۲}{۷}$ )

قطاع کا رقبہ = $\frac{ع}{۳۶۰} \pi ر^۲$ مربع اکائیاں ... دفعہ ۸۴

جہاں ع = ۴۵°، $\pi = \frac{۲۲}{۷}$، ر = ۱۴"

$\therefore$ قطاع کا رقبہ = $\frac{۴۵}{۳۶۰} \times \frac{۲۲}{۷} \times (۱۴)^۲$ مربع انچ

= ۱۲۸ $\frac{۱}{۳}$ مربع انچ

**مثال ۲:۔** ایک قطاع کا رقبہ ۷۷ مربع گز ہے اور نصف قطر ۲۱ گز ہے: قطاع کا زاویہ معلوم کرو۔ ( $\pi = \frac{۲۲}{۷}$ )

قطاع کا زاویہ = $۳۶۰° \times \frac{ق}{\pi ر^۲}$ ..................دفعہ ۸۴



یہاں ق = ۷۷ مربع گز، $\pi = \frac{۲۲}{۷}$ اور ر = ۲۱ گز

$\therefore$ قطاع کا زاویہ = $۳۶۰° \times \frac{۷ \times ۷۷}{۲۱ \times ۲۱ \times ۲۲}$

= ۲۰°

**مثال ۳:۔** ایک قطاع کا رقبہ ۴۴ مربع انچ اور اُس کا زاویہ ۴۰° ہے: قطاع کا نصف قطر دریافت کرو ( $\pi = \frac{۲۲}{۷}$ )

قطاع کا نصف قطر = $\sqrt{\frac{۳۶۰}{ع} \times \frac{ق}{\pi}}$ طولی اکائیاں...... دفعہ ۸۴

یہاں ع = ۴۰°، ق = ۴۴ مربع انچ اور $\pi = \frac{۲۲}{۷}$



$\therefore$ قطاع کا نصف قطر = $\sqrt{\frac{۳۶۰}{۴۰} \times \frac{۷ \times ۴۴}{۲۲}}$ انچ

= $\sqrt{۱۲۶}$ انچ

= ۱۱٫۲۲۵ انچ تقریباً

**مثال ۱۶:** تین مساوی دائروں کو اس طرح رکھا گیا کہ ہر ایک کا محیط بقیہ دو کو مَس کرتا ہے اگر ہر ایک دائرہ کے قطر کا ناپ ۱ فٹ ہو تو ان کے اندر غیر داخل شدہ درمیانی جگہ کا رقبہ معلوم کرو $(\pi = \frac{۲۲}{۷})$




جیسا کہ شکل میں دکھایا گیا ہے اگر دائروں کے مرکز ا، ب، ج کو ملا دیا جائے تو بدیہاً ا ب ج ایک ایسا مثلث مساوی الاضلاع ہوگا جس کا ضلع = ۱ فٹ

∴ مثلث مساوی الاضلاع ا ب ج کا رقبہ $= \frac{\sqrt{۳}}{۴}$ مربع فٹ ۔۔۔۔ دفعہ ۲۱

اب دائروں کے اندر واقع ہونے والی جگہ س = مثلث ا ب ج کا رقبہ − ۳ × قطاع ا د ع کا رقبہ

اور قطاع ا د ع کا رقبہ $= \frac{۱}{۶} \times \pi \times (\frac{۱}{۲})^۲$ مربع فٹ ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ دفعہ ۱۷

(کیونکہ ∠ ب ا ج = ۶۰°)

∴ س کا رقبہ $= \frac{\sqrt{۳}}{۴}$ مربع فٹ $- \frac{۱}{۲} \times \frac{۲۲}{۷} \times \frac{۱}{۴}$ مربع فٹ

$= ۳۶\sqrt{۳}$ مربع انچ − ۵۶٫۵۷۱۴۲۸ مربع انچ

= (۶۲٫۳۵۳ − ۵۶٫۵۷۱) مربع انچ تقریباً

= ۵٫۷۸۲ مربع انچ تقریباً

## مسئلہ (۲۱)

۸۶۔ قطاع دائرہ کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ اس کی قوس کا طول اور دائرہ کا نصف قطر دیے ہوئے ہوں۔




فرض کرو کہ و ا ب دائرہ ا ب ج د کا ایک قطاع ہے

فرض کرو کہ قطاع کے قوس ا ب کا طول ج کسی طولی اکائی کے لحاظ سے س اور دائرہ ا ب ج د کا نصف قطر اسی طولی اکائی کے لحاظ سے ر ہے۔ مطلوب یہ ہے کہ قطاع کا رقبہ س اور ر کی رقوم میں دریافت کیا جائے۔ و ا پر و ج علی القوائم کھینچو

کسی دائرہ میں قطعوں کے رقبے ان کی قوسوں کے متناسب ہوتے ہیں۔ ............ (اقلیدس مقالہ ششم شکل ۳۳)

∴ دائرہ ا ب ج د میں قطاع و ا ب کا رقبہ، قطاع و ا ج کا رقبہ } = قوس ا ب : قوس ا ب ج

لیکن > ا و ج = ۹۰°

∴ قطاع و ا ج دائرہ ا ب ج د کا چوتھا حصہ ہے

اور قوس ا ب ج محیط ا ب ج د کا چوتھا حصہ ہے

∴ قطاع و ا ب کا رقبہ : $\frac{\text{دائرہ ا ب ج د کا رقبہ}}{۴}$

= قوس ا ب : $\frac{\text{دائرہ ا ب ج د کا محیط}}{۴}$

یعنی —

قطاع و ا ب کا رقبہ : $\frac{\text{۲۲}}{\text{۴}}$ر² = س : $\frac{\text{۲}\times\text{۲۲}\,\text{ر}}{\text{۴}}$ ............ دفعات ۶۹، ۷۱

∴ قطاع و ا ب کا رقبہ = س × $\frac{\text{۲۲ ر}^2}{\text{۴}}$ × $\frac{\text{۴}}{\text{۲}\times\text{۲۲ ر}}$ مربع اکائیاں

= $\frac{1}{2}$ س ر مربع اکائیاں

پس قاعدہ —

قطاع کے قوس میں کی کسی طولی اکائیوں کی تعداد کو نصف قطر میں کی اسی طولی اکائی کی تعداد سے ضرب دو۔ تب حاصل ضرب کا نصف متناظر مربع اکائیوں میں اس کے رقبہ کو

تعبیر کرے گا۔

یا اختصاراً —

قطاع کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ × قوس × نصف قطر

ق = $\frac{۱}{۲}$ س ر ........................ (۱)

اس لئے س = $\frac{۲ق}{ر}$ ........................ (۲)

اور ر = $\frac{۲ق}{س}$ ........................ (۳)

۸۷۔

## توضیحی مثالیں

**مثال ۱:** ایک ایسے قطاع کا رقبہ دریافت کرو جس کا نصف قطر ۲ فٹ ۸ انچ اور قوس ۱ گز ۲ فٹ ہے۔



قطاع کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ س ر مربع اکائیاں ..... دفعہ ۸۶

یہاں ر = $۲\frac{۲}{۳}$ فٹ اور س = ۵ فٹ

∴ قطاع کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ × ۵ × $\frac{۸}{۳}$ مربع فٹ

= $۶\frac{۲}{۳}$ مربع فٹ

= ۶ مربع فٹ ۹۶ مربع انچ

**مثال ۲:** ایسے قطاع کی قوس کا طول دریافت کرو جس کا رقبہ ۱۰ مربع گز ۶ مربع فٹ اور جس کا نصف قطر ۸ گز ہے۔



قوس کا طول = $\frac{۲ق}{ر}$ طولی اکائیاں ..... دفعہ ۸۶

یہاں ق = ۹۶ مربع فٹ اور ر = ۲۴ فٹ

∴ قوس کا طول = $\frac{۹۶ \times ۲}{۲۴}$ فٹ

= ۸ فٹ

**مثال ۳:** ایک قطاع کا رقبہ ۸ء۴ مربع زنجیر اور اُس کی قوس کا طول ۶۰ کڑی ہے:
نصف قطر معلوم کرو۔

قطاع کا نصف قطر = $\frac{۲ ق}{س}$ طول اکائیاں ..... دفعہ ۸۶

یہاں ق = ۸ء۴ مربع زنجیر اور س = ۶ء۰ زنجیر

∴ قطاع کا نصف قطر = $\frac{۴ء۸ \times ۲}{۰ء۶}$ زنجیر

= ۱۶ زنجیر

**مثال ۴:** مثلث مساوی الساقین کی وضع کے ایک میدان کی مساوی ساق کا طول ۲۵۰ گز ہے اور اس کا قاعدہ ۳۰۰ گز ہے۔ اُس رسی کا طول کیا ہونا چاہیے جس کا ایک سرا تو میدان کے راس پر ہے اور دوسرا ایک گھوڑے کی ناک کے قریب باندھ دیا گیا ہو اس طرح کہ گھوڑا ٹھیک ٹھیک میدان کے پانچویں حصہ پر چر سکتا ہے۔




فرض کرو کہ △ ا ب ج میدان کو تعبیر کرتا ہے۔

اگر ا د سے مطلوبہ رسی کا طول تعبیر ہوتا ہو
تو قطاع ا د ع ف اُس رقبہ کو تعبیر کرے گا جس پر کہ گھوڑا گھانس کھاتا ہے۔
ب ج پر ا ہ عمود نکالو۔ د ع اور د ف کو ملاؤ اور فرض کرو کہ ا د کا ناپ لا گز ہے۔

اب، د ف اور د ع دونوں کو لا کی رقوم میں دریافت کرنا ضروری ہوگا تاکہ قوس د ع ف کا طول لا کی رقوم میں اور پھر قطاع ا د ع ف کا رقبہ لا کی رقوم میں بیان کیے جاسکیں۔

د ف کو معلوم کرنے کے لیے متشابہ مثلثات سے حاصل ہوتا ہے کہ

د ف : ب ج = ا د : ا ب ........................ دفعہ ۶۴

∴ د ف = ۳۰۰ لا / ۲۵۰ گز

= ۶ لا / ۵ گز

د ع دریافت کرنے کے لیے متشابہ مثلثات سے حاصل ہوتا ہے کہ

اگ : اد = اہ : اب .................. دفعہ ۶۴

لیکن اہ = √((۲۵۰)² − (۱۵۰)²) گز ........ دفعہ ۶۴

= √(۴۰۰ × ۱۰۰) گز

= ۲۰۰ گز

∴ اگ = ۲۰۰ لا / ۲۵۰ گز

= ۴ لا / ۵ گز

∴ گ ع = اع + اگ = (لا − ۴ لا / ۵) گز

= لا / ۵ گز

اب دع² = دگ² + گ ع² .................. دفعہ ۱۴

∴ دع = √((۳ لا / ۵)² + (لا / ۵)²) گز

= √۱۰ لا / ۵ گز

اس لیے قوس دعف کا طول = ⅓ (۸ × دع − دف) .......... دفعہ ۸۱

= ⅓ (۸ × √۱۰ لا / ۵ − ۶ لا / ۵) گز

اور قطاع ادعف کا رقبہ = ½ × اد × قوس دعف ... دفعہ ۸۶

= ½ × لا × ⅓ (۸ √۱۰ لا / ۵ − ۶ لا / ۵) مربع گز

لیکن قطاع ا د ع ف کا رقبہ = ۱/۵ × △ ا ب ج کا رقبہ

= ۱/۵ × جَ/۴ √(۴ دَ² − جَ²) مربع گز ..... دفعہ ۲۳

جہاں جَ = ۳۰۰ اور دَ = ۲۵۰

∴ یہ رقبہ = ۱/۵ × ۳۰۰/۴ √((۵۰۰)² − (۳۰۰)²) مربع گز

= ۱/۵ × ۳۰۰/۴ × ۴۰۰ مربع گز

= ۶۰۰۰ مربع گز

∴ ۱/۲ × ل × ۱/۳ (۸ل √۱۰ /۵ − ۶ل/۵) = ۶۰۰۰

∴ ل²/۱۵ (۴ √۱۰ − ۳) = ۶۰۰۰

∴ ل² = ۹۰۰۰۰ / (۴ √۱۰ − ۳)

= ۹۰۰۰۰ (۴ √۱۰ + ۳) / (۱۶۰ − ۹)

= ۱۵٫۶۴۹۰ × ۹۰۰۰۰ / ۱۵۱

= ۱۴۰۸۴۱۹ / ۱۵۱ تقریباً

= ۹۳۲۷ تقریباً

∴ ل = ۹۶ تقریباً

اس سے رسی کا مطلوبہ طول = ۹۶ گز تقریباً

## مسئلہ (۲۲)

۸۸ — قطعۂ دائرہ کا رقبہ معلوم کرنا۔

جیسا کہ شکل سے ظاہر ہے کوئی وتر ا ج دائرہ ا ب ج د کو دو قطعات میں منقسم کرتا ہے۔




(۱) قطعہ ا ج ب جو نصف دائرہ سے چھوٹا ہے اور جس کو ہم قطعۂ صغیر کہیں گے۔

(۲) قطعہ ا ج د جو نصف دائرہ سے بڑا ہے اور جس کو ہم قطعۂ کبیر کہیں گے۔

یہ بھی ظاہر ہے کہ۔

(۱) قطعۂ صغیر ا ج ب کا رقبہ = قطاع و ا ب ج کا رقبہ - △ و ا ج کا رقبہ

(۲) قطعۂ کبیر ا ج د کا رقبہ = قطاع و ا د ج کا رقبہ + △ و ا ج کا رقبہ

پس قاعدہ —

قطعۂ دائرہ کا رقبہ معلوم کرنے کے لئے قطاع کا رقبہ معلوم کرو جس کا قوس وہی ہے اور پھر اس میں سے نصف قطروں اور وتر سے بننے والے مثلث کا رقبہ تفریق کرو یا اس میں جمع کرو بلحاظ اس کے کہ قطعہ نصف دائرہ سے چھوٹا یا بڑا ہو یا مختصراً —

قطعہ کا رقبہ = قطاع کا رقبہ ∓ مثلث کا رقبہ

## ۸۹ — توضیحی مثالیں

**مثال ۱:** ایک دائرہ کا نصف قطر ۸ فٹ اور قطاع کا زاویہ ۶۰° ہے قطعہ کا رقبہ دریافت کرو ($\pi = \frac{۲۲}{۷}$)




قطعہ ا ج ب کا رقبہ = قطاع و ا ب ج کا رقبہ - △ و ا ج کا رقبہ - دفعہ ۸۸

اب قطاع و ا ب ج کا رقبہ = $\frac{۶۰}{۳۶۰} \times \pi r^2$ مربع اکائیاں

.... دفعہ ۸۴

جہاں ی = ۶۰°، ر = ۸ فٹ

∴ قطاع و ا ب ج کا رقبہ = $\frac{۶۰}{۳۶۰} \times \frac{۲۲}{۷} \times {۸}^{۲}$ مربع فٹ

= $\frac{۷۰۴}{۲۱}$ مربع فٹ

= ۵۲۳ء۳۳ مربع فٹ تقریباً

اور △ و ا ج کا رقبہ = $\frac{\sqrt{۳}}{۴}$ اؔ مربع اکائیاں ........ دفعہ ۲۱

یہاں ا = ۸ فٹ

∴ △ و ا ج کا رقبہ = ۲۷ء۷۱۲ مربع فٹ تقریباً

اس لیے قطعہ کا رقبہ = (۵۲۳ء۳۳ − ۲۷ء۷۱۲) مربع فٹ تقریباً

= ۵ء۸۱۱ مربع فٹ تقریباً

**مثال ۳: ۱۷ انچ نصف قطر کے دائرہ میں ۳۰ انچ طول کے وتر سے ایک قطعہ کاٹا گیا: قطعہ کا رقبہ دریافت کرو۔**




قطعہ اج ب = قطاع و ا ب ج − △ و ا ج

... دفعہ ۸۸

اب △ و ا ج = $\frac{۱}{۲}$ × اج × ود مربع اکائیاں

... دفعہ ۲۰

یہاں اج = ۳۰ انچ

اور ود = $\sqrt{\text{وا}^{۲} - \text{اد}^{۲}} = \sqrt{{۱۷}^{۲} - {۱۵}^{۲}} = ۸$ ........ دفعہ ۱۶۹

∴ △ و ا ج = $\frac{۱}{۲}$ × ۳۰ × ۸ مربع انچ

= ۱۲۰ مربع انچ

اور قطاع و ا ب ج = $\frac{۱}{۲}$ × قوس × نصف قطر ........ دفعہ ۸۹

= $\frac{۱}{۲}$ س ر مربع انچ

یہاں ر = ۱۷

اور $س = \frac{۸ص - ۲ت}{۳}$ ........ دفعہ ۸۱

$= \frac{۸ \times ۱۷٫۴۹ - ۳۰}{۳}$ ........ دفعہ ۱۶

$= ۳۶٫۶۴$ تقریباً

∴ قطاع و ا ب ج $= \frac{۱}{۲} \times ۳۶٫۶۴ \times ۱۷$ مربع انچ تقریباً

$= ۳۱۱٫۴۴$ مربع انچ تقریباً

پس—

قطعہ ا ج ب = (۳۱۱٫۴۴ − ۱۲۰) مربع انچ تقریباً

= ۱۹۱٫۴۴ مربع انچ تقریباً

**مثال ۳:** ایک ایسے قطعہ کا رقبہ دریافت کرو جس کے وتر کا ناپ ۳۰ انچ اور جس کا ارتفاع ۹ انچ ہے۔



$ص^۲ = ۲ع ر$ ........ دفعہ ۷۷

اور $ص^۲ = ت^۲ + ع^۲$ ........ دفعہ ۱۶

∴ $۲ع ر = ت^۲ + ع^۲$

∴ $ر = \frac{ت^۲ + ع^۲}{۲ع} = \frac{(۱۵)^۲ + (۹)^۲}{۲ \times ۹} = ۱۷$

یعنی دائرہ کا نصف قطر = ۱۷ انچ

اب سابقہ مثال کی طرح عمل کرنے سے معلوم ہوگا کہ قطعہ کا رقبہ تقریباً ۱۹۱٫۴۴ مربع انچ ہے۔

**مثال ۴:** ۹۰° کی ایک مستدیر کمان کا فصل ۱۲۰ فٹ ہے: قطعہ کا رقبہ دریافت کرو۔




قطعہ ا ب ج = قطاع و ا ب ج − △ و ا ج ..... دفعہ ۸۸

اب ∠ ا و ج = ۹۰°

∴ و د = ا د = ۶۰ فٹ

اور و ا = ا د $\sqrt{۲}$ = ۶۰ $\sqrt{۲}$ فٹ ............ دفعہ ۱۷

پھر قطاع و ا ب ج = دائرہ کا $\frac{۱}{۴}$

∴ قطاع و ا ب ج کا رقبہ = $\frac{\text{ط ر}^۲}{۴}$ مربع فٹ ...... دفعہ ۱۷

جہاں ر = ۶۰ $\sqrt{۲}$

اور △ و ا ج کا رقبہ = $\frac{۱}{۲}$ ص ع مربع فٹ ......... دفعہ ۲۰

جہاں ص = ۱۲۰ اور ع = ۶۰

∴ قطعہ کا رقبہ = $\left(\frac{۲۲}{۷} \times \frac{۲ \times ۶۰^۲}{۴} - \frac{۱}{۲} \times ۱۲۰ \times ۶۰\right)$ مربع فٹ

= $\left(۵۶۵۷\frac{۱}{۷} - ۳۶۰۰\right)$ مربع فٹ

= $۲۰۵۷\frac{۱}{۷}$ مربع فٹ

**مثال ۸۔** اس مربع کے ضلع کا طول معلوم کرو جو ایک ایسے قطعہ دائرہ میں بنایا گیا ہو جس کا وتر ۱۲ انچ اور ارتفاع ۴ انچ ہے۔

فرض کرو کہ مربع کے ہر ضلع کا ناپ لا انچ ہے۔

تب جیسا کہ شکل سے ظاہر ہے۔

ل ف = لا انچ

ا ب = ۱۲ انچ

ج ف = ۴ "




اب، د ف × ف ج = ا ف$^۲$ ...... اقلیدس مقالہ سوم شکل ۳۵

∴ د ف = $\frac{(۶)^۲}{۴}$ انچ

= ۹ انچ

∴ د ل = د ف + ف ل = (۹ + لا) انچ

اور ج ل = (۴ − لا) انچ

لیکن ج ل × ل د = گ ل^۲ .... اقلیدس مقالہ سوم شکل ۳۵

∴ (۴ - لا) (۹ + لا) = لا^۲/۴

∴ ۳۶ - ۵ لا - لا^۲ = لا^۲/۴

∴ ۱۴۴ - ۲۰ لا - ۴ لا^۲ = لا^۲

لا^۲ + ۴ لا = ۱۴۴/۵

اس مساوات کو حل کرنے سے معلوم ہو گا کہ ---

لا = ۳٫۷۲۷ تقریباً

اس لئے مربع کے ہر ضلع کا ناپ تقریباً ۳٫۷۲۷ انچ ہے۔

## مسئلہ ۲۳

**۹۰۔ قطعہ دائرہ کا رقبہ معلوم کرنا جبکہ وتر اور قوس کے ارتفاع دیے ہوئے ہوں۔**

**قاعدہ ---**

قوس کے وتر میں کی کسی طولی اکائیوں کی تعداد کے مربع کے ربع میں ارتفاع میں کی اُن ہی طولی اکائیوں کی تعداد کے مربع کا ۲/۵ جمع کرو۔ پھر حاصل جمع کے جذر المربع کو ارتفاع میں کی اُن ہی طولی اکائیوں کی تعداد کے ۴/۳ سے ضرب دو۔ یہ حاصل ضرب قطعہ کے رقبہ کو متناظر مربع اکائیوں میں ظاہر کریگا۔

**یا اختصاراً ---**

قطعہ کا رقبہ = ۴/۳ ارتفاع √(۱/۴ وتر^۲ + ۲/۵ ارتفاع^۲)

ق = ۴/۳ ع √(۱/۴ ت^۲ + ۲/۵ ع^۲)

اس ضابطہ کا ثبوت اعلیٰ ریاضی پر مبنی ہے اس سے لئے اسے یہاں

نہیں دیا جائے گا۔

قطعہ کا رقبہ جو اس ضابطہ سے حاصل ہوگا وہ اُس کے حقیقی رقبہ سے قدرے زیادہ ہوتا ہے۔ لیکن غلطی بالکل خفیف سی ہوتی ہے، خاص کر جبکہ قوس کا مرکزی زاویہ چھوٹا ہے۔

نوٹ۔ دوسرے طریقے کے لئے دفعہ ۸۹ کی مثال ۳ ملاحظہ ہو۔

۹۱۔

## توضیحی مثالیں

**مثال ۱۔** دو مساوی دائرے اس طرح ایک دوسرے کو قطع کرتے ہیں کہ ہر ایک کا محیط دوسرے کے مرکز میں سے گزرتا ہے۔ اگر ہر ایک دائرہ کا نصف قطر ا فٹ ہو تو اس جگہ کا رقبہ دریافت کرو جو دونوں دائروں میں مشترک ہے۔




دونوں دائروں میں مشترک جگہ کا رقبہ = ۲ × قطعہ ا ج ب کا رقبہ

$= ۲ \times \frac{۴}{۳}\,\text{ع}\,\sqrt{\frac{۱}{۴}\text{ت}^۲ + \frac{۲}{۵}\text{ع}^۲}$ مربع فٹ ..... دفعہ ۹۰

جہاں ع = ب د میں فٹ کی تعداد

اور ت = ا ج " "

اب ب د = $\frac{۱}{۲}$ ب ل = $\frac{۱}{۲}$ فٹ

∴ ع = $\frac{۱}{۲}$ فٹ

اور نیز ا د² = ا ب² − ب د² ............ دفعہ ۱۶

∴ $\left(\frac{\text{ت}}{۲}\right)^۲ = ۱^۲ - \left(\frac{۱}{۲}\right)^۲ = \frac{۳}{۴}$

∴ ت = $\sqrt{۳}$

اس لئے

مطلوبہ رقبہ = $۲ \times \frac{۴}{۳} \times \frac{۱}{۲} \times \sqrt{\frac{۱}{۴}(\sqrt{۳})^۲ + \frac{۲}{۵}\left(\frac{۱}{۲}\right)^۲}$ مربع فٹ

= $\frac{۴}{۳}\sqrt{\left(\frac{۳}{۴} + \frac{۱}{۱۰}\right)}$ مربع فٹ

= $\frac{۴}{۳}\sqrt{\left(\frac{۱۷}{۲۰}\right)}$ مربع فٹ

= $\frac{۴}{۳}$ × ۰٫۹۲۲ مربع فٹ تقریباً

= ۱٫۲۲ مربع فٹ تقریباً

**مثال ۲:** اگر ایک منطقہ کے دو متوازی وتروں کے طول جو مرکز کے ایک جانب واقع ہیں ۱۲۰ فٹ اور ۱۰۴ فٹ ہوں اور مرکز سے اُن کے فاصلے ۲۵ فٹ اور ۳۹ فٹ ہوں تو منطقہ کا رقبہ دریافت کرو۔

منطقہ اب دل کا رقبہ = قطعہ اجل کا رقبہ - قطعہ ب ج د کا رقبہ

اب قطعہ اجل کا رقبہ = $\frac{۴}{۳}$ ع $\sqrt{\left(\frac{۱}{۴}ت^۲ + \frac{۲}{۵}ع^۲\right)}$ مربع فٹ ........ دفعہ ۹۰

جہاں ت = ۱۲۰

اور ع (۵۰ + ع) = ۶۰ × ۶۰ یعنی ع = ۴۰

∴ قطعہ اجل کا رقبہ = $\frac{۴}{۳}$ × ۴۰ × $\sqrt{(۶۰)^۲ + \frac{۲}{۵}(۴۰)^۲}$ مربع فٹ

= ۳۴۷۲٫۷ مربع فٹ تقریباً

اور قطعہ ب ج د کا رقبہ = $\frac{۴}{۳}$ ع $\sqrt{\left(\frac{۱}{۴}ت^۲ + \frac{۲}{۵}ع^۲\right)}$ مربع فٹ ..... دفعہ ۹۰

جہاں ت = ۱۰۴ اور ع (۷۸ + ع) = ۵۲ × ۵۲ یعنی ع = ۲۶

∴ قطعہ ب ج د کا رقبہ = $\frac{۴}{۳}$ × ۲۶ × $\sqrt{(۵۲)^۲ + \frac{۲}{۵}(۲۶)^۲}$ مربع فٹ

= ۱۸۹۰٫۶ مربع فٹ تقریباً

پس منطقہ اب دل کا رقبہ = (۳۴۷۲٫۷ - ۱۸۹۰٫۶) مربع فٹ تقریباً

= ۱۵۸۲٫۱ مربع فٹ تقریباً

# امثلہ نمبری (۱۴)

## قطاع دائرہ

$(\pi = \frac{22}{7})$

۱ - ۱۶ انچ نصف قطر کے دائرہ میں ایک ایسے قطاع کا رقبہ دریافت کرو جس کے زاویہ کا ناپ °۶۰ ہے۔

۲ - ۳ فٹ ۴ انچ نصف قطر کے دائرہ میں ایسے قطاع کا رقبہ دریافت کرو جس کا زاویہ °۴۰.۵ ہے۔

۳ - ۴ گز نصف قطر کے دائرہ میں ایک ایسے قطاع کا رقبہ معلوم کرو جس کے زاویہ کا ناپ ′۴۰ °۶ ہے۔

۴ - ۱۳ زنجیر ۵۰ کڑی نصف قطر کے دائرہ میں ایسے قطاع کا رقبہ دریافت کرو جس کا زاویہ °۱۴ ′۷ ″۴۰ ہے۔

۵ - ایک قطاع کا رقبہ ۴۰ مربع فٹ ہے اور نصف قطر ۱۵ فٹ، قطاع کا زاویہ دریافت کرو۔

۶ - ایک قطاع کا رقبہ ۸۰ مربع فٹ اور نصف قطر ۱۶ فٹ ہے، قطاع کا زاویہ معلوم کرو۔

۷ - ایک قطاع کا رقبہ ۸ مربع فٹ اور زاویہ °۴۵ ہے، قطاع کا نصف قطر دریافت کرو۔

۸ - ایک قطاع کا رقبہ ۳۶ مربع انچ اور زاویہ °۷۰ ہے، قطاع کا نصف قطر معلوم کرو۔

۹ - ایک ایسے قطاع کا رقبہ دریافت کرو جس کا نصف قطر ۱۵ انچ اور قوس ۲۸ انچ ہے۔

۱۰ - ایک ایسے قطاع کا رقبہ دریافت کرو جس کے نصف قطر کا ناپ ۳ گز ۲ فٹ اور اور جس کا قوس ۴ گز ۱ فٹ ہے۔

۱۱ - ایسے قطاع کے قوس کا طول معلوم کرو جس کا رقبہ ۱۵ مربع فٹ اور نصف قطر ۶ فٹ ہے۔

۱۲ - ایک ایسے قطاع کے قوس کا طول دریافت کرو جس کا رقبہ ۳ مربع فٹ ۷۲ مربع انچ اور نصف قطر ۴ گز ۲ فٹ ہے۔

۱۳- ایک قطاع کے رقبہ کا ناپ ۲۴ مربع انچ اور اُس کے قوس کا طول ۸ انچ ہے، اس کا نصف قطر دریافت کرو۔

۱۴- ایک قطاع کا رقبہ ۲ مربع فٹ ۱۰۸ مربع انچ اور اس کے قوس کا طول ۵ فٹ ۶ انچ ہے، اس کا نصف قطر معلوم کرو۔

۱۵- ایک قطاع کا رقبہ ۵ء۷ مربع انچ اور دائرہ کا رقبہ ۱۲۵ مربع انچ ہے قطاع کا زاویہ معلوم کرو۔

۱۶- ایک قطاع کا وتر ۶ انچ اور نصف قطر ۵ انچ ہے، رقبہ معلوم کرو۔

۱۷- ایک قطاع کا رقبہ ۲۴۰ مربع فٹ اور دائرہ کا رقبہ ۹۶۰ مربع فٹ ہے، قوس کا طول دریافت کرو۔ $\pi$ = ۳٫۱۴۱۵۹

۱۸- ایک دائرہ کے رقبہ کا ناپ ۱ ایکڑ ہے، اُس کے ایک ایسے قطاع کا رقبہ معلوم کرو جس کا زاویہ ۵° ہے۔

# قطعہ دائرہ

($\pi$ = $\frac{۲۲}{۷}$)

۱۹- کسی دائرہ کا نصف قطر ۱۰ انچ اور قطاع زاویہ ۹۰° ہے، قطعہ کا رقبہ دریافت کرو۔

۲۰- ۲ فٹ ۶ انچ نصف قطر کے دائرہ کے ایک ایسے قطعہ کا رقبہ دریافت کرو جس کے وتر کے محاذی دائرہ کے مرکز پر ۱۲۰° کا زاویہ بنتا ہے۔

۲۱- ایک ایسے قطعہ دائرہ کا رقبہ دریافت کرو جس کے وتر کا ناپ $\frac{۱}{۲}$ ۵ فٹ ہے اور جس کے سامنے مرکز پر ۶۰° کا زاویہ بنتا ہے۔

۲۲- ایک قطعہ کا وتر ۸ زنجیر ۴۰ کڑی ہے اور اُس کے محاذی دائرہ کے مرکز پر ۹۰° کا زاویہ بنتا ہے، قطعہ کا رقبہ دریافت کرو۔

۲۳- $\frac{۱}{۲}$ ۱ زنجیر نصف قطر کے دائرہ میں ایک ایسے قطعہ کا رقبہ معلوم کرو جس کا وتر دائرہ کے نصف قطر کے برابر ہے۔

۲۴- ۱۰ انچ نصف قطر کے دائرہ میں ایک ایسے منطقہ کا رقبہ دریافت کرو جس کے

متوازی وتر مرکز کے ایک ہی جانب ہیں اور جن سے محاذی مرکز پر بالترتیب ۹۰°
اور ۶۰° کے زاویے بنتے ہیں۔

۲۵۔ ۸ فٹ نصف قطر کے دائرہ میں ایک ایسے منطقہ کا رقبہ دریافت کرو جس کے
متوازی وتر مرکز کے مقابل جانبوں میں واقع ہیں اور ان سے مرکز پہ بالترتیب ۹۰°
اور ۱۲۰° کے زاویے بنتے ہیں۔

۲۶۔ ایک ایسے قطعہ کا رقبہ دریافت کرو جس کے وتر کا ناپ ۸ گز اور جس کا
ارتفاع ۲ گز ہے (دفعہ ۹۰ استعمال کرو)

۲۷۔ ۶۰° کی ایک مستدیر کمان کا فصل ۱۴۰ فٹ ہے: قطعہ کا رقبہ دریافت کرو۔

۲۸۔ ۱ زنجیر ۳۰ کڑی نصف قطر کے دائرہ کو ۱ زنجیر طول کے وتر سے قطع کیا جائے
تو بڑے قطعہ کا رقبہ دریافت کرو۔

## سوالات امتحانات ۱۴

[$\pi = \frac{22}{7}$ جبکہ اس کی کوئی اور قیمت نہ دی جائے]

۱۔ ۱ فٹ نصف قطر کے تین مساوی دائرے ایک دوسرے کو مس کرتے
ہیں: انکی درمیانی منحنی شکل کا رقبہ دریافت کرو۔ $\pi = ۳٫۱۴۱۵۹$

(جامعۂ الٰہ آباد: میٹری کیولیشن)

۲۔ ۱ فٹ قطر کی مقوہ کی ایک مدور تختی کو ۶ مساوی قطاعوں میں مرکزی
خطوط سے منقسم کیا گیا۔ ہر ایک قطاع میں ایک دائرہ کھینچا گیا جو اس کے
سرحدی نصف قطروں کو اور ان کے سروں کو ملانے والی قوس کے
نقطۂ وسطی کو مس کرتا ہے۔ اگر ان چھ قطاعوں میں سے دائروں کو کاٹ
لیا جائے تو بقیہ مقوہ کا رقبہ دریافت کرو

(جامعۂ پنجاب: میٹری کیولیشن)

۳۔ ایک مثلث مساوی الاضلاع کا رقبہ ۱۷۳۲۰۵ مربع فٹ ہے۔
اس کے ہر ایک زاویئی نقطہ کو مرکز اور مثلث کے نصف ضلع کے طول کو قطر مانکر

ایک ایک دائرہ کھینچا گیا۔ تینوں دائروں کی درمیانی جگہ کا رقبہ دریافت کرو۔
( ۳٫۱۴۱۵۹ = π )

(جامعۂ پنجاب : میٹری کیولیشن)

۴ ۔ ۲۵ فٹ نصف قطر کے دائرے کے ایک ایسے قطاع کا رقبہ دریافت کرو جس کا زاویہ ۱۵° ہے۔

(جامعۂ کلکتہ : میٹری کیولیشن)

۵ ۔ کسی دائرہ کے ایک وتر کے مقابل مرکز پر ۶۰° کا زاویہ بنتا ہے : اگر وتر کا طول ۱۰۰ ہو تو اُن دونوں قطعات کے رقبے دریافت کرو جن میں کہ وتر دائرہ کو منقسم کرتا ہے۔ (جامعۂ کلکتہ : میٹری کیولیشن)

۶ ۔ مثلث مساوی الاضلاع کی وضع کے ایک میدان کا رقبہ نصف ایکڑ ہے : اُس رسی کا طول کیا ہونا چاہیے جس کا ایک سرا تو مثلث کے ایک زاویہ پر اور دوسرا ایک گھوڑے کی ٹانگ کے قریب اس طرح باندھا گیا ہو کہ وہ میدان کے ٹھیک نصف حصہ پر چر سکے ؟

(یورپین اسکولز : فائینل۔ صوبجات متحدہ)

۷ ۔ ایک دائرہ کے قوس کا طول ۱۴ فٹ اور نصف قطر ۱۰ فٹ ہے : قطاع کا رقبہ معلوم کرو۔

(مدراس ٹکنیکل : ابتدائی)

۸ ۔ ایک قطاع کا رقبہ معلوم کرو جبکہ نصف قطر ۵۰ فٹ اور قوس کا طول ۱۶ فٹ ہے۔ ( ایضاً " " )

۹ ۔ ۶ فٹ نصف قطر کے ایک دائرے کے ایسے قطعہ کا رقبہ دریافت کرو جس کی قوس کا وتر ۸ فٹ ہے۔

( ایضاً " " )

(رُڑکی انجینیر : داخلہ)

۱۰ ۔ ۱۰ فٹ نصف قطر کے ایک رُبع دائرہ کے سرحدی نصف قطروں کو قطر مانکر دو دائرے کھینچے جائیں تو اُس شکل کا رقبہ دریافت کرو جو دونوں دائروں

میں مشترک ہے۔ (ﷺ = ۳٫۱۴۱۵۹)

۱۱۔ اس جگہ کا رقبہ دریافت کرو جو ایسے چار متقاطع دائروں میں مشترک ہے جن کے مرکز ایک مربع کے زاویئی نقاط پر ہیں اور جن کے نصف قطر مربع کے ضلع کے برابر ہیں۔

۱۲۔ ایک دائرہ کا نصف قطر ۷٫۵ ہے۔ اس دائرہ کے منطقہ کا ایک متوازی وتر، قطر پر منطبق ہوتا ہے اور اس کا دوسرا وتر نصف قطر کے برابر ہے: منطقہ کا رقبہ کیا ہے؟ (ﷺ = ۳٫۱۴۱۵۹)

۱۳۔ دائرہ کے ایک ایسے منطقہ کا رقبہ دریافت کرو جو ایسے دو متوازی وتروں کے درمیان ہے جن کے طول ۹۶ اور ۶۰ انچ اور جن کا درمیانی فاصلہ ۲۶ انچ ہے۔

۱۴۔ ایک قطعہ دائرہ کا رقبہ جو نصف دائرہ سے چھوٹا ہے ایک مربع انچ ہے۔ اس کے قوس کا طول $2\frac{1}{2}$ انچ اور قوس کے ایک سرے سے قطر پر کے عمود کا طول جو دوسرے سرے میں سے بھی گزرتا ہے $\frac{1}{2}$ انچ ہے: دائرہ کا نصف قطر کیا ہے؟

۱۵۔ کسی شخص کا سبزہ زار مستدیر وضع کا ہے اس کو وہ ربعات میں تقسیم کرتا ہے اور ہر ایک ربع میں ۱۰ فٹ عرض کا ایسا دائرہ نما راستہ بناتا ہے جس کا بیرونی کنارہ ربع کے قوس اور اس کے دونوں نصف قطروں کو مس کرتا ہے اگر بڑے دائرہ کا نصف قطر ۱۰۰ فٹ ہو تو گھانس سے ڈھکی ہوئی زمین کا مجموعی رقبہ دریافت کرو۔

۱۶۔ ایک دائرہ کا قطر ۲۰ ہے اس کے ایک ایسے منطقہ کا رقبہ دریافت کرو جس کے متوازی وتر ۱۲ اور ۱۶ ہیں اور دونوں قطر کے ایک ہی جانب واقع ہیں۔

۱۷۔ ایک مربع کا ضلع دریافت کرو جو ایسے قطعہ دائرہ میں بنایا گیا ہو جس کا وتر ۲۰ اور ارتفاع ۵ انچ ہے۔

۱۸۔ اگر ایک دائرہ کا مرکز جس کا قطر ۲۰ ہے دوسرے ایسے دائرہ کے

محیط میں واقع ہو جس کا قطر ۴۰ ہے تو دائروں سے گھرے ہوئے تین حصوں کے رقبے دریافت کرو۔

۱۹ — ایک دائرہ کا قطر ۲۵ اور مرکز کے ایک ہی جانب اُس کے دو متوازی وتر ۲۰ اور ۱۵ ہیں: اُن کے درمیانی منطقہ کا رقبہ دریافت کرو۔

۲۰ — ایک منطقہ کے دو متوازی وتروں کے طول جو مرکز کے مقابل جانبوں میں واقع ہوتے ہیں ۱۸ اور ۲۴ ہیں اور مرکز سے اُنکے فاصلے ۱۲ اور ۹ ہیں: منطقہ کا رقبہ دریافت کرو۔

۲۱ — ایک گھڑی کے گھنٹہ اور منٹ کی سوئیوں کے طول بالترتیب ۱۰ اور ۱۳ انچ ہیں: ۱۱ گھنٹہ ۴۸ منٹ اور ۱۲ گھنٹہ ۱۴ منٹ کے درمیان سوئیوں سے بننے والے قطاعوں کے رقبوں کا فرق دریافت کرو۔

۲۲ — اُس بڑے سے بڑے مربع کا رقبہ دریافت کرو جو ایک ایسے قطعہ میں سے کاٹا جاسکتا ہے جس کا وتر ۱۶ اور ارتفاع ۴ ہے۔

۲۳ — ایک دائرہ کے قوس کا وتر ۲۰ فٹ اور ارتفاع ۴ فٹ دیے ہوئے ہیں۔ قطعہ کا رقبہ دریافت کرو۔

۲۴ — مثلث، منتظم کثیر الاضلاع اور قطاع دائرہ کے رقبے دریافت کرنے کے ضوابط لکھو۔

(رُڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۲۵ — تین مساوی دائرے ایک دوسرے کو اس طرح قطع کرتے ہیں کہ ہر ایک کا محیط دوسرے دونوں دائروں کے مرکزوں میں سے گزرتا ہے: اُس شکل کا رقبہ دریافت کرو جو تینوں دائروں میں مشترک ہے۔

۲۶ — ایک قطاع کا وتر ۶ انچ اور نصف قطر ۹ انچ ہے: قطاع کا رقبہ دریافت کرو۔

۲۷ — ایک میدان کی وضع مثلث مساوی الساقین ہے جس کا قاعدہ ۵۰۰ گز اور ضلع ۸۰۰ گز ہے: ایک گھوڑے کو مثلث کے راس پر باندھنے کے لئے کس قدر طول کی رسی کی ضرورت ہوگی تاکہ وہ ۱۰۰۰۰ مربع گز پر چر سکے؟

۲۸ - دو لڑکے جو ۳۰ فٹ بلند کمرہ کے اندر ووسیب ڈھکیلنے کا کھیل کھیل رہے ہیں معلوم کرتے ہیں کہ اگر وہ ایک دوسرے سے ۱۲ فٹ کے فاصلہ پر کھڑے ہوں تو سیب جو ایک ڈوری کے ذریعہ چھت سے لٹک رہا ہے ہر ایک کے منہ تک عین پہنچتا ہے: اُس قطاع کا رقبہ دریافت کرو جو سیب اور ڈوری سے بنتا ہے جبکہ فرش سے ہر لڑکے کے مُنہ کی بلندی ۴ فٹ ہے۔

۲۹ - ایک دائرہ کا نصف قطر $2\frac{1}{2}$ انچ ہے۔ اِس کے اندر دو متوازی خطوطِ مستقیم کھینچے گئے جن میں سے ہر ایک مرکز سے ایک انچ کے فاصلہ پر ہے: دائرہ کے اُس حصہ کا رقبہ دریافت کرو جو ان خطوط کے درمیان ہے۔

۳۰ - ایک دائرہ کا محیط ۱۱ فٹ ہے: نصف قطر کا طول اور ایک ایسے قطعہ کا رقبہ دریافت کرو جو نصف قطر کے مساوی طول کے وتر سے قطع ہوتا ہو۔

۳۱ - قطاع کا رقبہ اور قطاع دائرہ کا رقبہ دریافت کرو جس کا وتر ۲۴ اور ارتفاع ۶ ہے۔

۳۲ - ایک روپیہ کا قطر $1\frac{1}{4}$ انچ ہے: اگر ایسے تین سکوں کو میز پر اس طرح رکھا جائے کہ ہر ایک کا کنارہ باقی دو سے مَس کرے تو اُن کی درمیانی مشترک جگہ کا رقبہ دریافت کرو۔

۳۳ - ایک دائرہ کا نصف قطر ۲۵ فٹ ہے۔ دو متوازی وتر کھینچے گئے جن میں سے ہر ایک نصف قطر کے برابر ہے: وتروں کے درمیانی منطقہ کا رقبہ دریافت کرو۔ $\pi = 3.14159$

۳۴ - ایک دائرہ کا نصف قطر ۱۲ فٹ ہے۔ مرکز کے ایک ہی طرف دو متوازی وتر کھینچے گئے جن میں سے ایک تو مرکز پر °۶۰ کا زاویہ اور دوسرا °۹۰ کا زاویہ بناتا ہے: وتروں کے درمیانی منطقہ کا رقبہ دریافت کرو۔

۳۵ - ۱۲ نصف قطر کے دائرہ کے ایسے قطعہ کا رقبہ دریافت کرو جس کا وتر ۱۶ ہے۔

۳۶ - اُس قطاع دائرہ کا رقبہ کیا ہے جس کے قوس کا ناپ ۱۰ فٹ ہے اور مرکز پر °۴۲ کا زاویہ بناتا ہے۔

(رُڑکی انجنیئر: فائینل)

۳۷- ۱ انچ نصف قطر کے دو مساوی دائرے ایک دوسرے سے ۲ انچ کے فاصلہ پر ہیں۔ اور ایک ڈوری اُنکے گرد اس طرح کسی گئی ہے کہ وہ دائروں کے وسط میں قطع کرتی ہے، ڈوری کا طول اور اُس سے گھرا ہُوا رقبہ دریافت کرو۔ (ﷲ = ۳٫۱۴۱۵۹)

۳۸- ۱۰ فٹ قطر کا ایک دائرہ دوسرے دائرہ کے ایک قطر کے سروں میں سے گزرتا ہے اور ایک نصف قطر کی زاویۂ قائمہ پر تنصیف کرتا ہے: اُس حصہ کا رقبہ دریافت کرو جو دونوں میں مشترک ہے۔ (ﷲ = ۳٫۱۴۱۵۹)

۳۹- ایک دائرہ کا نصف قطر ۱۵ فٹ ہے۔ مرکز کے ایک ہی جانب دو متوازی وتر کھینچے گئے جن میں سے ایک کے سامنے مرکز پر ۶۰° کا زاویہ اور دوسرے کے محاذی ۱۲۰° کا زاویہ بنتا ہے، وتروں کے درمیانی منطقہ کا رقبہ دریافت کرو۔

# باب پانزدہم

## مثلثوں کے اندرونی اور بیرونی دائرے

### مسئلہ (۲۴)

۹۲- مثلث کے اندرونی دائرہ کا نصف قطر معلوم کرنا جبکہ مثلث کے اضلاع کے طول دیے ہوئے ہوں۔




فرض کرو کہ مثلث ا ب ج کے اندرونی دائرہ ط ق ک کا مرکز و ہے۔
تب اگر اس دائرہ اور مثلث کے نقاطِ تماس ط، ق، ک ہوں تو و ط، و ق اور و ک اندرونی دائرہ کے نصف قطر ہونگے اور یہ بالترتیب ب ج، ج ا اور ا ب پر عمود ہونگے۔ (اقلیدس مقالہ چہارم شکل ۴)

فرض کرو کہ دائرہ ط ق ک کے نصف قطر و ک کا ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے ر اور ب ج، ج ا، ا ب کے ناپ اُسی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب اَ، بَ، جَ ہیں۔

مطلوب یہ ہے کہ ر کی قیمت اَ، بَ، جَ کی رقوم میں دریافت کی جائے۔

و ا، و ب، و ج کو ملاؤ۔

اب —

△ اب ج کا رقبہ = △ ب وج کا رقبہ + △ ج و ا کا رقبہ + △ او ب کا رقبہ

$= \frac{1}{2}$ وط × ب ج + $\frac{1}{2}$ وق × ج ا + $\frac{1}{2}$ وک × اب ..... دفعہ ۲۰۹

$= (\frac{1}{2}$ ر × اَ + $\frac{1}{2}$ ر × بَ + $\frac{1}{2}$ ر × جَ) مربع اکائیاں

$= \frac{1}{2}$ ر (اَ + بَ + جَ) مربع اکائیاں

= ر × $\frac{\text{اَ + بَ + جَ}}{2}$ مربع اکائیاں

= ر ص مربع اکائیاں .......... دفعہ ۲۳

∴ ر خطی اکائیاں = $\frac{\text{△ اب ج کا رقبہ}}{\text{ص طولی اکائیاں}}$

ر = $\frac{△}{ص}$

پس قاعدہ ۔

مثلث کے رقبہ میں کی کسی مربع اکائیوں کی تعداد کو اُس کے نصف احاطہ میں کی متناظر طولی اکائیوں کی تعداد سے تقسیم کیا جائے تو اندرونی دائرہ کے نصف قطر میں انہی طولی اکائیوں کی تعداد حاصل ہوتی ہے ۔

یا اختصاراً —

اندرونی دائرہ کا نصف = $\frac{\text{مثلث کا رقبہ}}{\text{مثلث کا نصف احاطہ}}$

ر = $\frac{△}{ص}$

# صورت خاص

## ۹۳۔ مثلث مساوی الاضلاع

اگر ایک مثلث مساوی الاضلاع کے ہر ضلع میں ا خطی اکائیاں ہوں۔

تب مثلث کا رقبہ = $\frac{\sqrt{3}\,ا^2}{4}$ مربع اکائیاں ...... دفعہ ۲۱



اور مثلث کا نصف احاطہ = $\frac{3ا}{2}$ طولی اکائیاں

اب کسی مثلث کے اندرونی دائرہ کا نصف قطر } = $\frac{\text{مثلث کا رقبہ}}{\text{مثلث کا نصف احاطہ}}$ ...... دفعہ ۹۲

∴ ا ضلع کے مثلث مساوی الاضلاع کے اندرونی دائرہ کا نصف قطر } = $\frac{\sqrt{3}\,ا^2}{4} \times \frac{2}{3ا}$ طولی اکائیاں

= $\frac{ا}{2\sqrt{3}}$ طولی اکائیاں

نوٹ: چونکہ ا ضلع کے مثلث مساوی الاضلاع کا ارتفاع مساوی ہوتا ہے $\frac{\sqrt{3}\,ا}{2}$ کے (دیکھو دفعہ ۱۷) اور یہ = $\frac{ا}{2\sqrt{3}} \times 3$ کے۔ اس لئے ظاہر ہے کہ مثلث مساوی الاضلاع کا وسطی نقطہ کسی زاویہ نقطہ سے ایسے فاصلہ پر واقع ہوتا ہے جو مثلث کے ارتفاع کے $\frac{2}{3}$ کے برابر ہے۔

## ۹۴۔ توضیحی مثالیں

مثال ۱: ایک مثلث کے ضلعوں کے ناپ بالترتیب ۳۵، ۴۴، ۷۵ فٹ ہیں: اُس کے اندرونی دائرے کا نصف قطر دریافت کرو۔

اندرونی دائرہ کا نصف قطر = $\frac{\triangle}{ص}$ فٹ ...... دفعہ ۹۲

جہاں △ = $\sqrt{}$ ص (ص - ۳۵) (ص - ۴۴) (ص - ۷۵) ......... دفعہ ۲۳

اور ص = $\frac{۷۵ + ۴۴ + ۳۵}{۲}$ = ۷۷

یعنی △ = $\sqrt{۷۷ \times ۴۲ \times ۳۳ \times ۲}$

= ۴۶۲

∴ اندرونی دائرہ کا نصف قطر = $\frac{۴۶۲}{۷۷}$ = ۶ فٹ

**مثال ۲:** ایک ایسے دائرہ کا محیط دریافت کرو جو ۹ گز ضلع کے مثلث مساوی الاضلاع کے اندر بنایا گیا ہے۔ π = $\frac{۲۲}{۷}$

اندرونی دائرہ کا نصف قطر = $\frac{ا}{۲\sqrt{۳}}$ گز ......... دفعہ ۹۳

جہاں ا = ۹

∴ اندرونی دائرہ کا نصف قطر = $\frac{۹}{۲\sqrt{۳}}$ گز

= $\frac{۳\sqrt{۳}}{۲}$ گز

دائرہ کا محیط = ۲ π ر گز ......... دفعہ ۶۹

جہاں ر = $\frac{۳\sqrt{۳}}{۲}$ اور π = $\frac{۲۲}{۷}$

∴ دائرہ کا محیط = ۲ × $\frac{۲۲}{۷}$ × $\frac{۳\sqrt{۳}}{۲}$ گز

= ۱۶٫۳۳ ..... گز

## مسئلہ ۲۵

۹۵ - مثلث کے بیرونی دائرہ کا نصف قطر معلوم کرنا جبکہ اُس کے اضلاع کے طول دیے ہوئے ہوں۔




فرض کرو کہ مثلث ا ب ج کے بیرونی دائرہ ا ع ب ج کا مرکز و ہے۔

تب و ج حائط دائرہ کا نصف قطر ہوگا۔

فرض کرو کہ دائرہ ا ع ب ج کے نصف قطر و ج کا ناپ کسی طولی اکائی کے لحاظ سے ر ہے۔ نیز ب ج، ج ا، ا ب کے ناپ اُسی طولی اکائی کے لحاظ سے بالترتیب اَ، بَ، جَ ہیں۔

مطلوب یہ ہے کہ ر کی قیمت اَ، بَ، جَ کی رقوم میں دریافت کی جائے۔

ج و کو یہاں تک بڑھاؤ کہ دائرہ ا ع ب ج سے نقطہ ع پر مل جائے۔

ا ع کو ملاؤ۔

ا ب پر عمود ج د نکالو۔

تب چونکہ مثلثات ا ج ع اور د ج ب متشابہ ہیں (اقلیدس مقالہ سوم شکل ۲۱ اور مقالہ سوم شکل ۳۱)۔

∴ ب ج : ج د = ع ج : ج ا ......... دفعہ ۶۴

یعنی اَ : ج د = ۲ر : بَ

لیکن $\frac{1}{2}$ ج د ۰ ا ب = △ ا ب ج کا رقبہ ...... دفعہ ۲۰

یعنی $\frac{1}{2}$ ج د × جَ = △

یا ج د = $\frac{۲\triangle}{جَ}$

∴ اَ : $\frac{۲\triangle}{جَ}$ = ۲ر : بَ

یا $ر = \frac{ا ب ج}{۴ \triangle}$

**پس قاعدہ** —

ایک ھی اکائی کے لحاظ سے مثلث کے تینوں اضلاع میں کی طولی اکائیوں کی تعداد کے حاصل ضرب کو جب مثلث کے رقبہ میں کی متناظر مربع اکائیوں کی تعداد کے چارگنا سے تقسیم کیا جاتا ھے تو اوس طولی اکائی کے لحاظ سے مثلث کے حائط دائرہ کے نصف قطر میں طولی اکائیوں کی تعداد حاصل ھوتی ھے ۔

**یا مختصراً** —

$$\text{بیرونی یا حائط دائرہ کا نصف قطر} = \frac{\text{مثلث کے اضلاع کا حاصل ضرب}}{۴ \times \text{مثلث کا رقبہ}}$$

$$ر = \frac{ا ب ج}{۴ \triangle}$$

## صورت خاص



**۹۶ — مثلث مساوی الاضلاع**

اگر مثلث مساوی الاضلاع کے ہر ایک ضلع میں ا خطی اکائیاں ہوں

تو مثلث کا رقبہ $= \frac{ا^۲ \sqrt{۳}}{۴}$ مربع اکائیاں

...... دفعہ ۲۱

$$\left.\begin{array}{r}\text{اب کسی مثلث کے حائط}\\ \text{دائرہ کا نصف قطر}\end{array}\right\} = \frac{\text{اضلاع کا حاصل ضرب}}{۴ \times \text{مثلث کا رقبہ}}$$ ...... دفعہ ۹۵

∴ حائط دائرہ کا نصف قطر = $\dfrac{\frac{1}{3}}{\frac{\sqrt{3}}{4} \times 4}$ طولی اکائیاں

= $\dfrac{1}{\sqrt{3}}$ طولی اکائیاں

۹۷

# توضیحی مثالیں

**مثال ۱:** ایک مثلث کے اضلاع کے ناپ بالترتیب ۲۱، ۷۲، ۷۵ انچ ہیں: بیرونی دائرہ کا نصف قطر دریافت کرو۔

بیرونی دائرہ کا نصف قطر = $\dfrac{ا\,ب\,ج}{4\triangle}$ انچ ............ دفعہ ۹۵

جہاں ا = ۲۱، ب = ۷۲، ج = ۷۵

اور $\triangle$ = $\sqrt{ص(ص-۲۱)(ص-۷۲)(ص-۷۵)}$ ...... دفعہ ۲۳

= $\sqrt{۸۴ \times ۶۳ \times ۱۲ \times ۹}$

= ۷۵۶

∴ بیرونی دائرہ کا نصف قطر = $\dfrac{۲۱ \times ۷۲ \times ۷۵}{۴ \times ۷۵۶}$

= $۳۷\frac{1}{2}$ انچ

**مثال ۲:** اس دائرہ کا رقبہ دریافت کرو جو ایک ایسے مثلث مساوی الاضلاع کے گرد بنایا گیا ہے جس کے ضلع کا ناپ ۶ گز ہے۔ $\pi = \frac{22}{7}$

حائط دائرہ کا نصف قطر = $\dfrac{ا}{\sqrt{3}}$ گز ............ دفعہ ۹۶

جہاں ا = ۶

∴ حائط دائرہ کا نصف قطر = $\dfrac{6}{\sqrt{3}}$ گز

= $2\sqrt{3}$ گز

∴ حائط دائرہ کا رقبہ = $\pi r^2$ مربع گز ............... دفعہ ۱۷۱

جہاں ر = ۲ $\sqrt{3}$ اور $\pi = \frac{22}{7}$

∴ حائط دائرہ کا رقبہ = $\frac{22}{7} \times (2\sqrt{3})^2$ مربع گز

= $\frac{12 \times 22}{7}$ مربع گز

= $37\frac{5}{7}$ مربع گز

# امثلہ نمبری ۱۵

۱۔ ایک ایسے مثلث کے اندرونی اور بیرونی دائروں کے نصف قطر دریافت کرو جس کے اضلاع کے ناپ بالترتیب ۲۴، ۳۰ اور ۱۸ فٹ ہیں۔

۲۔ ایک ایسے مثلث کے اندرونی اور بیرونی دائروں کے نصف قطر دریافت کرو جس کے اضلاع کے ناپ بالترتیب ۳۶، ۲۹ اور ۲۵ انچ ہیں۔

۳۔ ایک فٹ ۴ انچ ضلع کے مثلث مساوی الاضلاع کے (۱) اندرونی اور (۲) بیرونی دائروں کے نصف قطر دریافت کرو۔ $\pi = \frac{22}{7}$

۴۔ ۲ گز ۲ فٹ ۹ انچ ضلع کے مثلث مساوی الاضلاع کے (۱) اندرونی اور (۲) بیرونی دائروں کے محیط دریافت کرو۔ $\pi = \frac{22}{7}$

## سوالات امتحانات ۱۵

(جب تک کہ ذکر نہ کیا جائے $\pi = \frac{22}{7}$)

۱۔ مثلث کے اضلاع دیے ہوئے ہوں تو اُس کے اندرونی دائرہ کا نصف قطر دریافت کرنے کے ضابطہ کو ثابت کرو۔

ایک مثلث مساوی الاضلاع کے اندرونی دائرہ کا نصف قطر ۱۰ فٹ ہے: مثلث کا رقبہ دریافت کرو۔

(جامعہ الٰہ آباد: میٹری کیولیشن)

۲ - ایک ایسے مثلث کے گرد دائرہ کا قطر دریافت کرو جسکے اضلاع ۱۲۳، ۱۲۲ اور ۴۹ ہیں۔

(جامعۂ الہ آباد: میٹری کیولیشن)

۳ - مثلث کے تینوں اضلاع دیے ہوئے ہوں تو مثلث کے گرد کے دائرہ کا نصف قطر دریافت کرو۔

اپنے نتیجہ کا اطلاق ایک ایسے مثلث پر کرو جس کے اضلاع ۲۰، ۴۸ اور ۵۲ فٹ ہیں۔

(جامعۂ پنجاب: میٹری کیولیشن)

۴ - ایک مثلث کے اضلاع $2\frac{1}{4}$، ۳ اور $3\frac{3}{4}$ فٹ ہیں: اندرونی اور بیرونی دائروں کے نصف قطر انچوں میں دریافت کرو۔

(جامعۂ پنجاب: میٹری کیولیشن)

۵ - ایک مثلث کے دو ضلعے بالترتیب ۸۵ اور ۱۵۴ فٹ ہیں اور اس کا احاطہ ۳۲۴ فٹ ہے: مثلث کے گرد کے دائرہ کا قطر دریافت کرو۔

(جامعۂ پنجاب: مڈل اسکول)

۶ - ایک مثلث کے اضلاع بالترتیب ۱۰۰، ۱۵۶ اور ۱۶۰ گز ہیں: حائط دائرہ کا قطر دریافت کرو۔

( ,, ایضاً ,, )

۷ - ایک مثلث کے اضلاع بالترتیب ۶، ۷ اور ۹ فٹ ہیں: اس دائرہ کا قطر کیا ہے جو مثلث کے گرد بنایا گیا ہو؟

( ,, ایضاً ,, )

۸ - ۱ فٹ نصف قطر کا ایک دائرہ دیا ہوا ہے۔ اعشاریہ کے تین مقامات تک ایک ایسے مثلث مساوی الاضلاع کے ضلع کا طول دریافت کرو جو دائرہ کے اندر بنایا گیا ہے۔

(یورپین اسکولز فائینل ۔ صوبجات متحدہ)

۹ - اس دائرہ کا قطر دریافت کرو جو ایک ایسے مثلث کے گرد ہے جس کے

اضلاع بالترتیب ۶۸، ۲۸۵ اور ۲۹۳ فٹ ہیں۔ (یوروپین اسکولز: فائینل صوبجات متحدہ)

۱۰۔ ایک ایسے مثلث مساوی الاضلاع کے ضلع کا طول دریافت کرو۔ جو ۵ نصف قطر کے دائرہ کے اندر بنایا گیا ہو۔ (ایضاً)

۱۱۔ ۸ انچ قطر کے ایک دائرہ کے اندر بنے ہوئے مثلث مساوی الاضلاع کے ضلع کا طول دریافت کرو۔ (مدراس ٹکنیکل: ابتدائی)

۱۲۔ ایک مثلث میں زاویۂ منفرجہ کے گرد کے اضلاع بالترتیب ۱۰ اور ۱۴ انچ ہیں اور راس سے تیسرے ضلع پر کا عمود ۷ انچ ہے؛ حائط دائرہ کا قطر دریافت کرو۔ (رڑکی انجینیر: داخلہ)

۱۳۔ ایک دائرہ کے اندرونی مثلث کے تین اضلاع بالترتیب ۱۲۰، ۱۶۰ اور ۱۸۰ فٹ ہیں: دائرہ اور مثلث کے رقبوں کا فرق دریافت کرو۔

(رڑکی انجینیر: داخلہ)

۱۴۔ اُس دائرہ کا رقبہ مربع گز میں دریافت کرو جو ایک ایسے مثلث کے اندر بنایا گیا ہے جس کے ضلعے بالترتیب ۲۷۲، ۳۵۰، اور ۳۳۰ گز ہیں۔ (ایضاً)

۱۵۔ ایک مثلث کے اضلاع بالترتیب ۲۶، ۲۸ اور ۳۰ انچ ہیں، حائط دائرہ کا قطر مطلوب ہے۔ (رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: ماہانہ)

۱۶۔ اُس مثلث مساوی الاضلاع کا ضلع دریافت کرو جو ایک ایسے دائرہ کے اندر بنایا گیا ہے جس کا نصف قطر ۱۰ انچ ہے۔

(رڑکی اپر سب آرڈینیٹ: داخلہ)

۱۷۔ اس امر کی تصدیق کرو کہ ایک دائرہ میں بنے ہوئے مثلث مساوی الاضلاع اور مربع کے ایک ایک ضلع کا مجموعہ دائرہ کے نصف محیط کے تقریباً برابر ہے۔

(جامعۂ پنجاب: میٹری کیولیشن)

---

# باب شانزدہم

## سمپسن کا قاعدہ

۹۸- منحنی اَ دَ گَ، مستقیم خط ا گ اور اس پر کے عمود ا اَ اور گ گَ سے گھری ہوئی شکل پر غور کرو۔




ا گ کو کسی جفت تعداد مساوی حصوں ا ب، ب ج، ج د، ......... میں تقسیم کیا گیا ہے۔ اور نقاط تقسیم سے ا گ پر عمود ا اَ ب بَ، ج جَ ...... کھینچے گئے ہیں جو منحنی سے نقاط اَ، بَ، جَ، ...... پر ملتے ہیں۔

[نوٹ: ظاہر ہے کہ اگر ا گ کو جفت مساوی حصوں میں تقسیم کیا جائے تو عمودوں کی تعداد طاق ہوگی۔ مترجم]

عمود ا اَ، ب بَ، ج جَ، ...... کو منحنی کے **معیّن** کہتے ہیں۔
ا ب کا طول معیّنوں کا درمیانی **مشترک فاصلہ** کہلاتا ہے۔

## مسئلہ ۲۶

کسی ایسی شکل کا رقبہ تقریباً معلوم کرنا جسکی ایک سرحد کوئی خطِ منحنی ہو جبکہ اس کے معینوں کے طول جو تعداد میں طاق ہیں اور ان کا درمیانی مشترک فاصلہ دیے ہوئے ہوں۔

فرض کرو کہ متعینوں کے طول م۱، م۲، ...... م۹ اور ان کا مشترک فاصلہ ایک ہی طولی اکائی کے لحاظ سے ش ہے۔
شکل میں اَبَ اور بَجَ کو ملاؤ۔



ب پر منحنی کا ایک مماس کھینچو جو متعینوں ۱اَ، ب بَ ممدودہ سے نقاط اً، جً پر ملتا ہو۔
متعینوں سے شکل جن حصوں میں منقسم ہو گئی ہے اُنہیں ہم ٹکڑے کہیں گے۔

پہلے ٹکڑے ۱اَبَ ب کا رقبہ > شکل منحرف اًبَ کا رقبہ

> $\frac{1}{2}$ اب(۱اً + ب بَ) ...... دفعہ ۱۹۸

> $\frac{1}{2}$ ش (م۱ + م۲) مربع اکائیاں

∴ ۲ × پہلے ٹکڑے کا رقبہ > ش (م۱ + م۲) مربع اکائیاں

اسی طریقہ سے۔

۲ × دوسرے ٹکڑے کا رقبہ > ش (م۲ + م۳) مربع اکائیاں

∴ ۲ × (پہلے ٹکڑے کا رقبہ + دوسرے ٹکڑے کا رقبہ)

یعنی ۲ × ۱اَجَ ج کا رقبہ > ش (م۱ + م۳ + ۲م۲) مربع اکائیاں

پھر، پہلے اور دوسرے ٹکڑوں کا رقبہ۔

یعنی ا اَ جَ ج کا رقبہ < شکلِ منحرف اَ جَ

< اب (ا اَ + ج جَ)

< اب × ۲ ب بَ

< ش × ۲ $م_{۲}$ مربع اکائیاں

اس طرح ہمیں دو نتائج حاصل ہوتے ہیں جن میں سے ایک تو ا اَ جَ ج کے رقبہ سے قدرے کم اور دوسرا اُس سے قدرے زیادہ ہے۔
اِن دونوں نتائج کو ملا دیا جائے تو ایک بڑی حد تک دونو غلطیاں ایک دوسرے کا تعادل کر دیتی ہیں۔ اس لیے تمام عملی ضروریات کے لیے ہم لکھ سکتے ہیں کہ ـــــ

۳ × ا اَ جَ ج کا رقبہ = ش ($م_{۱}$ + $م_{۳}$ + ۴ $م_{۲}$) مربع اکائیاں

اب ہم تیسرے اور چوتھے ٹکڑوں کو لیں گے جن سے شکل ج جَ عَ ع بنتی ہے اور اس کے لئے شکل ا اَ جَ ج کے رقبے کے لئے جو جملہ حاصل ہوا ہے اُس میں $م_{۱}$ کے بجائے $م_{۳}$، $م_{۲}$ کے بجائے $م_{۴}$، $م_{۳}$ کے بجائے $م_{۵}$ صرف لکھدینا کافی ہو گا۔
اس طرح معلوم ہو گا کہ ـــــ

۳ × ج جَ عَ ع کا رقبہ = ش ($م_{۳}$ + $م_{۵}$ + ۴ $م_{۴}$) مربع اکائیاں

اسی طرح ـــــ

۳ × ع عَ گَ گ کا رقبہ = ش ($م_{۵}$ + $م_{۷}$ + ۴ $م_{۶}$) مربع اکائیاں

اور ۳ × گ گَ کَ ک کا رقبہ = ش ($م_{۷}$ + $م_{۹}$ + ۴ $م_{۸}$) مربع اکائیاں

اس لیے ـــــ

مجموعی رقبہ = $\frac{ش}{۳}\{م_۱ + م_۹ + ۲(م_۳ + م_۵ + م_۷) + ۴(م_۲ + م_۴ + م_۶ + م_۸)\}$
........ مربع اکائیاں

## پس قاعدہ —

پہلے اور آخری معین کے مجموعہ میں بقیہ طاق معینوں کے مجموعہ کا دوچند اور جفت معینوں کے مجموعہ کا چہار چند جمع کرو اور پھر حاصل کو مشترک فاصلہ کے ایک تہائی سے ضرب دو

یا مختصراً —

رقبہ = $\frac{\text{مشترک فاصلہ}}{۳}$ {پہلا معین + آخری معین + ۲ × بقیہ طاق معینوں کا مجموعہ + ۴ × جفت معینوں کا مجموعہ}

$$ق = \frac{ش}{۳}\{م_۱ + م_{۲ن+۱} + ۲(م_۳ + م_۵ + ..... + م_{۲ن-۱}) + ۴(م_۲ + م_۴ + ..... + م_{۲ن})\}$$

جہاں ۲ ن + ۱ = معینوں کی تعداد

یہ ظاہر ہے کہ معینوں کی تعداد جتنی زیادہ ہوگی رقبہ اُتنا ہی زیادہ درست ہوگا۔ نیز جواب کی صحت کا انحصار اس امر پر بھی ہے کہ منحنی منتظم ہو۔

۱۰۰۔ اگر رقبہ کسی منحنی اور ایک خطِ مستقیم سے گھرا ہوا ہو جیسا کہ شکل سے ظاہر ہے تو بھی اُسی قاعدہ کا اطلاق ہوتا ہے۔ اس صورت میں پہلا اور آخری معین صفر ہوتے ہیں اور ضابطہ حسبِ ذیل ہو جاتا ہے:



$$ق = \frac{ش}{۳}\{۲(م_۳ + م_۵) + ۴(م_۲ + م_۴ + م_۶)\}$$

۱۰۱ــ اگر رقبہ کسی بند منحنی سے گھرا ہوا ہو تو اُس وقت بھی اُسی قاعدہ کا اطلاق ہوتا ہے۔ (دیکھو شکل)ــ




اس صورت میں معین کے لئے مجموعی طول ب بً، ج جً ...... لئے جاتے ہیں۔

۱۰۲ ــ اگر کوئی شکل مثلاً ا ب ج د کسی غیر منتظم منحنی سے گھری ہوئی ہو تو ایک ایسی شکل مستقیم الخطوط کھینچنا قرین مصلحت ہے جو حتی الامکان منحنی پر منطبق ہو سکے۔ تب سمپسن (Simpson) کے قاعدہ سے شکل منحنی الاضلاع کے اُن حصوں کے رقبے معلوم کر سکتے ہیں جو شکلِ مستقیم المخطوط کے باہر واقع ہوتے ہیں۔ نیز اُن حصص کے رقبے بھی جو اندر واقع ہیں۔ تب شکل مستقیم المخطوط کے رقبہ میں اول الذکر رقبوں کو جمع کرنے سے اور موخرالذکر رقبوں کو تفریق کرنے سے ہمیں شکلِ منحنی الاضلاع کا رقبہ معلوم ہو جائے گا۔




## توضیحی مثالیں

**مثال ۱:**ــ ایک منحنی کے معینوں کے ناپ بالترتیب ۵، ۶، ۸، ۷، ۴، ۳، ۲ فٹ ہیں اور اِن کا مشترک فاصلہ ا فٹ ہے۔ شکل کا رقبہ دریافت کرو۔

$$رقبہ = \frac{ش}{۳}\{(م_۱ + م_۷) + ۲(م_۳ + م_۵) + ۴(م_۲ + م_۴ + م_۶)\} \text{ مربع فٹ .... دفعہ ۹۹}$$

یہاں $م_۱ = ۵$، $م_۲ = ۶$، $م_۳ = ۸$، $م_۴ = ۷$، $م_۵ = ۴$، $م_۶ = ۳$، $م_۷ = ۲$ اور $ش = ۱$

∴ رقبہ = $\frac{1}{3}$ {۵ + ۲ + ۲ (۴ + ۸) + ۴ (۶ + ۷ + ۳)} مربع فٹ

= $\frac{1}{3}$ {۷ + ۲۴ + ۶۴} مربع فٹ

= ۳۱ $\frac{2}{3}$ مربع فٹ۔

**مثال ۲:** ایک منحنی کے معین بالترتیب ۰، ۱٫۲۵، ۲، ۲٫۵، ۲٫۷۵، ۳٫۵، ۲٫۵، ۱، ۰ فٹ ہیں اور مشترک فاصلہ $\frac{3}{4}$ فٹ ہے: رقبہ معلوم کرو۔

رقبہ = $\frac{ش}{3}$ {م۱ + م۹ + ۲ (م۳ + م۵ + م۷) + ۴ (م۲ + م۴ + م۶ + م۸)} مربع فٹ ... دفعہ ۹۹

جہاں م۱ = ۰، م۲ = ۱٫۲۵، م۳ = ۲، م۴ = ۲٫۵، م۵ = ۲٫۷۵، م۶ = ۳٫۵، م۷ = ۲٫۵، م۸ = ۱، م۹ = ۰ اور ش = $\frac{3}{4}$ = ۰٫۷۵

∴ رقبہ = $\frac{۰٫۷۵}{3}$ {۲ (۲ + ۲٫۷۵ + ۲٫۵) + ۴ (۱٫۲۵ + ۲٫۵ + ۳٫۵ + ۱)} مربع فٹ

= ۰٫۲۵ {۱۴٫۵ + ۳۳} مربع فٹ

= ۱۱٫۸۷۵ مربع فٹ

## امثلہ نمبری (۱۶)

**سمپسن کے قاعدہ سے ذیل کے اشکالِ منحنی کے رقبے دریافت کرو۔**

۱۔ معین ۴، ۷، ۸، ۱۰، ۷، ۶، ۳ فٹ، مشترک فاصلہ ۱ فٹ۔

۲۔ معین ۱، ۳، ۵، ۶، ۷، ۹، ۸، ۴، ۲ فٹ، مشترک فاصلہ ۱ فٹ۔

۳۔ معین ۹، ۱۳، ۱۷، ۲۰، ۲۲، ۱۴، ۸ فٹ، مشترک فاصلہ ۲ فٹ۔

۴۔ معین ۰، ۱٫۵، ۲٫۷۵، ۳، ۲٫۲۵، ۱٫۲۵، ۰ فٹ، مشترک فاصلہ ۱ فٹ۔

۵۔ معین ۷، ۱۰، ۱۲، ۱۴، ۲۲، ۱۵٫۴۲، ۱۵، ۹ فٹ، مشترک فاصلہ ۱ فٹ ۶ انچ۔

۶۔ معین ۰٫۲۸، ۰٫۴۲۸، ۰٫۵۳۶، ۰٫۶۹۰، ۰٫۷۴۶، ۰٫۶۶۸، ۰٫۷۸۶، ۰٫۸۰۴، ۱ فٹ،

مشترک فاصلہ ۰ء۷۵ فٹ۔

۷- معین ۰، ۱ء۵۴، ۱ء۸۶، ۲ء۲۶، ۲ء۹۸، ۳ء۳، ۴، ۴ء۸ فٹ؛ مشترک فاصلہ ۱ فٹ۔

۸- معین ۴ء۶۳۸، ۴ء۸۷۲، ۴ء۹۸۶، ۴، ۵ء۰۰، ۵ء۶۴۴، ۵ء۲۶۴، ۵ء۱۸۶، ۴ء۸۸۸، ۴ء۶۸۴، ۴ء۳۲۸ فٹ، مشترک فاصلہ ۱ فٹ۔

۹- معین ۱ء۳۶۸، ۱ء۴۳۹۴، ۱ء۵۸۶۸، ۱ء۶۲۶۴، ۱ء۷۶۴۴، ۱ء۶۸۹۶، ۱ء۵۴۸۲، ۱ء۴۴۶۶، ۱ء۰۴۸۸ فٹ، مشترک فاصلہ ۱ فٹ۔

۱۰- معین ۰ء۰۴، ۰ء۳۹۸۸، ۰ء۴، ۰ء۵۶، ۰ء۲۸۴، ۰ء۴۸، ۰ء۳۴۳۳، ۰ء۲۶۶، ۰ء۱۸، ۰ فٹ، مشترک فاصلہ ۰ء۰۵ فٹ۔

۱۱- معین ۰، $۱\frac{۳}{۴}$، $۲\frac{۱}{۳}$، $۳\frac{۳}{۸}$، $۲\frac{۴}{۵}$، $۱\frac{۲}{۳}$، ۰ فٹ، مشترک فاصلہ $\frac{۱}{۲}$ فٹ۔

۱۲- معین ۰، ۱۴، ۱۸، ۲۰، ۲۲، ۲۸، ۳۰، ۲۶، ۲۴، ۲۰، ۱۶، ۱۴، ۱۲ فٹ۔ اساسی خط ۱۸ فٹ۔

## سوالات امتحانات ۱۶

۱- سمپسن کے قاعدے سے ذیل کے ابعاد کے میدان کا رقبہ مربع فٹ میں معلوم کرو: معین ۰، ۲۰، ۳۲، ۳۶، ۳۲، ۲۰، ۰ فٹ اور مشترک فاصلہ ۲۰ فٹ۔ (مدراس ٹکنیکل: ابتدائی)

۲- سمپسن کے قاعدے سے ذیل کے ابعاد کے قطعۂ زمین کا رقبہ معلوم کرو، معین ۲، ۷، ۱۸، ۳۰، ۷۰ فٹ، مشترک فاصلہ ۳۳ فٹ۔

(مدراس ٹکنیکل: ابتدائی)

۳- ذیل کے ابعاد کی شکل کا رقبہ مربع فٹ میں قاعدۂ سمپسن سے دریافت کرو، معین ۲، ۷، ۹، ۱۵، ۲۱، ۳۰، ۱۲ فٹ، مشترک فاصلہ ۳۳ فٹ

(مدراس ٹکنیکل: انٹرمیڈیٹ)

۴- ایک ربع دائرہ کو مساوی چوڑائی کے ۱۰ حصوں میں منقسم کرکے اس کا

